# کتاب التھذیب

حالات مصنف:

ابو منصور محمد بن احمد الأ زہری الہروی آپ ''الأ زہری'' کے نام سے مشہور ومعروف ہیں آپ کی نسبت جامعہ ازہر کی طرف نہیں، بلکہ آپ کی نسبت جد امجد ازھر کی طرف ہے ٢٨٢ھ مطابق ٨٩٥ء میں مقام ہرات میں پیدا ہوئے، عنفوان شباب میں عراق چلے آئے پھر بغداد میں عبداللہ بن ابراہیم سے فن نحو وصرف میں شرف تلمذ حاصل کیا، ابن درید سے بھی علمی استفادہ کیا ہے ٣١٢ھ مطابق ٩٢٤ء مکہ مکرمہ سے کوفہ واپس ہوتے ہوئے الہبیر ۃ نامی جگہ میں آپکے قافلہ پر حملہ ہوا، جس میں وہ رہزنوں کے ہاتھو قید ہوئے اور دو سال بقید اسیری زندگی گذاری۔ ابو منصور کا شمار کبار علما میں ہوتا ہے علم وعمل کی ساتھ زہد وتقوی کے بھی پیکر تھے، انہوں نے بے شمار کتابیں لکھیں ہیں، جس میں قابل ذکر کتاب **تھذیب اللغۃ** ہے، آپ کی وفات ٣٧٠ھ مطابق ٩٨٠ء میں بمقام ہرات ہوئی۔

نہج کتاب

اس کتاب کو بھی ترتیب صوتی پر مرتب کیا گیا ہے اور اس کا منہج بھی تقریبا کتاب العین جیسا ہے، اسمیں بھی کلمہ کی ساخت کی بنیاد پر ابواب متعین کئے گئے ہیں۔

**باب الثنائی**

**باب الثلاثی الصحیح**

**باب الثلاثی المعتل**

**باب الرباعی**

**باب الخماسی**

# المحكم

ابوالحسن علی بن اسماعیل ابن سیدہ کے نام سے آپ مشہور ہیں، آپ اندلس میں بمقام مرسیہ ۳۹۸ھ مطابق ١٠٠٦ء میں پیدا ہوئے ابن سیدہ نابینا تھے لیکن اللہ نے انکو بے پناہ قوت حافظہ سے نوازا تھا، ذہانت وذکاوت سے بھی مزین تھے ۴۵۸ھ مطابق ١٠٦٦ء کو انتقال کر گئے، آپ کی تالیفات بہت ہیں جن میں اہم اور قابل قدر کتاب المحکم ہے۔

نہج کتاب

یہ کتاب مخارج کے اعتبار سے مرتب کی گئی ہے اسکی ترتیب مندرجہ ذیل ہے۔

**١. باب الثنائی الصحیح**

**٢. باب المضاعف.**

**٣. ابواب الثلاثی الصحیح**

**۴. باب الثلاثی المعتل**

**۵. باب الثلاثی اللفیف**

**٦. باب الرباعی**

**٧. باب الخماسی.**

لہذا کسی بھی کلمہ کو تلاش کرنے سے قبل اس کلمہ کی حیثیت جاننا ضروری ہے، آیا وہ کلمہ ثنائی ہے یا مضاعف ثلاثی صحیح ہے یا معتل، معتل میں لفیف ہے یا غیر لفیف، رباعی ہے یا خماسی۔ چنانچہ کلمہ کی جو بھی حیثیت ہوگی اسی باب میں اس کو تلاش کرنا ہوگا۔ مثلاً قَدٌّ باب مضاعف، قدْ باب الثنائی۔ نفرَ باب الثلاثی الصحیح میں قال باب المعتل میں۔ طوی باب اللفیف میں قَنُفَجَ باب الرباعی میں، قَنفَرَس کو باب خماسی میں تلاش کرنا ہوگا، مزید تفصیل کتاب العین میں گذر چکی۔

# الجمهره

حالات مؤلف:

ابوبکر محمد بن درید الازدی، ابن درید کے نام سے انکی شہرت ہے وہ قبیلہ قحطان سے تعلق رکھتے تھے معتصم کے عہد حکومت میں ۲۲۳ھ مطابق ۸۳۷ء میں پیدا ہوئے، بصرہ ہی میں ابوحاتم السجستانی ابو الفصل الریاشی ابوعثمان الاشنا ندانی اور الاصمعی جیسے نامور ماہرین کے سامنے زانوئے تلمذتہہ کیا ۲۵۷ھ میں قتل وقتال کے فتنہ سے عمان چلے گئے جہاں بارہ سال تک مقیم رہے، پھر ملک فارس کا سفر کیا اور وہاں پر میکال کے دربار میں مصاحب کی حیثیت سے رہے، جب میکالی معزول ہوا تو وہ بغداد چلے گئے نوے سال کی عمر میں ان پر فالج کا حملہ ہوا، اچھے ہو گئے، لیکن دوسرے حملہ میں جانبر نہ ہوسکے چناں چہ دو سال زندہ رہے اور شعبان المعظم ۳۲۱ھ میں وفات پائی۔

نہج کتاب

**الجمهرة:** معاجم کی بڑی کتابوں میں شمار کی جاتی ہے ابن درید نے خلیل ہی کے منہج کو اختیار کیا، لیکن اپنی کتاب کو حروف ہجائی کے اعتبار سے مرتب کیا ہے، اور بقیہ طریقہ وہی اپنایا ہے جو خلیل نے اپنی کتاب میں اپنایا ہے، پھر بھی ابن درید نے بعض چیز کا اضافہ کیا ہے۔

ان کی ترتیب مندرجہ ذیل ہے:

**۱. باب الثنائی**

**۲. باب الثلاثی**

**۳. باب الرباعی**

**۴. باب ملحق الرباعی**

۵. باب الخماسی

٦ باب السداسی.

پھر ہر ایک باب میں تقلیبات کا اہتمام کیا ہے۔لیکن ابن درید نے تقلیبات کی ترتیب حروف ہجائی سے کی ہے جبکہ خلیل نے تقلیبات میں بھی مخارج کا اعتبار کیا ہے۔جیسے
ابن درید کی تقلیبات: عَبَدَ کی تقلیب اول بَدَعَ ہے کیونکہ حروف ھجائی میں پہلے باء پھر عین ہے جبکہ خلیل کے نزدیک عَبَدَ کی تقلیب اول، عَــــدَبَ ہوگی کیونکہ مخرج بعید ع پھر دال اور آخر میں باء ہے۔خلاصہ کلام یہ ہیکہ خلیل نے ترتیب اور تقلیب دونوں میں مخارج کو معیار بنایا ہے۔
اور ابن درید نے ترتیب اور تقلیب میں حروف ہجائی کو معیار بنایا ہے۔

## صحاح الجوهری

ابو منصور اسماعیل بن حماد الجوہری الفارابی آپ ترکی النسل تھے، اختلاف اقوال کے مطابق ۳۳۲ھ میں فاراب میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم اپنے ماموں ابو اسحاق سے حاصل کی، پھر بغداد کا سفر کیا جہاں ابوسعید الحسن بن عبداللہ بن المرزبان السیر افی اور ابوالحسن بن احمد بن عبدالغفار الفارسی کے حلقہ تدریس میں شریک ہوئے۔عربی زبان میں تبحر علمی کی غرض سے شام اور عراق کا سفر کیا،مشرب علم کی تلاش میں حجاز بھی گئے حصول علم کی غرض سے اپنا علمی سفر جاری رکھا، چناں چہ بلاد مشرق دامغان،ایران،خراسان تک پہونچے ، بالآخر مشغلہ تعلیم و تدریس میں منہمک ہوگئے اختلاف روایات کے مطابق انکی وفات ۳۹۳ھ یا ۳۹۸ھ کو ہوئی۔زبان وادب میں آپ درجہ امامت پر فائز تھے،اہل علم میں، جوہری ذہانت وذکاوت کے باب میں عجائبات زمانہ شمار کئے جاتے انکی مشہور کتابوں میں سے صحاح ہے۔

نہج الکتاب

صحاح'' کی ترتیب اس طور پر کی گئی ہے کہ ۲۸ حروف میں ہر ایک کو مستقل باب کا عنوان دیا گیا ہے اور ہر ابواب کے ضمن میں حروف کے اعتبار سے ۲۷ فصلیں قائم کی گئی ہیں۔ ہاں بعض ابواب ایسے ہونگے جس میں فصول کی تعداد کم ہوگی۔

جیسے باب الراء، فصل اللام سے خالی ہے چنانچہ ترتیب اس طرح دی گئی کہ کلمہ کے آخری حروف کو باب اور پہلے حروف کو فصل بنایا گیا ہے۔ چنانچہ ایک باب میں ان تمام کلموں کو اکٹھا کر دیا گیا ہے جن کا آخری حرف باب کے ساتھ متفق ہو۔ جیسے أجأ، بأبأ، تأتأ، ثأثأ، جأجأ سے لیکر یأیأ تک بیان کیا گیا۔

یعنی باب الھمزہ کے تحت فصل الھمزہ میں اَجأ، فصل الباء میں بـأبـأ فصل التاء میں تـأتـأ فصل الجیم میں جأجأ فصل الثاء میں ثأثأ کو رکھا گیا۔

تلاش کرنے کا طریقہ:

۱. صَمَدَ، شَربَ، قَدمَ

صَمدَ: باب الدال کی فصل الصاد کے تحت ملیگا۔

شربَ: باب الباء، فصل الشین میں ملیگا۔

قَدمَ: باب المیم، فصل القاف میں ملیگا۔

اس نہج کی ترتیب کو قافیہ کا نام دیا گیا ہے کیونکہ صاحب لغت نے آخری حرف کو باب اور پہلے حرف کو فصل بنایا ہے۔

# لسان العرب

ابوالفضل جمال الدین بن محمد مکرم الافریقی المصر ی الانصاری الخزرجی الرویفعی آپ عام طور پرابن منظور کے نام سے جانے جاتے ہیں حضرت رویفع ابن ثابت صحابیؓ کے خاندان سے تھے ابن منظور ۲۲/محرم ۶۳۰ھ کوقاہرہ میں آپ پیدا ہوئے ، وہ نحو ولغت میں امام اورفن تاریخ وغیرہ کے جید عالم تھے۔ابن منظور نے تدریسی خدمت بھی انجام دی انکے متعدد شاگردوں کوعلمی دنیا میں امتیازی مقام حاصل ہوا،ابن منظور کا شمار کبار مؤلفین میں ہے انکے ہاتھوں تقریباً پانچ سوکتابیں لکھی جا چکی ہیں ان میں سب سے اہم اورقابل ذکر کتاب لسان العرب ہے۔

نہج کتاب:

لسان العرب کی ترتیب صحاح الجوھری جیسی ہے لیکن اس میں یہ خصوصیت ہے کہ ہر باب کے تحت جوحروف آتے ہیں اس کی تحقیقی بحث کرتے ہیں خاص طور پرمخارج، صفات حروف اوراس کے قرب المخارج حروف کا تذکرہ بھی کرتے ہیں۔

# القاموس المحیط

حالات مصنف

امجد الدین ابو طاہر محمد بن یعقوب بن ابراھیم الفیر وزآبادی ۷۲۹ھ مطابق ۱۳۲۹ء میں شیراز کے قریب ’’کارزین‘‘ میں پیدا ہوئے بچپن یہیں گذرا، سات سال کی عمر میں قرآن کریم حفظ کرلیا تھا، آٹھ سال کی عمر میں علوم دینیہ کی طلب میں باقاعدہ تعلیم شروع کی اور حصول علم کیلئے علمی اسفار کئے جس میں بغداد بصرہ، شام، بیت المقدس، ہندوستان، ترکی وغیرہ قابل ذکر

ہیں۔۸۰۲ھ میں مکۃ المکرّمہ کا سفر کیا اور فریضۂ حج کی ادائیگی سے شرف یاب ہوئے اور مکہ میں مقیم ہوگئے اپنی کتاب **القاموس المحیط** کی تکمیل یہیں کی پھر اپنے شہر لوٹ گئے اور وہیں ۸۱۷ھ میں انتقال فرمایا۔

نہج کتاب:

**القاموس المحیط**، کا نہج **صحاح الجوھری** کے طرز پر مرتب ہے اسمیں بھی باب کے تحت فصل کو بیان کی گئی ہے۔

مثلاً کلمہ سَجَدَ باب الدال، فصل السین میں مذکور ہوگا۔

## تاج العروس

حالات مصنف

محبّ الدین ابوالفیض السید محمد مرتضی الحسینی الواسطی الزبیدی ۱۱۴۵ھ میں یمن کے ایک شہر زبید میں پیدا ہوئے موصوف کی ابتدائی تعلیم وہیں پر ہوئی انھوں نے اپنے وطن کے شیوخ سے علمی استفادہ کیا مزید جستجوئے علم کی خاطر علمی سفر طے کرکے بلاد مصر کے مشہور شہر قاہرہ میں ۱۱۶۷ھ میں پہونچے وہاں عبقری علماء سے کسب فیض کیا۔ شیخ الزبیدی کا شمار بڑے مصنفین میں ہوتا ہے شیخ عبدالقادر احمد فراج نے مقدمہ تاج العروس میں الزبیدی کی ایک سو آٹھ کتابوں کا تذکرہ کیا ہے، صاحب کتاب میدان تدریس میں شہسوار سباق کی حیثیت رکھتے تھے چنانچہ انکی شہرت کا ستارہ عروج پر پہونچ گیا۔ انھوں نے قاہرہ ہی میں ماہ شعبان ۱۲۰۵ھ میں عارضہ طاعون کی وجہ سے وفات پائی۔

نہج الکتاب:

تاج العروس کا نہج لسان العرب کے ہی طرز پر مرتب کیا گیا ہے اسمیں بھی ہر باب کے تحت جو

حرف آتے اسکی تحقیقی بحث پیش کی گئی ہے جیسے اس کا مخرج، اس کی صفت نیز اس کے قریب المخارج الفاظ کا تذکرہ کرتے ہیں۔

## معاجم المعانی

## المخصص

حالات مصنف

ابوالحسن علی بن اسماعیل ابن سیدہ کے نام سے آپ کی شہرت ہے آپ اندلس میں بمقام مرسیہ ۳۹۸ھ مطابق ۱۰۰۶ء میں پیدا ہوئے ابن سیدہ نابینا تھے لیکن اللہ نے آپکو بے پناہ قوت حافظہ سے نوازا تھا، ذہانت وذکاوت سے بھی مزین تھے ۴۵۸ھ مطابق ۱۰۶۶ء کوانتقال کر گئے انکی قیمتی تالیفات بہت ہیں جن میں اہم اور قابل قدر کتاب المخصص ہے۔

ترتیب معانی کے اعتبار سے:

انہوں نے اپنی تصنیف کو چند کتابوں پر تقسیم کر رکھا ہے اور ہر کتاب میں مختلف ابواب ذکر کئے ہیں۔

جیسے۔کتاب **خلق الانسان**

اس کے ضمن میں چند ابواب مذکور ہیں۔

### باب الحمل والولادۃ

### باب الفصاحۃ

### باب التعشت

ہر باب میں انسان سے متعلق تمام چیزوں کی شرح کی ہے۔

## کتاب الغرائز

اس کے ضمن میں چند ابواب ہیں:

### باب الخمرة

### باب المشی

### باب حلی الملک

### باب الفئی

### باب ا لدول

### باب النسب

بعض کتب ابواب سے خالی ہیں، بلکہ مصنف نے صرف تشریح کلمات پر اکتفاء کیا ہے جیسے

**کتاب النساء** اس میں عورتوں کے متعلق تمام چیزیں بیان کردی ہیں۔

## فقه اللغه

ابو منصور عبدالملک بن محمد بن اسماعیل الثعالبی ۳۵۰ھ میں نیساپور میں پیدا ہوئے انکی خاندان (ثعالب) لومڑی کی کھال سلنے کے پیشہ سے وابستہ تھی اسی لئے انکو ثعالبی کہا جانے لگا۔

امام حصری اپنی کتاب زھرۃ الادب میں بیان کرتے ہیں کہ ثعالبی اپنے زمانہ کی یکتائے مثال شخصیت تھی علم ادب میں کثرت تالیف انکے اعلی ترین مرتبہ کی غمازی کرتی ہے۔اور جلالت علمی کی گواہی بھی دیتی ہے۔

ابن شاکر الکتبی لکھتے ہیں کہ ثعالبی اپنے زمانہ کے جاحظ ہیں۔۴۲۹ھ میں دار فانی سے دار بقا کو روانہ ہوئے۔

نہج الکتاب

ثعالبی نے اپنی کتاب کی ترتیب چند ابواب میں تقسیم کی ہے اور ہر ابواب میں مختلف فصل قائم کرتے ہیں مثلاً۔

**فصل فی النبات والشجر، فصل فی الأمکنه،فصل فی الثیاب.**

اور تمام فصلوں کی تفسیر ووضاحت کلیاتی طور پر کی ہے۔

مثال کے طور پر **فصل النبات والشجر**

میں فروق لغوی اس طرح بیان کرتے ہیں:

**۱. کل بنت کانت ساقه أنا نیب وکعوباً فهو قصب،**

**۲. کل شجر له شوک فهو عضاهٌ**

**۳. کل شجر لا شوک له فهو سَرُحٌ**

**۴. کل نبت له رائحة طیبة فهو فاغیةٌ**

## فصل الأمکنه

اس میں فروق لغوی اس طرح بیان کرتے ہیں:

**۱. کل بقعة لیس فیها بناء عرصة**

**۲. کل جبل عظیم فهو أخشبُ**

## الباب التاسع فی القلة والکثرة

**۱.فصل فی تفصیل الاشیاء الکثیرة**

میں فروق لغوی اس طرح بیان کرتے ہیں۔

**الدّثْرُ،المال الکثیر،الغمرُ،الماء الکثیر،المجر:الجیش الکثیر،العرج: الابل الکثیر** وغیرہ

**۲. فصل فی تفصیل الأوصاف بالکثرة**

**رجل ثرثار: کثیر الکلام،رَجلٌ مِئَرٌّ : کثیر النکاح، جراضم : کثیر الأکل** وغیرہ ذلک۔

# الفروق اللغوية

حسن بن عبداللہ بن سہل بن سعد بن یحیٰ بن مہران ابوہلال العسکر ی انکی تاریخ ولادت کے سلسلہ میں تمام مصادر ومراجع خاموش ہیں، ہاں موجودہ دور کے محققین اس نتیجہ پر پہونچے ہیں کہ موصوف کی پیدائش تقریبا ۳۱۰ھ میں ہوئی ہے۔لیکن مصادر اس بات پر متفق ہیں کہ انکی جائے پیدائش عسکر مُکَرّم ہے،ان کی نشونما بھی اسی علاقہ میں ہوئی۔ بغرض تجارت مختلف ملکوں کا چکر لگایا نیز اس خطہ کے علماء سے علمی استفادہ بھی کیا، چناں چہ موصوف کی تجارت انکے علمی میدان میں سدراہ نہ بن سکی۔اس زمانہ کی اہم شخصیت ابوحامد، ابوبکر، ابواحمد العسکر ی ،ابوخلیفہ، ابوعلی، عبدالحمید،
ابوالقاسم وغیرہم سے زانوئے تلمذ ہوئے۔

وفات

صاحب کشف الظنون اور ہدیۃ العارفین کی رائے یہ ہے کہ انکا انتقال ۳۹۵ھ میں ہوا۔

نہج الکتاب

ابوہلال العسکر ی نے اپنی کتاب کوتیس ابواب میں منقسم کیا ہے۔اور ہر باب میں کچھ کلمات کے عنوان ڈال کرانکے مابین فروق کی وضاحت کی ہے، مزید اس باب میں ان کلمات کے فروق کو بھی بیان کیا ہے جو عناوین کلمات کے معنوی یا اصطلاحی طور پر مشابہ ہوں، یا اسکے مخالف اور اضداد میں سے ہوں مثلاً: اٹھارہویں باب میں عنوان باندھا ہے الفرق بين الدين والملة والطاعة والعبادة والفرض والوجوب والحلال والمباح ومايجرى مع ذلك عموماً دوکلموں کے مابین فرق بیان کرتے ہیں جیسے الفرق بين الدين والملة،الفرق بين العبادة والطاعة،الفرق بين الطاعة والخدمة کبھی کبھی دو سے زائد کلمات کے مابین فرق بتلاتے ہیں مثلاً: الفرق بين التقى والمتقى والمومن، ان کلمات کی مثال جو اس معنی کے مخالف ہوں جیسے: الفرق بين المردود والفاسد، الفرق بين الذنب والقبيح کو اسی

باب کے ضمن میں لائے ہیں۔

لیکن اس کتاب کے پہلے باب میں ایک عنوان قائم کیا گیا ہے جسمیں دو اہم پہلو پر بحث ہے

اولاً: ختلاف عبارت اور اختلاف اسماء کا اثر معنی کے بدلنے میں۔

ابو ہلال العسکری تحریر فرماتے ہیں کہ: یہ بات مشاھداتی ہے کہ ختلاف عبارت اور اختلاف اسماء تبدیلی معنی کا سبب بنتے ہیں لہذا یہ مشاہدہ اس بات کی غمازی کرتا ہے کہ ایک ہی زبان میں ہر دو اسماء کا اجرا ایک معنی یا ایک شخصیت پر ہوگا لیکن ان دونوں میں سے ہر ایک کا معنی مقتضی ادوسرے کے مخالف ہوگا مثلاً: اللہ کا قول ﴿**لکل جعلنا منکم شرعة ومنها جا**﴾ میں **شرعة**: کسی چیز کی ابتداء کے طریقہ کار، منہاج: کسی وسیع چیز کے طریقہ کار کے لئے مستعمل ہے۔

ثانیاً: کلمات کے مابین دلالت فروق یعنی فروق کلمات کی معرفت کے لئے چند نقاط مذکور ہیں۔

۱۔معانی کے اعتبار سے مثلاً: **الفرق بین ا لحلم و الامھال** عموم اور خصوص میں۔

۲۔ان حروف کی حیثیت سے جو افعال کو متعدی بناتے ہیں مثلاً: **الفرق بین العفو عنه و الغفران له**

۴۔نقیض کلمات کے اعتبار سے مثلاً: **الفرق بین الحفظ و الرعایة ، الحفظ**: کی نقیض ،**الاضاعة ، الرعایة** : کی نقیض ، **الاھمال**،

۵۔اشتقاق اور صیغے کے اعتبار سے۔ **الفرق بین الاستفھام و السؤال**

عبدالستار الاعظمی القاسمی

استاذ/ جامعہ اشاعت العلوم اکل کوا

خریج/ جامعہ ام القری مکہ المکرّمہ

۱۳ رجب المرجب ۱۴۳۰ھ

۱۰/ جولائی ۲۰۰۹ء عصراً

## ﴿الف﴾

اِبْتَــدَعَ: کسی رسم ورواج یا طریقہ کو شریعت کا حصہ سمجھ کر اس میں داخل کر دینا جس کا شریعت میں کوئی ثبوت نہ ہو۔

(۱)سَــــنَّ: ہر اچھے اور برے طریقے کو رواج دینے کے لیے آتا ہے۔البتہ شرعی اصطلاح میں السنة: سے مراد صرف رسول اللہ کے اعمال وفرامین ہیں۔

(۲)شَرَعَ: اللہ تعالی کا بندوں کے لیے پیغمبر کے ذریعہ واضح اور متعین راہ مقرر کرنا۔آدم سے حضرت محمد تک اس میں تبدیلی ہوتی رہی مگر اب دین کا یہ حصہ بھی غیر تبدل ہے کیوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین تھے اور دین بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر مکمل کر دیا گیا۔

اِبْتِغاء: کسی چیز کے ڈھونڈنے میں سعی بسیار کرنا۔

(۱)طَلَبٌ: عام لفظ ہے۔کسی چیز کو طلب کرنا۔چاہنا۔ڈھونڈنا۔

(۲)تَحَسَّــــس: کسی چیز کی تلاش میں حواس خمسہ سے کام لینا جو بیرونی حالات سے متعلق ہو۔

(۳)تَجَسُّــــس: ٹوہ لگانا۔کسی کے عیب اور کمزوریاں تلاش کرنا اور دوسروں کو خبر دینا

(۴)اِلْتَمَسَ: کسی چیز کو ڈھونڈنے کے لیے بار بار کوشش کرنا۔

(۵)جاس: کسی چیز کی طلب میں انتہا کو پہنچنا۔شدید حرص کے ساتھ ڈھونڈنا۔

(۶)بَعْثر: الٹ پلٹ کر کے کوئی چیز ڈھونڈ نکالنا۔

(۷)تَحَرّٰی: بہتر اور مناسب تر کی تلاش کرنا۔

ابتغاء: کسی مطلوب چیز کو ڈھونڈنا اور اس کا پیچھا کرنا۔

(۱)قصّ: کسی نشان کا تتبع کرتے چلے جانا۔

(۲)اتبع: پیچھا کرنا اور جا لینا۔

ابتھال: فریقین کا ایک دوسرے پر لعنت کے لیے مکمل آزادی سے دعا والتجا کرنا۔

ابتھال: بددعا کی ایک خاص قسم ہے۔

(۱)لعن: خدا کی رحمت اور توفیق سے دوری کی بددعا۔

(۲)بعد: رحمت سے دوری اور ہلاکت کی بددعا۔

(۳)سحقا: بددعا کے لئے عام اور جامع لفظ ہے۔اس کے مفہوم میں بعداً سے زیادہ شدت پائی جاتی ہے۔

ابداً: ظرف زمانی۔مستقبل میں نفی واثبات دونوں کی تاکید اور حالت اور کام کے تسلسل کے لیے آتا ہے۔

(۱)سرمد: ظرف زمانی۔صرف اثبات کے لیے اور بلا تغیر کسی حالت کے مسلسل رہنے کے لیے آتا ہے۔

ابرار: (بارٌّ) وہ شخص جو ہر وقت نیک کام کرنے پر آمادہ ہو۔بکثرت نیک کام کرنے والا۔

(۱)ربانی: درویش، اللہ والے، عابد وزاہد

(۲)بررۃ: اس میں بارّ سے زیادہ مبالغہ ہے۔

(۳)رشید: اچھی عادت واطوار والا، نیک چلن

(۴)سعید: فطرتاً نیک بخت

(۵)متقی: خدا کے خوف سے گناہ کے کاموں سے پرہیز کرنے والا۔

(۶) صالح: اصلاح نفس کرنے والا اور ہر طرح کا بگاڑ درست کرنے والا اللہ والے لوگ۔عابد

وزاہد قسم کے مشائخ۔

ابرح: صرف مضارع۔ لا اور لن نفی کے ساتھ اور حتّٰی سے مشروط۔ ظرف مکانی کے لیے آتا ہے۔

(١) وصب: میں دوام کے ساتھ وسعت اور مضبوطی پائی جاتی ہے۔

(٢) ظل: دن بھر کوئی کام کرنا۔ یا سارا دن ایک جیسی حالت رہنا۔

(٣) استمرَّ: شروع سے اب تک کسی حالت یا طریقہ کا بدستور رہنا۔

(حروف نافیہ کے ساتھ ہمیشگی کا معنی دینے والے الفاظ)

(۴) دام: صرف ماضی ما سے مشروط۔ حالت کی تبدیلی کے لیے۔ ظرف مکانی وزمانی دونوں کے لیے۔

(۵) زال: ماضی اور مضارع لا اور ما نافیہ ظرف زمانی کے لیے۔

(٦) فتی: حتی سے مشروط۔

ابسل: اپنے آپ کو یا کسی جاندار کے سامنے گرفتاری اور ہلاکت (یرغمال) کے طور پر پیش کر دینا۔

(١) رھن: قرض وغیرہ کی عرض سے کوئی چیز گروی رکھنا۔

اُخدود: خندق۔ کھائی۔ کھود کھودا ہوا مستطیل اور گہرا گڑھا۔

(١) حفرۃ: گڑھا۔ عام لفظ۔

(٢) جرف: ندی نہر یا دریا کنارا جسے پانی نے نیچے سے مٹی بہا کر کھوکھلا کر دیا ہو۔

(٣) غائط: پست زمین۔ کنایۃً قضائے حاجت کی جگہ

ابطل: کسی فعل یا بات کو دلائل، تجربات اور مشاہدات سے جھوٹا ثابت کرنے کے لیے آتا ہے۔

(١) کذّب: محض کسی کی بات کو جھٹلا دینے کے لیے۔

ابق: غلام کا آقا کے پاس سے بھاگنا یا ذمہ داریوں سے بھاگنا۔

(۱)فر: کسی ملزم کا بھاگنا۔

(۲)استنفر: بدک کر بھاگنا۔

(۳)زھق: کمزور اور شکست کھا کر بھاگ کھڑا ہونا۔

(۴)ھرب: مجرم کا جرم کرنے کے دوران بھاگنا کہ پکڑا نہ جائے۔

(۵)شَرَّدَ: ایسی عبرتناک سزا جس سے دوسرے بھاگ کھڑے ہوں۔

ابقی: کسی چیز کا وجود باقی رکھنا۔

(۱)اثبت: کسی چیز کو اپنی حالت پر باقی رکھنا۔

(۲)غادر: بہت چیزوں میں سے کسی ایک کو باقی چھوڑنا۔

ابل: اسم جنس ہے اس کا اطلاق ہر قسم کے اونٹ پر اور نر و مادہ دونوں کے لیے۔

(۱)بعیر: اسم جنس۔ چار سال کا باربردار اونٹ نر و مادہ دونوں کے لیے۔

(۲)جمل: پانچ سال سے زائد عمر کا نر اور جو بصورت اونٹ۔

(۳)ضامر: چھریرے بدن کا سبک رفتار اونٹ نر ہو یا مادہ۔

(۴)رکاب: سواری کے قابل اونٹوں کا گلہ۔

(۵)ھیم: سخت پیاسا اونٹ۔

(۶)ناقة: ایسی اونٹنی جو جفتی کے قابل ہو چکی ہو۔

(۷)عشار: دس ماہ کی حاملہ اونٹنیاں۔

(۸)بُدن: قربانی کے اونٹ جو حرم کعبہ میں لے جا کر ذبح کیے جائیں۔

(۹)بُحیرۃ، سائبۃ، وصیلۃ اور حام: جاہلیت میں مختلف شرطوں کے تحت بتوں کی قربانی کے لئے۔

ابلس: ایسی ناامیدی جو غم میں مبتلا کردے۔

(۱)یاس: مایوس ہونا۔ناامید کے معنوں میں عام ہے۔

(۲)استیئس: آہستہ آہستہ امید منقطع ہوجانا۔

(۳)قنط: بھلائی کے پہلو سے ناامید ہونا یا رہنا۔ **یاس** سے اگلا درجہ۔سخت

ابلغ اور بلّغ: کوئی چیز یا پیغام منتہی تک پہنچانا۔

(۱)بلّغ: عام طور پر پیغام پہنچانے کے لیے آتا ہے جبکہ اُبلغ عام ہے۔

ابلیس: ایسا غم جو کسی امر پر مایوسی کی وجہ سے لاحق ہو۔

(۱)حَزَنَ: کسی حادثہ یا مصیبت کی وجہ سے غم کھانا۔

(۲)اسٰی: ایسی چیز پر غم کھانا جو ہاتھ سے نکل چکی ہو۔

(۴)اِبتَئس: کسی دوسرے کی ناگوار اور ناقابل برداشت چیز کی وجہ سے غم کا لاحق ہونا۔

ابن السبیل: مسافر کی کنیت جب تک گھر واپس نہ آئے۔

(۱)عابری سبیل: راہ گیر۔راہ چلتے مسافر، جو حالتِ سفر میں ہوں۔

(۲)مقوین: تلاشِ معاش میں ادھر ادھر نقل وحرکت کرنے والے۔

(۳)سیارہ: ہم سفر لوگوں کا قافلہ۔

ابیٰ: کسی بات کو قبول کرنے سے انکار۔اڑ جانا۔نہ ماننا۔تسلیم نہ کرنا۔

(۱)جحد: ایسی بات سے انکار جس کا دل میں یقین ہو۔

(۲)انکر: کسی چیز کو نہ پہچاننے کی وجہ سے انکار۔

(۳) کفر: حق بات پر پردہ ڈالتے ہوئے انکار کر دینا۔

ابیَضّ عَینہ: آنکھ کا بے نور ہونا۔

(۱) انکدر: کسی چیز کے رنگ کے پھٹک جانے اور میلا پڑنے کے لیے۔

(۲) عَمَی الامر: کسی معاملہ کے پوشیدہ یا دھندلا رہنے کے لیے۔

(۳) غُمَّۃُ الامر: کسی معاملہ کے مبہم رہنے کے لیے آتا ہے۔

اتبع: پیچھا کرنا اور جا لینا۔

(۱) اتبع: عام ہے۔ لازم اور متعدی دونوں طرح استعمال ہوتا ہے۔ یعنی پیچھے لگنا۔

(۲) قَفٰی: کسی چیز کے پیچھے پڑ جانا۔ اور
قَفّٰی: کسی چیز کے پیچھے کسی کو تسلسل کے ساتھ لگنا۔

(۳) اغوی: کسی چیز کو ابھار کر دوسروں کے پیچھے لگا دینا۔

اتراب: ہم عمر اور ہم مزاج۔ دوست یا سہیلیاں۔

(۱) قَرِین: ہم عمر یا ہم نشین ساتھی۔

(۲) سمیٌّ: ہم نام۔

(۳) کفو: قدر و منزلت میں ہم پلہ۔ ہمسر۔ برابر کی چوٹ۔

(۴) صفّ: قطار بندی اور حالت میں ہم آہنگی

(۵) ضَاھی: شکل وصورت یا عادات و اطوار میں ہم آہنگی

اتراف: آسودہ حالی کی وجہ سے بدمست ہونا۔

(۱) اَنْعَمَ: احسان و اکرام کے لیے آتا ہے (صرف انسان کے لیے آتا ہے)۔

(۲)خوّل: جاہ حشم عطا کرنا اور ہے (صرف انسان کے لیے آتا ہے)۔

(۳)اغنی: اتنی دولت جو بے نیاز کر دے۔

(۴)اقنی: غنی کرنا اور راضی کرنا۔خزانہ دینا۔اور بعض کے نزدیک مفلس بنانا۔

اتقن: فنی مہارت سے کسی چیز کو مضبوط بنانا۔

(۱)ثبت: کسی چیز کو اپنی جگہ پر ثابت اور مضبوط رکھنا۔

(۲)أحکم: حکمت و تجربہ سے کسی بات کو اشتباہ سے پاک کرنا

(۳)أوثق: کسی چیز کو دوسری چیز کے ذریعہ مضبوط اور قابل اعتماد بنانا۔

(۴)شد: کسی چیز کو قوت دیکر فی نفسہ مضبوط بنا دینا۔

(۵)أتقن: فنی مہارت سے کسی چیز کو مضبوط بنانا۔

(۶)ربط الله علی القلب: اللہ کا دل کو صبر دیکر مضبوط بنانا۔

(۷)آزر: قوت بہم پہنچا کر آہستہ آہستہ مضبوط کرتے جانا۔

(۸)اکّد: عہد و پیان پر قسموں کو مضبوط کرنا۔

(۹)عقد: بیع، نکاح اور دیگر ہر قسم کے عہد و پیان کو مضبوط بنانے کے لیے آتا ہے اور **اکد** سے اعم ہے۔

(۱۰) سند: سہارا دیکر مضبوط کرنا۔

(۱۱)رص: سیسہ پلا کر کسی چیز کو مضبوط کرنا۔

(۱۲)شیّد: چونے وغیرہ کا پلستر کر کے عمارت کو مضبوط کرنا۔

اِتَّقٰی: انجام کے خوف کی وجہ سے گناہوں سے بچنا۔ڈرنا۔

(۱)خَشِیَ: امر کی عظمت کی وجہ سے ڈرنا۔

(۲) خَشَعَ: ایسا ڈر کہ اس کا اثر اعضاء و جوارح پر بھی پڑے۔

(۳) خَافَ: آنے والے خطرہ کا اندیشہ کرنا۔

(۴) رَاعَ: تعجب کرنا اور موہوم خطرہ سے ڈرنا۔

(۵) حَذَرَ: کسی خطرہ کی چیز سے بچنا۔ ڈرنا۔ چوکنا رہنا۔

(٦) اَوُجَسَ: دل ہی دل میں ڈرنا اور اسے چھپانے کی کوشش کرنا۔

(۷) وَجَفَ: ڈر سے دل دھڑکنا۔ ڈر اور اضطراب۔

(۸) وَجِلَ: اپنی کوتاہی سے کسی سے ڈرنا اور بے چین ہونا۔

(۹) رَهَبَ: ایسا ڈر جس میں احتیاط بھی ہو اور اضطراب بھی۔ اور یہ طویل ہو۔

(۱۰) رَعَبَ: شدت خوف۔ دہشت۔

(۱۱) اَشُفَقَ: کسی کی خیر خواہی کے ساتھ اس پر تکلیف آنے سے ڈرنا۔ ڈر اور رحم کے ملے جلے جذبات۔

اِتَّقٰی: اور تقوی: برے کاموں کی عقوبت سے ڈر کر ان برے کاموں سے بچنا۔

(۱) تحصّن: نگہداشت اور حفاظت کر کے بچنا۔

(۲) اِجُتنب: کسی چیز یا کام سے دور رہ کر بچنا۔

(۳) اسُتعصم: کسی گناہ یا نقصان سے بچنا اور حفاظت رکھنا۔

(۴) حذر: آنے والے خطرہ سے ہوشیار رہنا اور بچنا۔

(۵) تعفُّف: غیر مستحسن اور حرام کاموں سے بہ تکلف بچنا۔ پاکدامن رہنا۔

اَتَّمَ: کسی چیز کو اس طرح پورا کرنا کہ اس میں کوئی کسر یا کمی نہ رہ جائے اور اس کا استعمال مدّت مقدار یا

گنتی پورا کرنے کے لیے ہے۔

(۱)اکمل: کسی چیز کو اس طرح پورا کرنا کہ اس کی غایت پوری ہو جائے۔

(۲)أوفی: عہد، ناپ تول، اجرت، قدر اور زندگی پورا کرنے کے لیے آتا ہے۔

(۳)قضی: جب اس کی نسبت انسان کی طرف ہو تو ذمہ داری پوری کرنا اس سے فارغ ہونے کے لیے آتا ہے۔

(۴)اسبغ: کسی چیز کو اس طرح پورا کرنا کہ اس میں کمی بھی نہ رہے اور غایت بھی بطریق احسن پوری ہو جائے۔

اتیٰ بہ: کسی بات کے نتیجہ کے طور پر لانا۔

(۱)اجآء: کسی چیز کو اضطراراً لانا۔ لانے کا باعث بننا۔

(۲)اجلب: پیچھے سے کسی کو زبردستی ہنکا کر لانا۔

(۳)جآئبہ: اس کا استعمال عام ہے۔

(۴)ھاتوا: بمعنی ادھر لاؤ۔ یہاں لاؤ۔

(۵)ھلم: جب پکار کر لانے کو کہا جائے۔

اَتٰی: بسہولت یا کسی دوسرے کام کے نتیجہ میں آنا۔ نیز یہ پیش آئندہ واقعہ کے لیے بھی

اٰتٰی: دینا۔ اس کا استعمال عام ہے۔

(۱)اَعطی: بخشش، خدمت یا محنت اور اطاعت کا صلہ زیادہ دینا۔

(۲)اَثَابَ: اعطی سے اعم ہے۔ کسی بھی کام کا صلہ اصل معاوضہ سے زیادہ دینا۔

(۳)اَدَاءٌ: حقوق اور مالی معاملات کی ادائیگی۔

(۴)دِیَة: خون بہا کی ادائیگی۔

(۵)وَھب: بلا معاوضہ دینا اور بعد میں کسی معاوضہ یا فائدہ کی توقع نہ رکھنا۔

(۶)رَفَدَ: کسی نادار اور مفلس کو امداد کے طور پر وظیفہ وغیرہ دینا۔

(۷)دَفَعَ (الی) باز ادائیگی کرنا۔ کسی کی چیز اس کے حوالے کرنا۔

(۸)هَدِیَّة: تعلّقات کی خوشگواری کے لیے تحفہ تحائف دینا۔

(۹)نِحُلَةً: برضا ورغبت ہبہ کے طور پر کسی کو کچھ دینا۔

اَتیَ: بسہولت یا کسی دوسرے کام کے نتیجہ ، میں آنا، نیز پیش واقع کیلیے استعمال ہوتا ہے۔

(۱)هیتَ: کسی کو چیخ کر اپنے پاس بلانے کے لیے۔

(۲)هلمَّ: پکار پکار کر بار بار کہنے کے لیے۔

(۳)تعال: کسی بلند مقصد کے لیے یا تعظیم سے بلانے کے لیے استعمال ہوتا ہے

اتّکا کسی بھی چیز سے ٹیک لگانے کیلئے۔

(۱)ارتفق صرف آرام دہ چیزوں سے ٹیک لگانے کے لیے آتا ہے۔

اتَّخذ: دو مفعولوں کی طرح متعدی ہو کر بنانا کے معنی دیتا ہے اور اس میں استمرار پایا جاتا ہے

(۱)بنی: عمارت وغیرہ بنانا۔

(۲)صنع: کسی چیز کو فنی مہارت سے بنانا۔

(۳)جعل : کا لفظ عام ہے۔ ہر موقع پر استعمال ہوسکتا ہے۔

اثاب اور ثوب: عموماً اچھے کام کے اچھے بدلہ کے لیے۔

(۱)جزا: پورا پورا بدلہ دینے کے لیے۔

(۲)عذَّبَ: سخت سزا کے لیے۔

(۳)دان: جزا وسزا میں حاکم ومحکوم کے پہلو کو اجاگر کرنے کے لیے آتا ہے۔

اثاث: گھر کا متفرق سامان۔ضروریات خانہ۔

(۱)عرض: دنیا اور اس کے سامان کی بے ثباتی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

(۲)متاع: ہر وہ سامان جس سے فائدہ اٹھایا جائے۔

(۳)جَھَاز: ہر وہ سامان جو روانہ ہونے تک تیار کیا جائے خواہ زاد ہو یا رحل۔

(۴)زَاد: دوران سفر خورد ونوش کا سامان۔

(۵)اَسلِحَة: آلات حرب وضرب۔

(۶)عُدَّة: جنگی تیاری اور اس سے متعلقہ ہر قسم کا سامان اور تیاری۔

(۷)نعمة: سامانِ تعیّش۔

(۸)رِیُش: فاخرانہ لباس اور اس کے متعلقات۔

(۹)بِضَاعَة: فروختنی سامان یا سرمایہ۔

(۱۰)ماعُوُن: عام استعمال کی چھوٹی چھوٹی گھریلو اشیاء۔

(۱۱)حِذُر: اپنے بچاؤ کا سامان۔

(۱۲)مَعَایش: سامان زیست اور لوازماتِ زندگی۔

اثار: ہواؤں کا بادلوں کو اٹھانے کے لیے۔

(۱)حمل: بوجھ اٹھانے کے لیے خواہ مادی ہو یا معنوی۔عام ہے۔

(۲)ناء: زیادہ بوجھ جو بہ مشقت اٹھایا جا سکے) بوجھ کو بہ مشقت اٹھانا۔

(۳)وزر: عموماً گناہ کا بوجھ اٹھانے کے لیے آتا ہے۔

(۴)اقلَّ: بادلوں کا بوجھ معمولی سمجھ کر اٹھانے کے لیے۔

(۵)بعث: مردوں کو اٹھانے کے لیے۔

(۶)انشر: مردوں کو اٹھا کر پھیلانے کے لیے۔

(۷)انشز: کسی چیز میں تحرک پیدا کر کے اٹھانے کے لیے۔

(۸)التقط: کسی گری پڑی چیز کو اٹھانے کے لیے۔

(۹)لقح: باطنی قسم کا بوجھ اٹھانے کے لیے مخصوص ہے۔

اَثۡبَت: کسی کو جکڑ بند کر کے اپنی تحویل میں لینا۔ زیر حراست کر لینا۔

(۱)حبس: کسی کو اس کی ضرورت اور ملکیت میں تصرف سے روک دینا۔

(۲)اَسَرَ: دورانِ جنگ کسی کو باندھ کر قیدی بنانا۔

(۳)سَجَنَ: عدالت کا بطور سزا کسی مجرم کو قید میں ڈالنا۔

اثبت: کسی چیز کو اپنی حالت پر باقی رکھنا۔

(۱)ابقی: کسی چیز کا وجود باقی رکھنا۔

اَثخَن: بے دریغ قتل کرنا اور جتنا ممکن ہو قتل کرتے جانا۔

(۱)قتل: کا لفظ عام ہے۔

(۲)سفک ناجائز قتل کے لیے آتا ہے۔

(۳)حس: بمعنی چن چن کے مار کر دشمن کی جڑ کاٹ دینا۔

اَثَر: پاؤں کا نشان۔ نشانِ راہ۔

(۱)قدم: بمعنی پاؤں۔مشہور عضو۔اور آگے چلنا بھی۔

(۲)خطوۃ: دوقدموں کا درمیانی فاصلہ۔اور خطوات بمعنی اقدام۔

اثر: ایسی بقیہ چھوڑی ہوئی چیز جس سے کوئی دوسری حقیقت معلوم ہو۔اصل کے بعد کی چیز۔

(۱)علامۃ: ایسی نشانی جو خود تو واضح نہ ہو مگر دوسری چیز کی وضاحت کرتی ہو اور پہلے موجود ہو۔

(۲)آیۃ: ایسی چیز جس میں غور کرنے سے اس کا علم بھی حاصل ہو اور اس کے صانع کا بھی۔

(۳)مبصرۃ: روشن اور واضح نشانی جس سے آنکھ کھل جائے۔معجزہ۔

(۴)شرط: ایسی علامت جو کسی دوسرے امر سے معلق ہو۔

(۵)نُصُب: راستہ پر گاڑے ہوئے نشان یا پتھر وغیرہ۔

(۶)سیما: امتیازی نشان۔

(۷)شعائر: اعلام دینیہ۔ایسی علامات جن کا دین سے تعلق ہو۔

اَثْل: مضبوط جڑ والے پودے اور جھاؤ کا درخت۔

(۱)شجرۃ: عام ہے۔ہر طرح کی نباتات پر اس کا اطلاق ہوتا ہے۔جو تنہ دار ہو۔

(۲)نجم: بے تنہ نباتات۔جڑی بوٹیاں۔

(۳)یقطین: ایسے درخت جن کا پودا نہ ہو۔پھلدار درخت۔خصوصاً پیٹھہ کدّو کی بیل۔

(۴)ضریع: کانٹے دار جھاڑیاں۔

(۵)زَقّوُم: زمین میں پھیل جانے والی چوڑے اور خاردار پتّوں والی نباتات۔چھتّر تھوہر

اثم: گناہ کی طرف طبیعت کا آمادہ رہنا اور وقت آنے پر ارتکاب سے نہ چوکنا۔

(۱)ذنب: عام ہے ہر چھوٹے بڑے گناہ کے لیے۔

(۲)خطا: ایسا گناہ جو بلا ارادہ سرزد ہو۔

(۳)حوب: عائلی معاملات سے تعلق رکھنے والے بڑے گناہ۔قابل زجر گناہ۔

(۴)حنث: قسم توڑنا۔عہد و پیمان سے تعلق رکھنے والے بڑے گناہ۔

(۵)اجرام: بڑے گناہ کا وبال۔

(۶)جناح: گناہ کی طرف میلان۔حرج کے معنی دیتا ہے۔

(۷)لمم: صغیرہ گناہ جو کسی بڑے گناہ کی طرف لے جاتے ہو۔

اثیم: جس کی طبیعت ہر وقت گناہ کے ارتکاب پر آمادہ رہے۔

(۱)اثم: کبھی کبھار گناہ کا کام کرنے والا۔

(۲)خاطی: ایسا گنہگار جس سے بھول چوک سے گناہ ہو جائے۔

(۳)مجرم: کسی بڑے گناہ کا مرتکب۔

(۴)فاسق: ایسا نافرمان یا گنہگار جو گناہ کو گناہ سمجھتا ضرور ہو۔

(۵)فاجر: ایسا گنہگار اور بدکردار جو ڈھیٹ بن چکا ہو اور گناہ کو گناہ بھی نہ سمجھتا ہو۔بدمعاش۔

اجاب: کسی سوال کا جواب دینا۔

(۱)رجع: خط کا جواب دینا۔

(۲)افتی: کسی مشکل اور پیچیدہ مسئلہ کا جواب دینا۔فتوی دینا۔

اجاج: کھاری اور کڑوا پانی۔

(۱)حمیم: گرم پانی۔

(۲)اٰن: کھولتا ہوا پانی۔

(۳)غسّاق: ٹھنڈا اور بدبودار پانی یا پیپ۔

(۴)غور: زمین کے نیچے موجود پانی۔

(۵)معین: سطح زمین پر نرمی سے بہنے والا پانی۔

(۶)عذبٌ: ٹھنڈا اور میٹھا پانی۔

(۷)فراتٌ: ٹھنڈا اور میٹھا پانی جبکہ کثیر مقدار میں ہو۔

(۸)ملح: آب شور۔

اجاج: کھاری اور کڑوا۔

(۱)اَمَرُّ: خالص کڑوا اور سخت کڑوا۔

(۲)خَمط: کڑوا اور کھٹا، کسیلا، بدمزہ۔

اجار: دشمن سے پناہ اور حفاظت کے لیے۔

(۱)اعاذ: تمام بدروحوں کے شر سے پناہ اور اجازت لینا

اجتبی: کسی کو انتخاب کر کے اسے اپنا مقرب بنانا۔

(۱)اختار: بہت سی چیزوں میں سے کسی بہتر چیز کا انتخاب کرنا۔

(۲)اصطفی: کسی چیز کو پاکیزگی کی بناء پر انتخاب کرنا۔

(۳)استخلص: کسی خاص مقصد کے لیے کسی کا انتخاب کر کے اس کی موزوں طریقہ پر تربیت کرنا۔

اجتمع: صرف جانداروں کو اکٹھا کرنے کے لیے۔

(۱)جمع کا لفظ عام ہے۔ ہر قسم کی چیزوں کے لیے اور ظاہری اور معنوی سب صورتوں میں۔

(۲)حَشَرَ: جانداروں کے لیے اور جو اپنے اپنے ٹھکانوں سے لے جا کر اکٹھا کرنے کے لیے۔

(۳)ذخر: مستقبل کے لیے ضرورت کی چیزوں کو جمع کرنے کے لیے۔

(۴)خزن: جمع شدہ چیزوں کی حفاظت کرنے کے لیے۔

(۵)وسق: ایک ہی چیز سے متعلقہ اجزاء کو اکٹھا کرنے کے لیے۔

(٦)کفت: بمعنی جمع کرنا اور قبضہ میں لینا، سمیٹ لینا۔

(۷)لَمَّ: جمع کرنا اور اس کی اصلاح کرنا۔

(۸)حصَّلَ: نکالنا اور جمع کرنا۔

(۹)مثابة: میں جمع ہونا کا معنیٰ کنایۃً پایا جاتا ہے؛ اصل معنی بار بار آتے رہنا ہے۔

اجدر: اختیاری امور کے لیے۔ کسی کے مناسب حال امر پر۔ شایان شان بات کے لیے۔

(۱)اولی: یہ اجدر سے زیادہ وسیع معنوں میں استعمال ہوتا ہے اور اختیاری امور میں صرف اثبات کے لیے آتا ہے۔

اجر: طے شدہ بدلہ۔ خدمت کا عوضانہ۔

(۱)بدل: بدلہ کے لیے عام لفظ، کم ہو یا زیادہ، اچھا ہو یا برا۔

(۲)بِ: بالکل ویسی ہی چیز سے بدلہ دینا۔ (العین بالعین)

(۳)عدل: اصل چیز کے متوازن اور متناسب بدلہ۔

(۴)جزا: وہ بدلہ جو کسی صورت کم نہ ہو۔

(۵)ثواب: اچھے کام کا اچھا بدلہ۔

(٦)عقاب: برے کام کا برا بدلہ۔

(۷)وبال: مکافات عمل کی صورت میں شدید گرفت۔

(۸) کفارۃ: گناہ کے دور کرنے کے لیے عوض یا بدلہ۔

(۹) قصاص: ناحق انسانی خون اور اعضا و جوارح کا بدلہ۔

(۱۰) فدیۃ: کسی کو مصیبت یا قید سے چھڑانے کا عوضانہ

(۱۱) دیۃ: قاتل یا اس کے لواحقین کا مقتول کے لواحقین کو خون بہا دینا۔

أجر: معاوضہ ہونے کی نسبت سے۔

(۱) فریضۃ: حق مہر مقرر ہونے کی نسبت سے۔

(۲) صدقۃ: میں، عورت کے تمام واجبات بشمول مہر شامل ہیں۔

اَجَل: وقت مقررہ اور موجودہ وقت سے اس وقت تک کی درمیانی مدت۔

(۱) وقت. میقات. طے شدہ وقت یا جگہ۔

(۲) حین۔ظرف مبہم۔غیر معین وقت۔

(۳) اٰن اور اَلْئٰن. اب۔موجودہ وقت۔

(۴) اٰنِفا۔ابھی ابھی۔موجودہ وقت سے ذرا پہلے۔آغازِ کلام میں۔

اجل: مدت مقرر کرنا۔

(۱) فرض: کسی کام کو لازم و واجب ٹھہرانا۔مقرر کرنا۔

(۲) وکل: کسی چیز کو اپنا نائب مقرر کرنا۔

اجلد: کوڑے مانا۔

(۱) ضرب: اس کا استعمال عام ہے۔

(۲) وکز: مکہ مارنا۔

(۳)صکـ:منہ پر ہاتھ سے پیٹنا۔

(۴)دعّ: دھکے مارنا۔

(۵)دمغ: سر پر چوٹ لگانا۔

(۶)رجم: دور سے پتھر مارنا۔سنگسار کرنا۔

(۷)وقذ:لاٹھی یا پتھر سے شدید ضرب پہنچانا۔

(۸)نطح: کسی چوپائے کا سینگ مارنا۔

اجمعون: تمام کا تمام۔

(۱)کل: بمعنی ہر ایک بھی اور سب بھی۔

(۲)کَفَّة: بمعنی پورے کا پورا بھی اور سارے کے سارے بھی۔یہ کُلّ سے بھی ابلغ ہے اور کامل سے بھی۔

احادیث: بھولے بسرے مگر سبق آموز واقعات۔

(۱)اساطیر: بے بنیاد واقعات۔

(۲)قصص: زبان زد واقعات۔

احاط: بمعنی گھیرا کرنا جس کا مقصد حفاظت ہو۔

(۱)حف: سے مراد صرف گھیرنا یا گھیرا کرنا۔

(۲)احصر: گھیراؤ اور حبس یعنی کسی چیز کو بند کر دینا۔

(۳)حاق: بمعنی کسی آفت کا کسی کو آ گھیرنا۔

اَحُبَار: لکھے پڑھے اور اہل قلم حضرات۔عام ہے۔خواہ لکھا پڑھا ہو یا نہ ہو۔

(۱)عَلِیم: جاننے والا۔علم رکھنے والا۔

(۲)قِسِّيسِينَ: عیسائیوں کے مدرس اور معلم۔

احد: لاثانی بے مثل، ان معنوں میں اللہ تعالی کے لیے یا ایسی مخلوق کے لیے جس کی مثال نہ ہو۔

(۱)وحید: لاثانی بے مثل، ان معنوں میں مخلوقات کے لیے اور یہ احد سے عام ہے۔

(۲)فرد: اکیلا فرد واحد۔ ایسے منفرد کے لیے جبکہ اسی جیسے دوسرے موجود ہوں۔

(۳)فرٰدیٰ: ایک ایک کر کے جانے والے کو کہتے ہیں۔

احسّ: حواس ظاہری سے کسی چیز کا علم ہونا یہ قریب بہ علم ہوتا ہے۔

(۱)علم: کسی چیز کو صحیح اور ٹھیک طور پر جاننا

(۲)ادری: بالواسطہ کسی چیز کا علم ہونا۔

اَحْصَنَ: احاطہ کے ذریعہ حفاظت کرنا۔

(۱)حفظ: کسی چیز کو ضائع ہونے سے بچانا۔

(۲)رعی: حفاظت اور بیرونی خطرات کے اسباب دور کرنا۔

(۳)کَلَاَ: حفاظت کر کے صحیح و سالم رکھنا۔

احصی بمعنی شمار کرنا اور اس پر قدرت رکھنا، ریکاڈ کرنا، یاد رکھنا۔

(۱)عدد: محض شمار کرنا۔

حسب: شمار کرنا اور اس میں نظم وضبط کرنا کہ اس میں غلطی نہ ہو۔

احضر: ذوی العقول کے لیے اور اس میں ورود اور مشاہدہ ضروری ہے اور برے مفہوم میں آتا ہے۔

(۱)عرض: غیر ذوی العقول کے لیے۔ مادی ومعنوی دونوں طرح استعمال ہوتا ہے۔

احقاف: ریگستان۔ ریت کے لمبے اور پیچدار ٹیلے۔

(۱)رَبْوَۃٌ: بلند اور نرم ریتلی زمین۔

(۲)اَمْتٌ : چھوٹا سا ناہموار ٹیلہ۔

(۳)حَدَبٌ: ایسا ٹیلہ جو پھیلاؤ میں زیادہ اور بلندی میں کم ہو۔

(۴)ریع: پہاڑوں کے درمیان قابل رہائش وادیاں۔

(۵)نَجْدٌ: گھاٹی اور اس پر چڑھنے اور اترنے کا راستہ۔

اَحْلاَم: بے ربط، بے ہودہ اور ڈراؤنے خواب۔

(۱)مَنَام : کا لفظ خواب کے لیے عام ہے۔

(۲)رُویا: کوئی واقعہ دیکھنا حالت خواب میں ہو یا بیداری میں۔

احْصن: نگہداشت اور حفاظت کر کے خود کو بچانا۔

(۱)وقی : کسی بڑے کام کی عقوبت سے ڈرا کر اس بڑے کام اور سزا سے بچانا۔

(۲)منع: کسی چیز کی روک بن کر بچانا۔

(۳)حجز: کسی تیسری چیز کا حائل ہو کر بچانا۔

(۴)جنب: کسی چیز سے دور لے جا کر بچانا۔

(۵)عصم: کسی مصیبت، خوف و خطرہ سے کسی دوسرے کو اپنی حفاظت میں لے کر بچانا۔

اَحْقاف ریت کے کئی تودوں پر مشتمل وسیع میدان۔

(۱)سَراب: پانی معلوم ہونے والا ریت کا میدان۔

(۲) کَثِیب: بُھر بُھری اور گرنے پھسلنے والی ریت کا تودہ۔

اَحْیا: کسی بھی مردے کو زندہ کرنا۔اس کا استعمال عام ہے۔

(۱)بعث: قبر میں پڑے ہوئے مردوں کو زندہ کرنا اور اٹھانا۔

(۲)انُشرَ: زندہ کرنا، اٹھانا اور پھیلانا۔

اختال: متکبرانہ چال چلنا اور دوسروں کو حقیر سمجھنا۔

(۱)فرح: خوشیاں منانا۔ خدا کی نعمتوں کا شکرادا کرنے کی بجائے ان پر اترانا۔

(۲)بطر: کفران نعمت اوران کا غلط استعمال کرنے لگنا اور دوسروں کو خاطر میں نہ لانا۔

(۳)مرح: نازوادا سے اکڑ اکڑ کر چلنا۔ شدت الفرح۔

(۴)فخر: ایسی باتوں پر اترانا جن میں کسی کا اپنا کچھ دخل نہ دے۔

(۵)اشر: خود پسند اور لاف زنی کرنے والا ڈھینگیں مارنا۔

(۶)تمطی: گھمنڈ کی وجہ سے بازو پھیلا کر تیز تیز چلنا

(۷)تکبر: گھمنڈ کا آخری درجہ۔ حق بات کو رد کر دینا اور لوگوں کو حقیر جاننا۔

(۸)فرہ: اپنے فن کی مہارت پر اترنا۔

اختلط: رل مل جانا گڈ مڈ ہونا۔

(۱)لقی: دو چیزوں کا آمنے سامنے سے ملنا۔

(۲) لحق: ایک چیز کا اپنے جیسی پہلی چیز کو جاملنا۔

(۳) ولی: دو جاندار چیزوں کا بغیر فاصلۂ زمانی یا مکانی ملا ہوا ہونا۔

(۴)اصنٰی: ایسی ملنے والی چیزیں جن کی جڑ ایک ہو۔

(۵) تجاور: ایک چیز کا دوسرے کے قرب وجوار میں ہونے کی وجہ سے ملنا۔

(۶)رتق: ملنا اور جڑ جانا۔ منہ بند ہو جانا۔

(۷)تحیَّز: الگ ہونا اور پھر جا ملنا۔

(۸)اشتمل: کسی چیز کے بکھرے ہوئے اجزاء کا جمعیت میں ملنا۔شامل ہونا۔

اختلق: جبکہ تھوڑی بہت حقیقت باقی سب فساد ہو۔جھوٹی بات جو سچی معلوم ہو۔

(۱)خرص: محض ظن وتخمین سے کام لینا جس میں حقیقت کو دخل نہ ہو۔

(۲)افتراء: فساد اور بگاڑ پیدا کرنے کی خاطر جھوٹ تراشنا۔

(۳)تقوّل: جھوٹ خود تراشنا پھر اسے کسی دوسرے پر تھوپ دینا۔

اخذ: کوئی چیز لینا۔پکڑنا۔اس لفظ کا استعمال عام ہے۔

(۱)اٰخذ: کسی ناپسندیدہ کام پر مواخذہ یا گرفت کرنا۔

(۲)تَثریب: بمعنی زجر وتوبیخ۔ڈانٹ ڈپٹ۔ملامت سے سخت تر ہے۔

(۳)لَومَ: برا بھلا کہنا۔خواہ کام برا ہو یا نہ ہو۔اس میں تثریب جیسی شدت نہیں۔

اخرج: ''نکالنا'' کے لیے عام ہے۔

(۱) برز: کسی چیز کو نکال کر سامنے کھلی جگہ میں لے آنا۔

(۲)طرد: حقیر وذلیل سمجھ کر کسی کو نکال دینا۔

اَخزی: کسی کے عیوب ظاہری کی بناء پر اسے ذلیل کرنا۔

(۱)اَذَلَّ: اعلی کا ادنی کو زیر دست بنانا یا ذلیل کرنا۔

(۲)اَھَانَ: از راہ عداوت توہین کرنا۔سُبک اور ذلیل کرنا۔یہ برابر کا آدمی ہی کر سکتا ہے۔

(۳)فَضَحَ: کسی کی برائی بیان کر کے دوسروں کی نظروں میں گرانا۔

(۴)ازدریٰ: نہایت حقیر سمجھنا۔کمتر سمجھنا۔نگاہوں سے گرانا۔

(۵) کبت: غصّہ کی حالت میں کسی کو ذلیل اور رسوا کرنا۔

اخفی: اسرّ سے ابلغ تخیلات اور وساوس تک کو چھپانے کے لیے آتا ہے۔

(۱) کَتَمَ: شہادت، ایمان، اور حق بات کو دانستہ طور پر چھپانے کے لیے عموما استعمال ہوتا ہے۔

(۲) واری: کسی حقیقت کو لوگوں سے چھپانے کے لیے استعمال مادی طور پر ہوتا ہے۔

(۳) اکن: کسی بات یا چیز کو کسی محفوظ جگہ چھپانے کے لیے۔

(۴) اسرّ: کسی راز کی بات کو ازراہ مصلحت چھپانے کے لیے۔

(۵) خبأ: پوشیدہ اور مخفی خزانے۔

اخَّر: صرف ظرف زمانی کے لیے اور خلّف ظرف زمانی اور مکانی بیک وقت دونوں کے لیے آتا ہے۔

(۱) ارجی: ایسی تاخیر جس میں مسرت حاصل ہونے کا امکان ہو۔ پرامید ہونے کی وجہ سے دیر کرنا۔

(۲) ارجه: ایسی تاخیر جس میں احتیاط ملحوظ ہوتا کہ کام درست ہوسکے

(۳) نسئ: ایک بات میں تعجیل اور دوسری میں تاخیر کرنا۔

اخذ: کوئی چیز لینا۔ پکڑنا۔ اس لفظ کا استعمال عام ہے

(۱) تلقی: کسی چیز کے پاس پہنچ کر اسے لینا۔

(۲) هاؤم: کسی کو بلانا اور کسی چیز کے لینے کا مطالبہ کرنا۔

اٰخر: صرف ظرف زمانی کے طور پر آتا ہے۔ اور اس کے استعمال میں عمومیت ہے۔

(۱) خلُف: ظرف زمانی و مکانی دونوں طرح استعمال ہوتا ہے۔ زمانی کی صورت میں پچھلے کا معنی تو دیتا ہے۔ مگر اس میں اگلے اور پچھلوں میں نسلی تعلق ہونا ضروری ہے

اَدَارَ: دست بدست لین دین کے لیے.

(۱)**تداین**: اُدھار لین دین کرنے کے لیے آیا ہے۔

**ادبار**: ظرف زمانی اور مکانی متصل (ضد قبل) بمعنی فوراً بعد۔

(۱)**بعد** : ظرف زمانی (ضد قبل۔بمعنی پہلے) زمانہ یا وقت کے لحاظ سے پیچھے۔

(۲)**خلف**: ظرف زمانی اور مکانی۔ضد **بین یدین**

(زمانی کی صورت میں بین ایدی کے معنی اس وقت کے موجود لوگ۔اور مکانی کی صورت میں سامنے)۔

(۳)**ورآء**: خود ذوی الاضداد میں سے ہے بمعنی آگے یا پیچھے، اس طرف یا اس طرف، ادھر یا ادھر۔اس پار یا اس پار۔اس کے علاوہ۔

**ادبر**: پیٹھ دے کر پھر جانا۔اعراض کرنا۔

(۱)**دار**: گھومنا چکر کاٹنا۔گولائی میں پھرنا۔

(۲)**طاف**: کسی چیز کے چاروں طرف پھرنا۔

(۳)**حار**: گھوم پھر کر اصل مقام پر آنا۔

(۴)**تقلب و انقلب**: ایک حالت سے اس کے مخالف حالت میں مکمل تبدیلی پیدا ہونا۔

(۵)**نکص علیٰ عقبہ**: اچھے کاموں سے بری طرف پھرنا۔

(۶)**انصرف**: رخ موڑ دینا۔ایک حالت سے دوسری حالت میں تبدیلی۔تھوڑی ہو یا زیادہ۔

(۷)**ولّی اور تولی (عن)** پھرنا۔اعراض کرنا اور دور ہو جانا۔

(۸)**ارتدّ**: کسی بات کو نا قابل قبول سمجھتے ہوئے اس سے پھرنا۔

**دری** : بالواسطہ کسی چیز کا علم ہونا۔

(۱)علم: کسی چیز کو صحیح اور ٹھیک طور پر جاننا۔

(۲)احسّ: حواس ظاہری سے کسی چیز کا علم ہونا یہ قریب بہ علم ہوتا ہے۔

ادریٰ: کسی حیلہ اور تدبیر سے بات سمجھانا۔

(۱)حدَّث: کوئی نئی بات بتلانا۔

(۲)عرّف: علامات اور نشانات سے بات سمجھانا۔

(۳)نبَّاَ اور انْبَاَ: کسی واقعہ کی خبر دینا جس کا تعلق خبر پانے والے کی ذات سے ہو خواہ یہ ماضی سے متعلق ہو یا حال سے یا مستقبل سے اور اس پر متنبہ کرنا۔

(۴)دَلَّ: راہ نمائی کرنا۔کسی چیز سے دوسری کا پتہ بتلانا یا راہ سمجھانا۔

ارسی: کھونٹے کی طرح ٹھوکنا۔زمین کے اندر زیادہ حصہ۔

(۱)نَصَبَ: جھنڈے کی طرح گاڑنا۔تھوڑا حصہ زمین میں باقی سیدھا اوپر۔

(۲)دسّ: کسی چیز کو زیر زمین دبا دینا۔یا گاڑ دینا۔

(۳)وَادَ: کسی جاندار کو زمین میں دبانا۔

ادلی: کسی چیز کو آہستہ آہستہ اور نرمی سے لٹکانا۔

(۱)علق: کسی چیز کو لٹکائے اور پھنسائے رکھنا۔

(۲)تردد: خیالات کے اختلاف کی بناء پر ڈانوا ڈول اور لٹکے رہنا۔

(۳)ذبذب: ایسا تردد جس میں اضطراب بھی شامل ہو۔

ادلی الی فلان: اپنا قضیہ کسی شخص تک پہنچانا۔اور قرابت رشوت اور سفارش سے کام لینا ہے۔

(۱)ابلغ اور بلغ: کوئی چیز یا پیغام منتہی تک پہنچانا۔بلّغ: عام طور پر پیغام پہنچانے کے لیے آتا ہے جبکہ

ابلغ عام ہے۔

(۲) اوُرد: کسی چیز کو گھاٹ پر پہنچانا۔

(۳) جبا: کسی چیز کو جمع کر کے دوسرے مقام تک پہنچانا۔

ادنی: جو کسی اچھی چیز کے مقابلہ میں گھٹیا ہو۔

(۱) نَکَد: تھوڑی۔ مشکل سے حاصل ہونے والی اور ردّی۔

(۲) خَمْط: کڑوی، کسیلی اور بدمزہ چیز۔

(۳) داحِضَة: لغو اور بیہودہ باطل۔

(۴) ناقِص: عیب دار چیز۔ نامکمل۔

(۵) بَخْس: گھٹیا اور ردّی چیز۔

(۶) خَبِیْث: گندی اور ناپاک یا حرام چیز۔

(۷) مُزْجٰة: ایسی ردّی جسے کوئی کرنے پر تیار نہ ہو۔ رسوا کرنا اور

ادھن: مداہنت یا چاپلوسی کرنا۔ از راہ تصنع بخلاف باطن نرمی برتنا۔

(۱) لَانَ: کسی چیز کا نرم اور لچکدار ہونا۔

(۲) اَوّاہ: دل کا نرم یعنی رقیق القلب ہونا۔

(۳) تلطّف: کسی کام کے کرنے میں احتیاط اور نرمی کا پہلو اختیار کرنا۔

اَدَ: محنت و مشقت کی زیادتی کی وجہ سے طبیعت کا بوجھل ہونا۔

(۱) ثقل: وزن میں بوجھل ہونا۔

(۲) کسل: سستی کی وجہ سے طبیعت کا بوجھل ہونا۔

(۳) کبُر: کسی کام کو مشکل اور بھاری سمجھنے کیوجہ سے طبیعت بوجھل ہونا۔

ادّ: سخت ناپسندیدہ بات جو ہنگامہ برپا کردے۔

(۱) مکروہ: وہ بات جسے سلیم طبیعت ناپسند کرے۔

(۲) منکر: وہ بات جسے معاشرہ قبیح خیال کرے۔

(۳) امر: انتہائی غیر معقول بات۔

(۴) مذءوم: افّ: کلمۂ کراہت ونفرت۔

اِدَّثّر: کپڑا اوڑھ کر غفلت کی نیند سونا یا گہری نیند لینے کی نیت سے کپڑا لپیٹنا۔

(۱) استغشی: کسی حالت میں کوئی بھی کپڑا اوڑھنا یا اپنے گرد لپیٹنا عام ہے۔

(۲) اِزَّمّل: کسی ڈر یا کمزوری یا بددلی کی وجہ سے کپڑا اوڑھنا۔

ادّع: کسی حاجت پر نفس کا حریص ہونا اور پکار کر مانگنا۔

(۱) طلب: کسی حاجت پر نفس کا حریص ہونا اور اس کی جستجو کرنا۔

(۲) سال: کسی حاجت پر نفس کا حریص ہونا اور اس کا کسی دوسرے سے اظہار کرنا۔

(۳) حفو: کسی حاجت پر نفع کا حریص ہونا اور اس کے لیے تقاضا کرنا۔

(۴) اعتر: بمعنی بخشش مانگنے کے لیے لوگوں کے سامنے آنا۔ مائل ہونا۔ ''جھکنا'' ''مایوس ہونا''۔

اڈّرکنْ تھک ہار کر اور عاجز ہو کر گر پڑنا۔

(۱) سقط: اوپر سے کوئی چیز گرنا عام ہے۔

(۲) خَر: اضطراب اور آواز کے ساتھ کسی چیز کا گرنا۔

(۳) ھدم: عمارت یا دیوار یا تعمیر کا گرنا۔

(۴)ھَدّ: عمارت یا دیوار یا تعمیر کا دھڑام سے گرنا۔

(۵)انقض: دیوار یا عمارت کا پھٹ جانا اور گرنا یا گرنے کے قریب ہونا۔

(٦)ھبط: اضطراب یا تکلیف سے گرنا۔ اترنا۔ نکلنا۔

(۷)وقع: کسی چیز کے گرنے میں کراہت اور سختی بھی ہونا۔

(۸)ھار: کسی چیز کے کچھ حصہ کا دوسرے پر گرنا۔

(۹)ھویٰ: آسمان یا بہت بلندی سے گرنا۔

(۱۰)خوی: دو چیزوں کے درمیان خلا سے گرنا۔

(۱۱)وجب: دھڑام سے گر کر مرنا۔ یا مرتے مرتے دھڑام سے گرنا۔

(۱۲)ردی: کسی گڑھے میں گر کر ہلاکت کو پہنچنا۔

(۱۳)صرع: پچھاڑنا اور پچھڑنا جیسے کشتی میں یا موت یا مرض سے

(۱۴)تل: ماتھے کے بل گرانا۔

(۱۵)تعس: ٹھوکر کھا کر منہ کے بل گرنا۔

(۱٦)انھمر: پانی کا گرنا اور بہنا۔

(۱۷)صب: پانی کا گرانا یا انڈیلنا اور بہنا (یکبارگی بہنا)

(۱۸)سکب: پانی کا لگاتار گرنا اور بہتے جانا۔

ادھٰی: مصائب کے لحاظ سے سخت۔

(۱)اَشقُّ: ایسی تکلیف جو مالا یطاق ہو۔

(۲)اَشَدّ: کسی چیز کا بذات خود سخت ہونا۔

(۳)رَابِیَة: ہرآن بڑھ جانے والا۔

(۴)عَصِیب: سخت اور خیر سے خالی۔

(۵)قَمطَرِیر: شر کے لحاظ سے سخت۔

(۶)قَاسِیَة: دل کی سختی یا سنگدلی۔

(۷)غَلِیظ: سنگدل اور تندخو۔

(۸)غَرِم: ایسی تندی اور سختی جو کسی عمل سے ظاہر ہو۔

اذا: مستقبل میں بطور زمانہ۔

(۱)لَمّا: ماضی میں شرط کے طور ظرف زمان۔

(۲)کلّما: کئی امور کا احاطہ کرنے کے لیے۔

اذاع: خبر اڑانا۔راز کی اور خفیہ امور سے متعلقہ بات کو ظاہر کرنا اور پھیلانا۔

(۱)اشاع: کسی اچھی یا بری خبر کا عام مشہور کرنا۔اشاعت کرنا۔

(۲)ارجف: کسی ایسی بات کا پھیلانا جس سے اضطراب اور بے چینی پیدا ہو۔

(۳)اھلّ: کسی چیز کا نام لیکر آواز بلند کرنا اور اسے مشہور کرنا۔

اَذنَ: ایسا حکم جو مشیت الٰہی کا متقاضی ہو ورنہ اس کا معنی اجازت یا منظوری دینا ہے۔

(۱)اَمَرَ: کا لفظ حکم دینے کے معنی میں عام ہے۔

(۲)حَکَمَ: ایسا حکم جس کے ذریعہ ظلم سے روکا جائے۔

(۳)اوصٰی: جب اس کی نسبت اللہ کی طرف ہو تو اس سے مراد تاکیدی حکم ہے۔

اذان: اور تاذین: بلند آواز سے پکار کر اپنی طرف کسی کو متوجہ کرنا یا بلانا۔

(۱)دعا: بامعنی کلام، عام یا دبی آواز سے اور مدعو کو مخاطب کرنا ضروری ہے۔

(۲)نـــداء: کا اطلاق صرف بلند آواز سے اور بے معنی کلام پر بھی ہوسکتا ہے اور منادی کا نام بھی لینا ضروری نہیں۔

(۳)ابتھال: بددعا کی ایک خاص قسم ہے۔

(۴)جھر: اتنی بلند آواز سے پکارنا جسے کم از کم ساتھ والے سن سکیں۔

اَذِنَ: تعمیل ارشاد کے لیے بات کو غور سے سننا۔

(۱)سَمِع: کوئی بات یا آواز سننا۔ عام معنوں میں۔

(۲)سمّاع: بمعنی جاسوسی کے طور پر سننے والا۔

(۳)أسمع: کسی دوسرے کو کوئی بات سنانا۔

(۴)اِستمع: کان لگانا اور آواز یا بات سننے کی کوشش کرنا۔

(۵)اَذَّن: سنا کر کسی کو خبردار کرنا۔

اَذلَّة: زیردست اور بے سروسامان لوگ۔ کمزور کرنا: بنانا

(۱)ضعیف: طاقت اور قوت میں کمتر۔

(۲)واھی: بوسیدگی کی وجہ سے کمزور۔

(۳)وَھَنَ: طاقت میں کمی واقع ہونے کی وجہ سے کمزور اور سست ہونا۔

اذٰی: معمولی تکلیف کے لیے ذہنی ہو یا جسمانی۔

(۱)ضرّ: بڑی تکلیف اور نقصان۔

(۲)اکرہ: جبری تکلیف۔

(۳) تکلیف : استطاعت کے مطابق کام لینا۔

(۴) مشقّۃ: طاقت سے زیادہ کام لینا۔

(۵) عنت: ایسی تکلیف جس میں ہلاکت کا اندیشہ ہو۔

(۶) سام : ایسی تکلیف کے لیے جس میں ذلت کا پہلو شامل ہو۔

اذًی: ہلکی تکلیف کے لیے۔

(۱) ضرّ: نقصان کے معنوں میں فائدہ کے مقابلہ پر۔

(۲) ضُرّ: جسمانی تکلیف اور عوارض۔

(۳) ضرّآء: ظاہری مشکلات کے دور کرنے کے لیے۔

(۴) کرھاً: جبری تکلیف۔

(۵) معرّۃ: ہر طرح کی تکلیف اور خرابی کے لیے آتا ہے۔

اراد: دل میں کسی بات کا خیال آنا جانا۔

(۱) ھمّ: اس ارادے پر سوچ بچار کرنا۔

(۲) عزم: سوچ بچار کے بعد پختہ ارادہ بنالینا۔

(۳) ابرم: عزم کی منصوبہ بندی کرنا۔

(۴) امَّ: اِدھر اُدھر توجہ کیے بغیر سیدھا اپنی منزل کا قصد۔

(۵) تیمّم: کسی شرعی حکم کی تعمیل کا ارادہ کرنا۔

(۶) تحرّٰی: خوب تر راہ کا قصد کرنا۔

اِراد: عام ہے۔ خواہ مشیت الٰہی کے تابع ہو یا نہ ہو۔ اس کا وقت آگے پیچھے ہوسکتا ہے۔

(۱)بغی: کسی چیز کو حاصل کرنے میں حدّ اعتدال سے آگے چلا جانا۔

(۲)اشتھی: مرغوب چیزوں کی خواہش،طبعی میلانات کی خواہش کرنا۔

(۳)رغب: کسی چیز کی محض چاہت خواہ یہ طبعی میلانات کے مطابق ہو یا نہ ہو۔

اَربٰی: پال پوس کر بڑھانے کے لیے(اضافہ اور بڑھوتری از راہِ ہمدردی ہو)

(۱)زاد: کسی چیز کے پورا ہونے کے بعد مقدار اور صفات میں اضافہ کے لیے۔

(۲)کثر: تعداد اور مقدار میں اضافہ۔

(۳)ضاعف: دوگنا یا اس سے بھی زیادہ کرنا۔

(۴)عفا: کسی چیز کو چھوڑ دینا کہ وہ بڑھ جائے۔

(۵)تطوع: فرائض پر اپنے شوق سے زیادتی۔

(٦)نفل: واجبات پر زیادتی۔

ارتد: کسی چیز کے نا قابل قبول ہونے کی وجہ سے خود اس سے لوٹ جانا۔

(۱)رجع: کسی چیز کا اپنے مبدا کی طرف لوٹنا۔عام ہے۔

(۲)اٰب: کسی جاندار کا لوٹنا۔بلا ارادہ یا بالا رادہ۔

(۳)اوب: کسی جاندار کا اپنے ارادہ کے ساتھ بکثرت رجوع کرنا۔

(۴)تاب: گناہ کے کاموں سے رجوع کرنا۔

(۵)اناب: بار بار رجوع کرتے رہنا۔

(٦)باء: بری حالت کی طرف لوٹنا۔

(۷)فاء: اچھی حالت کی طرف لوٹنا۔قریب سے لوٹ آنا۔

(۸)صدر: گھاٹ یا کنویں سے سیر ہو کر لوٹنا۔

(۹)صار: آخری بازگشت۔

(۱۰)رد: ناقابل قبول ہونے کی وجہ سے لوٹانا۔قبول نہ کرنا۔

(۱۱)انقلب: رخ یا حالت کا اس طرح پلٹنا کہ وہ پہلی کے بالکل برعکس ہو۔

(۱۲)افاض: ریلے کے ساتھ لوٹنا۔ بہتے چلے آنا۔

(۱۳)ھاد: آہستہ آہستہ اور نرمی سے رجوع کرنا۔

ارتفق: ایسے آرام کے لیے جس میں کوئی دوسری چیز حائل یا خلل انداز نہ ہو، استعمال ہوتا ہے۔

(۱)سَکَنَ: جسمانی اور ذہنی آرام۔

(۲)سَبَتَ: ایسا آرام کہ اس کے بعد راحت ہو۔

ارجاء: گول چیز مثلاً کنویں یا آسمان کا کنارہ۔

(۱)طرف: ہر شے کی آخری حد، سرا۔

(۲)حد: ہر شے کی آخری حد جو دوسری چیزوں سے علیحدہ کر دے۔

(۳)حرف: نوکدار کنارہ۔تذبذب کی انتہائی منزل۔

(۴)اُفُق: دو گول چیزوں کے اطراف کا دور جا کر مقام اتصال جیسے آسمان اور زمین کے کنارے دور جا کر متصل معلوم ہوتے ہیں۔

(۵)اقطار: کسی گول چیز کے اندر کے اطراف و جوانب۔

(۶)شفا: ایسی چیز کا کنارہ جو اندر سے کھوکھلی ہو، اور گرنے سے اندیشہ ہلاکت ہو، کنارہ ہلاکت

(۷)معزل: ایسا کنارہ جو پناہ کا کام دے۔

(۸)شاطی: میدان یادریا کے کناروں میں سے کوئی ایک کنارہ۔

(۹)ساحل: دریایا سمندر کا کنارہ۔

(۱۰)اقصا: پرلا کنارہ۔

(۱۱)عُدوۃ: دور کا کنارہ جو بلندی پر ہو۔

(۱۲)صدف: پہاڑ کا کنارہ۔

ارذل: رذیل۔کمینہ۔نچلے طبقہ کا۔نا قابل التفات۔جو ہر لحاظ سے پست ہو۔

(۱)ذلیل :عزیز کے مقابلہ میں بمعنی زبردست۔

(۲)مَھِیۡن: ذلیل، دوسروں کی نظر میں اپنے برے اعمال کی وجہ سے گراہوا۔

(۳)صَاغر: بالاتری سے نیچے اتر کر محکوم بننے والا اور اس کا اقرار کرنے والا۔

(۴)داخر: عقل کی کم مائیگی کی وجہ سے مطیع ومنقاد۔ذلیل۔عاجز۔

(۵)اَسۡفل: اعلی کے مقابلہ میں پست اور حقیر۔

(۶)خَاسِئٌ: دھتکارے ہوئے۔ذلیل ترین۔

ارسل: کسی کو پیغام دے کر بھیجنا۔

(۱)بعث: کسی کو کسی مقصد کی تکمیل کے لیے تنہا روانہ کرنا۔

ارضی :دل کی خوشی سے پسند کرنا۔

(۱)حب: کسی چیز کی پسندیدگی اور خواہش اور اس کے حصول میں حکمت سے کام لینا۔

(۲)وَدَّ: انتہائی محبت یا اس کے حصول کی تمنا کے لیے آتا ہے۔گویا پسندیدگی کی اصل سے ود کا لفظ حبّ سے ابلغ ہے۔

ارعی: چرانا۔نگہداشت کرنا۔

(۱)اَسَامَ: چرانے کے لئے لے جانا۔

ارضی: میں پسندیدگی اصل وجہ دل کی خوشی ہے۔

(۱)تخیّر: میں پسندیدگی کی اصل وجہ اس پسندیدہ چیز کے اوصاف ہیں۔

ارکس: نچلا سرا اوپر اور اوپر کا نیچے کر کے پھینک دینا۔

(۱) ائتفکصحیح رخ کے علاوہ دوسرے رخ پر پٹخ دینا۔

(۲)جثم: سینہ کے بل گرنا یا چمٹنا۔

(۳)کبَّ: اوندھے منہ گرانا۔

(۴)کبکب: لڑھکا کر اوندھے منہ گڑھے میں گرا دینا۔

(۵)قلَّبَ: کسی چیز کی حالت یا معاملہ کو الٹ دینا یا الٹ پلٹ کر دینا۔

(۶)نکس اور نکّس: سر کو ندامت سے جھکانا۔بیماری کا پہلے شدید حملہ ہونا جس سے بیمار سنبھل نہ سکے، بڑھاپے کا آجانا جس سے عقل وحواس زائل ہونے لگے۔

اریکہ: ٹیک والے تخت۔

(۱)عرش: تخت شاہی۔

(۲)سریر: خوشحال لوگوں کے ٹھاٹھ سے بیٹھنے کے تخت کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

اَرْهَبَ: ڈرانا اور اضطراب پیدا کرنا۔

(۱)خَوَّفَ: کسی کو آنے والے خطرہ سے ڈرانا۔

(۲)حَذَّرَ: کسی خطرہ کی چیز سے ڈرانا۔بچانا۔آگاہ کرنا۔

(۳)اِنْذار: نبیوں اور رسولوں کے اعمال کے نتائج اور محاسبہ سے ڈرانا۔

(۴)أوعد: ڈرانا۔دھمکانا۔دھمکی دینا۔

ازدجر۔جھڑک کر نکال دینا۔

(۱)نھر: سختی سے جھڑکنا۔

اَزَّ: برے کاموں پر یوں ابھارنا کہ احساس بھی نہ ہو۔

(۱)حَرَّضَ: ایسی بات پر ترغیب دینا کہ اس کا نہ کرنا ہلاکت وتباہی کا موجب ہو۔

(۲)حَثّ: سواری وغیرہ کی رفتار تیز کرنے کے لیے۔

(۴)حَضَّ: سواری کے علاوہ باقی اچھے کاموں کی ترغیب دینے کے لیے۔

(۵)جَرَمَ: گناہ کے کاموں پر ابھارنے اور اشتعال دلانے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

ازُجٰی: دھیرے دھیرے چلانا۔

(۱)ساق: پیچھے سے چلانا۔

(۲)حرّک حرکت دے کر چلانا۔ہلانا۔

(۳)سلک راستہ پر چلانا یا راہ چلنا۔

(۴)سیّر: سیر کرانا۔چلانا۔

(۵)اسری: رات کو چلانا۔سیر کرانا۔

اٰزر: فی نفسہ کسی چیز کو قوت دے کر مضبوط بنا دینا۔

(۱)اَیَّدَ: کسی کو بھرپور قوت پہنچا کر اس کی مدد کرنا۔

(۲)عزَّز: کسی زیردست کو اتنی قوت دینا کہ وہ زیردست نہ رہے۔

ازف: وقت کی تنگی کے اظہار کے لیے۔

(۱) کاد: کرنے کے قریب ہونا مگر نہ کرنا۔

(۲) قرب: ہر لحاظ سے جامع لفظ ہے۔اس کا استعمال عام ہے۔

(۳) دنی: فاصلہ کی نزدیکی کے لیے اور قدر و منزلت میں گراوٹ کے لیے۔

(۴) زلف: قدر و منزلت کی نزدیکی کے لیے آتا ہے۔

(۵) قــاب: فاصلہ میں انتہائی نزدیکی۔جیسے کمان کے ایک کونہ سے قبضہ تک کا فاصلہ۔قاب قوسین محاورۃ استعمال ہوتا ہے۔

(۶) اقترن: وقت یا فاصلہ میں اتنی نزدیکی گویا دو چیزیں ساتھ مل گئی ہیں۔

ازواج: بمعنی ہم جنس۔عادات و اطوار میں ایک دوسرے سے ملتے جلتے لوگ۔

(۱) صاحب: عرصہ دراز تک ساتھ رہنے والا۔

(۲) عشیر: وہ شخص جو ایسے مل جل کر رہے، جیسے ایک خاندان کے لوگ۔

(۳) قرین: بمعنی ہم پلہ وہمسر، ہم عمر۔

اسال: کسی بھی بہنے والی چیز کو بہانا۔

(۱) فاض: کسی بہنے والی چیز کا کنارے سے بہنے لگنا۔

(۲) سکب: کسی بہنے والی چیز کا بکثرت گرانا کہ بہ نکلے۔

(۳) سفک: خون بہانا کے لیے عام استعمال ہے۔

(۴) سفح: شہوت رانی کے لیے عام استعمال ہے۔

(۵) فجر: کسی چیز کا وسیع و عریض رقبہ میں بہنا۔

(٦)جری: کسی چیز کا دور تک یا دیر تک بہتے یا چلتے جانا ہے۔
استاذن: کسی کام کی اجازت یا منظوری طلب کرنا۔
(ا)استانس: اپنے کسی قول و فعل سے دوسرے کو متعارف کرانا۔
استبشر: کسی اچھی خبر یا اچھی چیز ملنے پر باچھیں کھل جانا۔
(ا)رَضی: محض پسندیدگی کا اظہار ہے۔
(٢)سرَّ: دل ہی دل میں خوش ہونا۔
(٣)بَھِجَ: سرور۔خوشی اور خوبصورتی سب کو شامل ہے۔نباتات اور پھولوں کے لیے۔
(٤)حَبَرَ: ماحول کی نظافت۔عمدگی اور بہارے دل کا مسرور ہونا۔
(۵)طاب: ایسی خوشی جس سے حواس بھی لطف اندوز ہوں۔
(٦)فرح: خوش ہو کر اترانے لگنا۔خوشیاں منانا۔
(۷)فکھه: خوش گپیاں کرنا اور خوش ذوق ہونا۔
(٨)شمت: کسی تکلیف پر دشمن کا خوش ہونا۔
(٩)اعجب: دل ہی دل میں اس طرح خوش ہونا کہ حیرت بھی ہو اور اس کا سبب بھی معلوم نہ ہو۔
خوشی اور تعجب کا مجموعہ۔
استجاب اگر اللہ سے فریادرسی کی دعا یا ندا کی جائے اور وہ قبولیت بخشے۔
(ا)تبع: بمعنی کسی کے پیچھے چلنا۔یہ اطاعت سے عام اور ابلغ ہے۔
(٢)اقتداء: بمعنی کسی کے پیچھے چلنا اور اس جیسا کام کرنا۔
(٣)اسوہ: کسی مثالی کردار کی اتباع کرنا جذبۂ ہمدردی کے ساتھ۔

(۴)اطاع: دل کی خوشی کے ساتھ کسی کا حکم بجالانا۔

(۵)استجاب: حکم قبول کرنا اور اس پر عمل کرنا، بات مان لینا اور یہ بڑے سے بھی ممکن ہے۔

(٦)اسْلم: کسی کی رضا کے سامنے سر تسلیم خم کر دینا۔

(۷)قنت: عبادات میں ایسی اطاعت جس میں عاجزی اور تذلل بھی ہو۔

(۸)ذَعَنَ: نکو بن کر یا اپنے مفاد کی خاطر اطاعت کرنا۔

استحیاء: محمود صفت ہے بمعنی از راہ حیاء کسی کا شرمانا۔

(۱)استنکف مذموم صفت ہے یعنی شرمندگی۔

اِسْتِحْیاء: کسی دوسرے کو زندہ رہنے دینا۔

(۱)حَیِیَ: ہر جاندار چیز کا جینا۔

(۲)عاش: ایسے جاندار کا جینا جس کی زندگی کا انحصار کھانے پینے پر ہو۔

اِسْتَحوَذَ: زبردستی اور سختی سے قابو پانا۔

(۱)قَدَرَ عَلٰی: قدرت رکھنا۔ قابو پانا۔ یہ استعمال میں عام ہے۔

(۲)اَقرنَ: ساتھ والی چیز پر قابو پانے کی طاقت رکھنا۔

(۳)اِحْتَنکَ عقل اور تدبیر سے قابو پالینا۔

استخلف: ایسی حکومت یا کسی کا جانشین بنانا ہے جو احکام شرعیہ کو رائج کریں اور فروغ بخشیں۔

(۱)مَکَّنَ: اقتدار اور اختیار حکومت عام ہے۔

اِسْتَخَفّ: کسی کو ذلیل اور حقیر بنا کر اس کی عقل مار دینا۔

(۱)اِسْتَفِزّ: کسی کو پریشان اور مضطرب کر کے یا دھوکہ سے اس کی عقل مار دینا۔

استدراج: تدریج اور آہستگی سے دوسرے چیز کے قریب ہونا۔
(۱)روید: کسی کی رسی آہستہ آہستہ چھوڑتے جانا تاکہ وہ اپنے انجام کو پہنچے۔
(۲)رخاء: ہوا کا آہستگی اور نرمی سے کام کرنا جس سے کچھ مزاحمت نہ ہو۔
(۳)عُرُفا: ہوا کا آہستگی کے ساتھ چلنا جبکہ راحت بھی شامل ہو۔
(۴)یُسُرا: بلاتکلف اور بسہولت کسی کام کو بغیر کسی مزاحمت کے سرانجام دینا۔
(۵)دلّٰی: تدریج اور آہستگی سے اپنا مقصد حاصل کرنے کے لیے آتا ہے۔
استسقی: پینے کو پانی مانگنا۔
(۲)استغَاث: پانی مانگنے کے لیے فریاد یا التجاء کرنا۔
استطار: کسی چیز کا فضا میں بکھر کر پھیل جانا۔
(۱)انبثّ: متفرق ہونا اور دور دور تک پھیل جانا۔(ارادہ کا دخل نہیں ہوتا)
(۲)انتشر: مجمع کا متفرق ہونا اور اپنی اپنی راہ لینا۔(اپنے ارادہ سے)
(۳)انفضّ: کسی چیز کے پورے اجزاء کا آہستہ آہستہ متفرق ہونا اور پراگندہ ہوتے جانا۔
(۴)انتثر: متفرق ہونا اور گر پڑنا(غیر جاندار چیزوں کے لیے آتا ہے)۔
استغاث فریاد اگر اللہ یا حاکم مجاز کے سامنے پیش کی جائے تو کا لفظ آئے گا۔
(۱)اِستَصرَخ چیخ و پکار کے ذریعہ عوام کو مدعو کیا جائے۔
استفتاء: کسی مشکل مسئلہ میں شرعی حکم پوچھنا۔
(۱)سال: ''پوچھنا''(سوال کرنا) کے لیے عام لفظ ہے۔
(۲)استنباء: کسی اہم خبر کے متعلق پوچھنا۔

استفزَّ: کسی دوسرے کوگھبراہٹ میں مبتلا کرنا۔

(۱)فرغ: دل کا صبر وسکون سے خالی ہونا۔

(۲)جزع: جب بے صبر بن کر زبان سے واویلا کرنے لگے۔

(۳)فزع: گھبراہٹ جو کسی چیز کی دہشت کی وجہ سے ہو۔

(۴)کرب: جس بیقراری میں غم کا عنصر بھی شامل ہو۔

(۵)هلع: جزع کی انتہائی کیفیت۔

(٦)اضطر: کسی ضرورت حاجت کی تکمیل کے لیے بیقرار ہونا۔

استقام : کسی درست بات پر چلنا اور ثابت قدم رہنا۔اس پر مداومت کرنا۔

(۱)ثبت : کسی بات پر ثابت قدم رہنا۔

(۲)اصطبر : مصائب ومشکلات کے سامنے سینہ سپر ہونا اوراس کو عادت بنالینا۔

(۳)رابط : کسی ایسے کام پر ثابت قدم رہنا جس کا استحکام اور حفاظت ضروری ہو

استکان: مقابلہ میں دب جانا اور عاجزی کا اظہار کرنا۔

(۱)عجز: کسی کام کو نہ کر سکنا۔

(۲)عیّ: تھکاوٹ کی وجہ سے کام جاری نہ رکھ سکنا۔

استکان اپنی قوت صرف کر چکنے کے بعد ہمت ہارنے پر آئے گا۔

(۱)فشل: ابتداء ہی میں دل چھوڑ دینا اور ہمت ہار دینا۔

استمسک:جو چیز پکڑی ہے یا پاس ہے اسے مضبوطی سے تھامے رکھنا۔

(۱)اخُذ: پکڑنا کے لیے عام لفظ ہے۔

(۲)بطش: سخت اور جابرانہ گرفت۔
(۳)تناوش: کسی دور کی چیز کو پکڑنے کی کوشش۔
(۴)قبض: مٹھی میں کوئی چیز پکڑنا۔
(۵)خطف: جلدی سے کوئی چیز لے کر چلتے بننا اچک لے جانا۔
(۶)سطا: یوں پکڑنا جیسے کوئی حملہ کر رہا ہو۔
(۷)اعتصم: دونوں ہتھیلیوں سے کسی چیز کو مضبوط پکڑنا۔
(۸)درک کسی چیز کو پیچھے سے جا پکڑنا۔
اِسْتَنْبَطَ: معلوم علم میں غور و فکر کر کے اس میں سے ضمنی مسائل اخذ کرنا یا نتائج حاصل کرنا۔
(۱)تَفَکر: کسی معاملہ کے مختلف پہلوؤں اور دلائل پر غور کرنا۔
(۲)تَدَبَّر: کسی معاملہ کے انجام پر نظر رکھنا اور اس کے لئے لائحہ عمل سوچنا۔
(۳)تَفَقَّہ: معلوم اشیاء پر غور کر کے سمجھ پیدا کرنا اور اس سے ملتے جلتے مسائل کا حل تلاش کرنا۔
(۴)اِدَّکَرَ: کسی معاملہ کو یاد میں لا کر سوچ بچار کرنا پھر اس سے نصیحت حاصل کرنا۔
استنسخ: کسی کو کوئی چیز نقل کرنے کو دینا۔ لکھوانا۔
(۱)اَملیٰ: ایک شخص کا بولتے اور دوسرے کو لکھتے جانا۔
استودع: بطور امانت کوئی چیز کسی کے حوالے کرنا۔
(۱)کَفَّل: کسی کی تربیت کی ذمہ داری کسی کے سپرد کرنا۔
(۲)وَکَلَّ: کسی پر اعتماد کر کے اپنا معاملہ اس کے سپرد کرنا۔

(۳)دَفَعَ الی: کسی کی چیز اس کے حوالے کرنا۔ بازادائی۔

(۴)سَلَّمَ: کسی تکلیف سے بچنے کے لیے کوئی چیز کسی کے سپرد کرنا۔

(۵)فَوَّض: کسی معاملہ کا اختیار کسی کے سپرد کرنا اور حاکم بنانا۔

اِسۡتَوٰی علی: پہلی صورت سے دوسری صورت میں جا کر قرار پکڑنے کے لیے آتا ہے۔

(۱)قَرَّ: سابقہ صورت پر قرار پکڑنے کے لیے۔

اسۡتوی علی: کسی سواری پر ہونے کے بعد جم کر بیٹھ جانا۔

(۱)رکب: کسی بھی سوار ہونے والی چیز پر سوار ہونا۔

استھزاء: کسی چیز کو خلاف عقل اور عجیب سمجھ کر مذاق اڑانا۔

(۱)سَخرَ: کسی کے عیب بیان کر کے ازراہ حقارت مذاق اڑانا۔

(۲)فند: کسی بوڑھے کی باتوں کو ان ہونی سمجھ کر مذاق اڑانا۔

اسحت: مفلوک الحالی سے تباہ ہونا۔

(۱)ھَلک ہلاک ہونا۔ برباد ہونا۔ جاندار اور بے جان سب کے لیے عام ہے۔

(۲)بَاد: کھیتی کا صحرا میں بدل کر اجڑنا اور ختم ہو جانا۔

(۳)تردّی: کنویں یا گڑھے میں گر کر ہلاکت کو پہنچنا۔

(۴)بخع: کسی غم میں گھل گھل کر ہلاک ہونا۔

(۵)دمّر: اینٹ سے اینٹ بجا دینا۔ اکھاڑ مارنا۔

(۶)دمدم: ملیا میٹ کر دینا۔ زمین بوس کر دینا۔

(۷)تبّب: آہستہ آہستہ تباہی کی طرف چلتے جانا۔

(۸)تبّر: تہس نہس کر دینا۔نشان تک مٹا دینا۔

(۹)بَار: راس المال میں کمی کی وجہ سے تباہ ہونا۔

(۱۰)اوبق: ایسے ہلاکت کے مقام پر ہونا کہ ادھر آگ ہوادھر کھائی۔

(۱۱)قصم: توڑ مروڑ کرر کھ دینا۔

(۱۲)فنی: اپنا وجود کھو دینا۔ یہ هلک سے بھی اعم ہے۔

اَسۡخَط: محض ناراض کرنا۔

(۱)غاظ: غصہ دلانا۔

(۲)اٰسف: ایسے غصہ دلانے کے لیے آتا ہے جو طاقتور میں غضب پیدا کر دے اور کمزور کو غم و افسوس میں مبتلا کر دے۔

اسفار: بڑی بڑی کتب (توریت) کی شروحات وتفاسیر۔

(۱)کتاب: ہر لکھی ہوئی چیز اور معروف معنوں میں کتاب۔

(۳)سِجِل: ریکاڈر کھنے کے قابل تحریریں اور مکتوب۔

(۴)نسخة: نقل شدہ کتاب یا جس سے نقل کیا جائے۔

(۵)زُبُر: موٹے حروف میں لکھی ہوئی کتابیں۔

(۶)صحف: وہ لکھے ہوئے اوراق جن کو کتاب کی صورت میں جمع کیا جا سکے۔

اسف: ایسے افسوس اور غم کو کہتے ہیں جہاں انسان کا بس نہ چل سکتا ہو۔

(۱)اسیٰ: کوئی اچھا موقعہ اپنی کوتاہی سے کھو دینا، پھر اس پر افسوس کرنا

(۲)ویل کا لفظ اظہار افسوس کا کلمہ ہے جو کسی پریشانی اور مصیبت میں انسان کے منہ سے نکل جاتا ہے۔

(۳) لیت: حرف تمنی ہے اور گذشتہ کوتاہی میں اظہار افسوس کے لیے آتا ہے۔

اسفل سافل: کسی چیز کا نچلا حصہ یا قدر و منزلت میں پست۔ نیچے۔ فروتر۔ کمتر۔

(۱) تحت بمعنی نیچے۔ اسم ظرف ہے۔

اسم: کسی چیز کا نام جو تعارف کے لیے رکھا جائے۔

(۱) لقب: صفاتی اور تشریفی نام۔

(۲) نَبَزَ: کسی کا برا نام رکھ دینا۔

(۳) فلان: کسی شخص کا نام لینے کی بجائے فلاں کہہ دینا۔

اسلحة: ہر قسم کے جنگی سامان۔

(۱) اوزار: ہتھیار۔

(۲) حذر: دفاعی جنگ اور ہتھیار۔

(۳) شَوکة: جارحانہ لڑائی ہتھیار۔

اسباط: نواسے نواسیاں وغیرہ یا یہود کے قبائل

(۱) شُعوب: بمعنی ذاتیں۔

(۲) قبیلة: بمعنی برادر۔

(۳) فصیلة: بمعنی خاندن یا کنبہ۔

(۴) رَھط: کسی قبیلہ کے نوجوانوں کی نوتک کی جماعت اور ان کا سردار۔

(۵) عَشیرَة: مرد کی طرف کے قریبی رشتہ داروں پر مشتمل چھوٹا قبیلہ۔

اسُباط : نواسے، نواسیاں اور آگے تک۔

(۱)اولاد: بیٹے بیٹیاں، پوتے پوتیاں اور آگے تک۔

(۲)ذرّیۃ: اس میں پوتے نواسے سب شامل ہیں۔

(۳)عقب مرنے کے بعد کسی کی اولاد کو کہہ سکتے ہیں، اس کی زندگی میں نہیں۔

(۴)نسل: کسی شخص کی تمام پچھلی پشتیں اس کی نسل ہے۔

(۵)حفدۃ: پوتے (صرف ذکور) اور بعض کے نزدیک سسرال والے بھی۔

(۶)اھل: گھر والے۔ بیوی سمیت۔ اولاد اور اہل خاندان۔

(۷)اٰل: رشتہ داروں کے علاوہ ذہنی یگانگت رکھنے والے۔

اِستجاب: عموماً دعا کو قبول کرنے اور پھر دادرسی کرنے کے لیے آتا ہے۔

(۱)قَبِل: کسی چیز کو برضا و رغبت لینا۔ اعمال کے لیے۔

(۲)تقَبَّل: قَبِلَ سے اخص ہے یعنی ایسی چیز لینا جو عوض کی مقتضی ہو۔

اِستَحَبَّ: دو یا دو سے زیادہ چیزوں میں سے ایسی چیز کو اختیار کرنا جو جی کو بھائے۔

(۱)تحرّی: اس چیز کو اختیار کرنا جو فی الواقعہ مناسب اور لائق تر ہو۔

اِستعلی: غالب آنے کی مذموم ہوس رکھنا۔

(۱)ظَھَر: بمعنی قوت کے ساتھ سامنے آنا، رونما ہونا، ابھرتی ہوئی قوت۔

(۲)عَزَّ: بمعنی بالادست ہونا۔

(۳)غَلَبَ: بزور بازو بالادستی حاصل کرنا۔

(۵)قَھَر: غالب آنا اور تذلیل کرنا۔ کمزور کو دبانا

اسرف: حد اعتدال سے آگے نکل جانا۔

(۱)جاوز: مجوزہ مقام سے آگے نکل جانا۔

(۲)بغی: کسی خواہش کی تکمیل کے لیے تجاوز کر جانا۔

(۳)عدیٰ: اور اِعتدی: راہ حق اور احکام الٰہی سے تجاوز۔

(۴)فرط: بلا سوچے سمجھے یا جلد بازی میں حد سے بڑھنا۔

(۵)سَلَقَ: ہاتھ اور زبان سے دوسرے پر زیادتی کرنا۔

(۶)غلا: فرط عقیدت سے کسی کی قدر و منزلت میں حد سے بڑھنا، انتہا پسندی سے کام لینا۔

(۷)شططا: جھوٹ میں ایسا مبالغہ جسے عقل تسلیم نہ کرے۔

اَسکَنَ: کسی دوسرے مقام پر آباد کرنے کے لیے بڑھانے کے لیے۔

(۱)بَوّا: مناسب ماحول میں آباد کرنے کے لیے۔

(۲)عَمرَ: زمین آباد کرنے، مکان تعمیر اور آباد کرنے اور رونق بڑھانے کے لیے۔

(۳)آوی: کسی کو اپنے ہاں بطور پناہ رہائش دینے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

اَشَارَ: ہاتھ کی حرکت سے اشارہ کرنا۔

(۱)رَمَزَ: ہونٹوں کی حرکت سے اشارہ کرنا۔

(۲)غَمزَ: آنکھوں، پلکوں یا ابروؤں سے اشارہ کرنے کے لیے آتا ہے۔

(۳)عَرَّضَ میں اشارہ کرنا مقصود نہیں بلکہ اشارہ کنایہ سے بات سمجھانا مقصود ہوتا ہے۔

اشرق: کسی چیز پر روشنی پڑانا اور پھیلنا اور اسے منور کر دینا۔

(۱)بزغ: اجرام فلکی کا بوقت طلوع جگمگانا۔

(۲)ثقب: سرخ اور تیز روشنی کا آر پار گزر جانا۔

(۳)سنا: نگاہوں کو خیرہ کرنے والی روشنی۔کوند۔

(۴)درّی: بہت زیادہ چمکدار۔

اِشْمَاَزّ: کسی ناپسندیدہ چیز سے دل گرفتہ ہوکررک جانا۔

(ا)انتھی: منکرات اورنواہی سے رکنا۔

(۲)اکْدٰی: مال خرچ کرنے سے دل کا رکنا اور سخت ہونا۔

(۳)قلع: کسی شروع کیے ہوئے کام سے یک لخت رک جانا۔

اصاب: خدا کی طرف سے انسان کو تنگی یا بھلائی پہنچنا۔

(ا)بلغ: کسی مقصد کے منتہی یا آخری حد کو پہنچنا۔

(۲)نال: اس چیز تک پہنچنا اور حاصل کرنا جس کی انسان خواہش رکھتا ہو۔

(۳)ناوش: ہاتھ بڑھا کر کسی چیز تک پہنچ کر اسے پکڑنا۔نال سے عام ہے۔

(۴)تعاطیٰ : کسی ایسی چیز تک پہنچ کر ہاتھ چلانا جس پر اس کا حق نہ ہو۔

(۵)وصل: کسی چیز تک پہنچنا اور مل جانا۔

(۶)افضی: محاورۃ میاں بیوی کے ایک دوسرے کے پاس پہنچنے یا صحبت کرنے کے معنوں میں آتا ہے۔

(۷)مس: کا اصل معنی چھونا ہے۔ترجمہ کی ضرورت سے بعض دفعہ پہنچنا کرلیا جاتا ہے۔

(۸)ورد: پانی کے گھاٹ یا کنویں پر پہنچنا۔

اصبح: حالت یا صفت کی تبدیلی کے لیے۔

(ا)کان: حدوث کی اطلاع کے لیے۔

(۲)صدور: کسی کام سے بخیر وخوبی فراغت پانے پر۔

(۳)وقع: کسی ناگوار امر کے وقوع میں آنے کے لیے آتا ہے۔

اصحاب: طویل عرصہ تک مصاحبت کے لیے۔

(۱)ال: صرف شرفاء کی طرف مضاف۔ ذہنی یگانگت کے لیے۔

(۲)اھل: ہر چیز کی طرف مضاف ہوسکتا ہے اور بمعنی کنبہ خاندان والے۔

(۳)ذو اور اولو: اسم کی توصیف بیان کرنے کے لیے ذریعہ کے طور پر آتا ہے۔

اصرخ میں ہر چیخ و پکار سننے والا فریاد کو پہنچ سکتا ہے۔

(۱) استجاب اگر اللہ سے فریادرسی کی دعا یا ندا کی جائے اور وہ قبولیت بخشے۔

اِصْر: ایسا عہد جو پابندی کی وجہ سے بوجھل یا گرانبار ہو۔ خواہ یہ رسم ورواج کا ہو یا شریعت کا۔

(۱)وَعَـــدَ: جب کسی کو کوئی امید لگائی جائے تو اسے وعدہ کہتے ہیں، اور اگر یہ وعدہ کسی برے انجام سے تعلق رکھتا ہو تو وعید ہے۔ وعدہ کے وقت یا جگہ کو میعاد کہتے ہیں، یہ عموماً یکطرفہ ہوتا ہے۔

(۲)عَھـد: ایسا اقرار جس کی حفاظت بھی کی جائے اسے پورا کرنے کا ہر وقت خیال رکھا جائے۔ یہ دو طرفہ بھی ہوسکتا ہے اور مشروط بھی۔

(۳)ذِمَّة: عہد سے اخص ہے۔ پناہ دینے کا عہد۔

(۴)مِیثاق: عہد کو جب تحریر یا تکرار سے مضبوط تر بنا دیا جائے تو یہ میثاق ہے۔

(۵)عَقْد: میثاق سے زیادہ مضبوط ہونے پر دلالت کرتا ہے۔ جو بعض دفعہ قسموں سے بھی مؤکد بنایا جاتا ہے۔

اصرّ: کسی بڑے کام پر اڑ جانا یا اڑے رہنا۔

(۱)مرد: جب اڑنا کسی کی عادت بن جائے۔

(۲)لجَّ: اڑنا اور اڑنے کے فعل میں دور دراز تک چلے جانا اور شدت اختیار کرنا۔

اصطرخ: فریاد کے طور پر چلاّ نا۔

(۱) نعق: گلا پھاڑ کر آواز دینا۔

(۲) صدّ: خواہ مخواہ شور مچانا۔

(۳) جئر: گھبراہٹ کی وجہ سے زاری کرنا۔

(۴) صرّ: چیخ مارنا۔

اصطلیٰ: آگ سے گرمی حاصل کرنے کے لیے آتا ہے۔

(۱) دَفأَ: گرم کپڑوں سے گرمی حاصل کرنے کے لیے۔

اصفح: ترک ملامت اور عقوبت کے لیے۔

(۱) عفا: ترک عقوبت کے لیے۔

(۲) غفر لہ: گناہ کے عقوبت پر پردہ ڈالنے کے لیے۔

(۳) تصدَّقَ: اپنا حق معاف کر دینا۔

(۴) تجاوز (عن) السیئات: از راہ کرم درگزر کرنا۔

(۵) کفر: (عن) سیئات کو حسنات کے ذریعہ ختم اور معاف کرنے کے لیے۔

(۶) حِطَّۃٌ: گناہوں کی معافی کی درخواست کے لیے آیا ہے۔

اَصفاد: بمعنی طوق یا زنجیر۔

(۱) اَنکال: لگام، کڑیالہ۔ بیڑیاں۔

(۲) اَغلالَ: اعم ہے اور سب معنوں میں آتا ہے خواہ ہتھکڑی ہو یا بیڑیاں یا طوق۔

(۳) سَلاَسِلَ: زنجیریں معروف لفظ ہے۔

اصنام: تراشیدہ اور قابل انتقال وخرید وفروخت بت۔

(۱)نصب: کسی جگہ گاڑے ہوئے مجسمے۔

(۲)وثن: مخصوص مقامات اور شجر وحجر وغیرہ جن میں خدائی صفات تسلیم کی جائیں اوران کی عبادت کی جائے۔

(۳)جِبتٌ: اوہام وخرافات مثلاً ٹونا ٹوٹکہ، جادو گنڈا یا ستاروں کے اثرات اوران کی فرمانروائی ماننا۔

(۴)طاغوت: اللہ کے سوا ہر وہ باطل اور سرکش طاقت، یا اقتدار جسے خدائی احکام کے علی الرغم تسلیم کرلیا جائے۔

اصــرا: عہد و پیمان، شرعی احکام کی ذمہ داریاں یا رسم ورواج کی جکڑ بندیاں۔

(۱)ثقل: عموما مسافر کے سامان اور مادی بوجھ کے لیے۔

(۲)حمْل: ایسا بوجھ جو بباطن اٹھایا جائے۔

(۳)حمل: اٹھانے والے کی استطاعت کے مطابق زیادہ سے زیادہ مادی بوجھ۔

(۴)وَقرَ: عموماً معنوی بوجھ کے لیے آتا ہے۔

(۵)وِقر: اٹھانے والے کی استطاعت کے مطابق زیادہ سے معنوی بوجھ۔

(٦)وزر: عموما گناہوں کے لیے۔ گناہوں کا بار۔ پاپ کی گٹھری۔

(۷)کَلٌ: کسی بے اختیار وناتواں کی تربیت کے بوجھ کے لیے آتا ہے۔

(۸)وزن اور موازین: وہ بوجھ جو تلنے کے لیے ترازو میں رکھ دیا جاتا ہے۔

اصْلاح: کا لفظ ہر قسم کے بگاڑ کو سنوارنے کے لیے آتا ہے۔

(۱)زَکّٰی: کا لفظ نفس کے بگاڑ کو درست کرنے پھر اس میں اعلی اخلاق کا اضافہ کرنے کے لیے آتا ہے۔

اضاع: عام ہے۔ کسی بھی وجہ سے کوئی چیز برباد کردینا۔

(۱)ضلَّ: کسی چیز کا ضائع ہوکر دوسرے کے حق میں چلے جانا اور اپنا وجود کھودینا۔

(۲)حبط: بعض دوسرے اسباب کی وجہ سے کوئی عمل بے اثر اور بے نتیجہ ثابت ہونا۔

(۳)بطل: کسی عمل کے مخالف کوئی ایسا عمل جو پہلے کو بے کار کردے۔

اضطرّ: قہراً اور جبراً کسی کو کھینچ کر کسی کام کی طرف لانا۔

(۱)مد: کھینچنا اور پھیلانا اور لمبا کرنا کہ چیز متصل ہی رہے۔

(۲)جَرَّ: کسی کو زمیں پر کھینچنا اور گھسیٹنا۔

(۳)سَلَخَ: جلد سے کھال کھینچنا۔

(۴)نزع: کسی چیز کو اس کی قرارگاہ سے کھینچنا۔

(۵)سفح: (بالناصیۃ): پیشانی کے بالوں سے پکڑ کر کھینچنا۔

اطاعۃ: (پیروی، تابعداری، فرمانبرداری) کرنا۔

(۱)طاع: دل کی خوشی کے ساتھ کسی کا حکم بجالانا۔

اطُفا: پھونک مار کر چراغ گل کرنا یا آگ بجھانا۔

(۱)نفح: پھونک مارنا۔ عام استعمال ہے۔ اور بعض کے نزدیک کسی جسم میں پھونک مارنا

(۲)نقر: کسی بجنے والی یا اندر سے خالی چیز میں پھونک مارنا۔

(۳)نفث: تھتکارنا۔ جھاڑ پھونک کرنے والے کا پھونک مارنا۔

اعاب: کسی چیز کو فی نفسہ خراب کرنا۔

(۱)خرب: مکان جگہ یا کھیتی کا ویران یا خراب ہونا۔

(۲)فَساد: اعمال وعقائد میں خرابی۔

(۳)اَسَن: پانی کے خراب ہو کر بدبودار ہونے کے لیے۔

(۴)سَنَّ: طویل مدّت میں گزرنے پر خراب ہونے والی چیزوں کے لیے۔

(۵)سَنِهَ: کھانے پینے کی چیزوں کے بدبودار ہونے کے لیے آتا ہے۔

اعان: کسی کی مدد کرنا۔ ہر طرح کی مدد عام ہے۔

(۱)نصر: دفع مضرت کے لیے کسی کی مدد کرنا۔

(۲)اید: کسی کی مدد کر کے اسے تقویت بہم پہنچانا۔

(۳)عزر: جذبہ تعظیم کے ساتھ کسی کی مدد کرنا۔

(۴)عزز: کسی کی اس قدر مدد کرنا کہ اس کی کمزوری رفع ہو جائے۔

(۵)ظاهر: پشت پناہی کرنا۔

(۶)رفد: کسی مفلس کی عطیہ وخیرات سے مدد کرنا اور کرتے جانا۔

(۷)ردا: پشتہ لگانا۔ ہر وقت مدد مہیا کرنا۔

(۸)اَمَدّ: کمک بہم پہنچانا۔

اَعُتَبَ: روٹھے ہوئے کو راضی کرنے کی نیت سے شکوہ وشکایت کرنا۔

(۱)رضی: راضی ہونا۔ خوش ہونا۔ عام لفظ ہے۔

(۲)طَوَّعَ: کسی برے کام پر بہ تکلف رضا مند کرنا۔

اعتبر: کسی اندوہناک واقعہ کے اسباب میں غور وفکر کر کے نصیحت حاصل کرنا۔

(۱)فصح: کسی کی خیر خواہی کی بات کہنا یا کام کرنا۔

(۲)ذکر: ایسی نصیحت جس سے خدا کی یاد تازہ ہو۔

(۳)وعظ: ترغیب وترہیب کے ذریعہ نصیحت کرنا۔

(۴)وصی: واقعہ پیش آنے سے قبل کسی کو ناصحانہ انداز میں ہدایت کرنا۔

اعتراف: اپنے جرم کا اقرار کرنا جو زمانہ ماضی میں ہو چکا ہوتا ہے۔

(۱)اقرار: کسی عہد و پیمان پر قائم ہونا اور اس کا تعلق آئندہ سے ہوتا ہے۔

(۲)شھد: قلبی شہادت یعنی ایسی بات کا اقرار جس کا تعلق اپنی ذات سے ہو۔

اعترٰی: عارضہ کا تعلق اگر جسم سے ہو۔

(۱)تخبط: عارضہ اگر عقل سے تعلق رکھتا ہو۔

اعتزل: کسی کام سے یا عقیدہ سے یا انسانوں سے کنارہ کشی اختیار کر لینا۔

(۱)تفرق: جماعت سے الگ اور متفرق ہو جانا۔

(۲)تجنّب: کسی چیز سے الگ ہو کر دور چلے جانا تاکہ مصیبت سے نجات ہو۔

(۳)امتاز: کسی خصوصیت کی بناء پر دوسروں سے الگ ہونا۔

(۴)خلا: تنہائی میں ملنے کے لیے علیحدہ ہونا۔

(۵)خلص: آمیزش کا اصل چیز سے الگ ہونا اور خالص باقی رہ جانا۔

(۶)انتبذ: احساس کمتری کی بناء پر دوسروں سے الگ ہونا۔

(۷)تزیّل: اپنی جگہ چھوڑ دینا اور ہٹ کر علیحدہ ہونا۔

أعُجاز: جڑ کی زمین میں پھیلی ہوئی چھوٹی شاخیں۔

(۱)أصل: درختوں اور پودوں کی جڑ۔

(۲)دَابِرٌ: بیخ کنی کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ خرابی کی جڑ یا بنیاد۔

اعجف: وہ جانور ہے جو خوراک کی کمی کی وجہ سے دبلا ہو۔

(۱)ضامر وہ ہے جو مشق اور کسرت کی وجہ سے دبلا پتلا اور چھریرے بدن والا ہو جائے۔

اعجم: غیر فصیح بات کرنا۔

(۱)لفظ: جو کچھ بھی منہ سے نکلے وہ لفظ ہے۔منہ سے کچھ کہنا۔

(۲)نطق: قابل فہم بات کہنا۔

(۳)فصح: خوش گفتار ہونا۔حشو وزوائد سے پاک بات کرنا۔

(۴)اعرب: وضاحت سے بولنا۔

(۵)تکلَّمَ: کسی بامعنی بات کا زبان پر لانا، جیسے دوسرا سن رہا ہو۔

(٦)لحن: عام روش سے ہٹ کر کوئی دوسرا انداز گفتگو اختیار کرنا۔

اعدّ: سب کچھ مکمل کر کے سامنے لا کر حاضر کرنا۔

(۱)هیّاَ: کسی چیز کی تیاری میں سامان کا موافقت کرنا۔

(۲)عَتَدَ: تیاری سے متعلقہ سامان تیار کر رکھنا۔

(۳)جھّز: مسافر یا میت کا سامان تیار کرنا۔

أعراب: بدتمیز جنہیں آداب گفتگو کا سلیقہ ہی نہ ہو۔

(۱)عُتُل: سخت مزاج اور سخت گیر۔

(۲)فَظُّ: بدمزاج اور گفتگو میں گالی گلوچ استعمال کرنے والا۔

اعرض: (عن) صرف سامنے سے ہٹ جائے یا منہ پھیر لینے کے معنی میں آتا ہے۔

(۱) تولی عن: منہ کے بل گرنا۔دوستانہ تعلقات ختم کرنے کے لیے،

(۲)صدف: شدت اعراض کے لیے آتا ہے۔

اعصار: بگولا، سخت ہوائیں۔

(۱)روح: رحمت۔ اللہ کے احسانات وانعامات کی مسلسل رواں لہر۔

(۲)رَیُحَانٌ: خوشبودار پھول۔ پودے، فصل۔

(۳)مبشرات: بارش کی خوشخبری دینے والی ہوائیں۔

(۴)لواقح: باربردار ہوائیں۔

(۵)عاصف: بھوسے، تنکے اڑانے والی آندھی۔

(۶)حاصب: پتھر کنکر اڑانے والی آندھی۔

(۷)قاصف: درختوں تک توڑ دینے والی آندھی کا طوفان۔

(۸)سموم: لو۔ سخت گرم چلنے والی ہوا۔

اَعَزّ: کا لفظ عام ہے عزت دینا، زبردستی سے بچانا اور بالا دست بنانا۔

(۱)اِکرَام: کسی کی عزت افزائی کرنا۔

(۲)تکرِیم: کسی کے ذاتی جوہر یا اوصاف کی بناء پر عزت بخشنے کو کہتے ہیں۔

اعلام: پہاڑ کے لیے مجازاً استعمال ہوا ہے۔ اصل معنی وہ ہے چیز جو اپنے ہمسروں سے ممتاز ہو

(۱)جبل: اسم جنس۔ اس کا استعمال عام ہے۔

(۲)رواسی: مضبوط اور مستحکم پہاڑ۔ سلسلہ ہائے کوہ۔

(۳)طود: بہت بڑا اور بلند پہاڑ یا تودہ ریت۔

(۴)صخرۃ: چھوٹا اور بلند پہاڑ۔ بہت بڑا سا اونچا۔ پتھر۔ چٹان۔

اعمی: اندھا پن۔

(۱)اَکْمَهَ : مادرزاداندھے کے لیے۔

(۲)عَمَهَ بمعنی دل کا اندھا ہونا۔

اَغَار :حملہ کرنا اور لوٹ ڈالنا۔

(۱)سطا:حملہ میں سختی کرنا اور مغلوب کرنے کی کوشش کرنا۔

اعنت:کسی دوسرے کو مصیبت میں ڈالنا۔

(۱)اقتحم:اپنے آپ کو کسی مہلک اور مشکل کام میں ڈالنے کے لئے آتا ہے۔

اَغْشٰی:اس طرح ڈھانکنا کہ چیز پوری طرح اوجھل نہ ہو۔

(۱)جَنَّ:ڈھانک کر نظروں سے اوجھل کر دینا۔

(۲)رَهَق:بزور وجبر ایک چیز کا دوسری کو دبانا اور ڈھانک لینا۔

زَاغَ الْبصر:نظر کا تھک کر بہک جانا۔

(۱)شَجَرَ:آنکھوں کا پتھرا جانا۔

(۲)لَمَحَ:آنکھ کا جھپکنا۔

(۳)هَطَعَ:ٹکٹکی باندھے سامنے دیکھنا۔

(۴)عَشا:رتوندھی ہونا۔اندھراتا ہونا۔رات کی نگاہ کمزور ہونا۔

(۵)اَغْمَضَ:چشم پوشی کر جانا۔

(۶)بَرِقَ:تیز روشنی سے آنکھوں کا چندھیا جانا۔

افاض:ایسی مشغولیت جو خود کو بھی فراموش کر دے۔

(۱)شغل:عام ہے۔کسی کام میں مشغول ہونا۔

(۲)خاض :انہماک سے مشغول ہونا، برے معنوں میں آتا ہے۔

(۳)سبحاً:ایسی مشغولیت جس میں کاموں کی بھرمار کی وجہ سے تیز رفتاری کا پہلو نمایاں ہو۔

اَفْرَغَ:اس طرح ڈالنا یا گرانا جیسے ڈول سے آہستہ آہستہ پانی انڈیلا جاتا ہے۔

(۱)القٰی: کسی چیز کو آرام سے رکھ دینا۔ڈالنا۔ جسے دوسرے دیکھ سکیں۔

(۲)سَلَکَ:ایک چیز کو دوسری میں ڈالنا۔داخل کرنا۔

(۳)نَبَذَ: کسی چیز کو درخور اعتنا نہ سمجھتے ہوئے ڈال دینا۔

(۴)قَذَفَ: پھینکنا یا قوت اور شدت سے ڈالنا۔

(۵)اَوْقَعَ: کوئی چیز ڈالنا۔پھر اسے جما دینا۔

افک:بے بنیاد الزامات ۔اصل بات کو توڑ مروڑ کر بنایا ہوا قصہ۔

(۱)بھتان: ایسا الزام جو لوگوں کو ورطۂ حیرت میں ڈال دے۔

(۲)افتـراء: بناوٹی عقائد جو خود تراش اللہ کی طرف منسوب کر دیے جائیں۔یا جو اصلاح کی بجائے بگاڑ پیدا کریں۔

افتی: کسی مشکل اور پیچیدہ مسئلہ کا حل پیش کرنا جس میں خواب کی تعبیر بھی شامل ہے۔

(۱)عبر اور تعبیر :کا لفظ خواب کا انجام بتلانے سے خاص ہے۔

(۲)تاویل : کسی بات یا واقعہ کا انجام بتلانا عام ہے جس میں خواب بھی شامل ہے۔

اَفِکَ: کسی پر بہتان تراشنا۔

(۱)کذب: خلاف واقعہ بات یا جھوٹ بولنا۔

(۲)افک:بدنیتی سے کسی بات کو کچھ بنا دینا۔اور اس کا تعلق تہمت سے بھی ہوتا ہے۔

(۳)تقوّل: جھوٹ بنانا اور دوسرے کے نام لگا دینا۔

اَفَکَ: صحیح رخ سے غلط رُخ کی طرف پھرنا

(۱)تقلُّبَ: پہلی حالت کی پوری تبدیلی اور پہلے کام سے الٹ کام کرنا۔

(۲)صرف: محض رخ پھیرنے کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔

(۳)ولّی: اعراض کرنا۔منہ موڑنا اور دور ہونا۔

(۴)ردّ: نا قابل قبول ہونے کی وجہ سے کوئی چیز پھر دینا۔

(۵)لفت: دائیں یا بائیں موڑنا۔

أفل: اجرام فلکی کا چھپنا۔

(۱)غَابَ: کسی چیز کا حواس خمسہ کی دسترس سے باہر ہونا۔

(۳)غَرَبَ: سورج کا چھپنا۔

(۴)عَزَبَ: دور نکل جانے کی وجہ سے غائب ہونا۔

(۵)وَقَبَ: گڑھے میں اتر کر غائب ہونا۔

(۶)بطن: مکمل طور پر پوشیدہ ہونا۔

(۷)یتوٰری: کسی حقیقت سے فرار اختیار کرتے ہوئے خود دوسروں سے چھپتے پھرنا۔

(۸)خفی: یہ لفظ غاب سے بھی زیادہ عام ہے۔

(۹)کنَّ: کسی محفوظ مقام میں چھپنا۔

اَفْلَحَ: محنت کا جائز ثمرہ مل جانے کی کامیابی کے لیے۔

(۱)فاز: ایسے عمل کے لیے آتا ہے، جس میں کوتاہی کا نتیجہ ہلاکت اور کامیابی پر بہت زیادہ انعامات بھی ملیں۔

اَقْبَلَ میں کسی شخص کا کسی چیز کی طرف منہ کرنے اور آگے بڑھنے کا مفہوم پایا جاتا ہے۔

(۱) قَدَمَ: میں صرف آگے چلنے یا آگے بڑھنے۔

(۲) سبق: میں دوسروں سے مقابلۃ آگے بڑھنے۔

اقتر: اپنے عیال میں نان ونفقہ میں بخل کرنا یا اپنی ذات پر بھی کنجوسی کرنا۔

(۱) بخل: جائز ضرورت سے کم خرچ کرنا اپنی ذات یا دوسروں کے لیے۔ نیز یہ لفظ بخل کے لیے عام ہے۔

(۲) امسک: جو کچھ بھی اپنے پاس ہو اسے روکے رکھنا۔

(۳) اَوْدی: سنبھالنا اور کمی نہ ہونے دینا۔ ہر قابل حفاظت چیز کے لیے عام ہے۔

(۴) اَکْدی: تھوڑا سا خرچ کرنے کے بعد رک جانا یا ارادہ کر کے پورا نہ کرنا۔

(۵) ضنَّ: کسی مرغوب شے کے بتلانے میں بخل کرنا۔

(۶) شحَّ: شدت حرص وبخل کا مجموعہ۔

(۷) مغلول الید: محاورتاً بخل اور کنجوس آدمی جو دوسروں کو کچھ نہ دے۔

اقترف: ناجائز کام کرنا۔ ناجائز طریقوں سے کمائی کرنا۔

(۱) عَمِل: کام کرنا عام ہے۔ کمائی کرنا کے معنوں میں بھی آتا ہے۔

(۲) کسب: جلب منفعت کے لیے کوئی کام کرنا۔ اپنے لیے ہو یا دوسرے کے لیے۔

(۳) اِکْتَسَبَ: اپنے نفع یا فائدہ کے لیے کوئی کام کرنا۔

قرار: کسی عہد و پیمان پر قائم ہونا اور اس کا تعلق آئندہ سے ہوتا ہے۔

اقْمَح: میں سر اٹھا ہوا اور نظر نیچے ہو۔

(۱) اَقْنَعَ: میں سر اٹھا ہوا اور نظر سامنے یا اوپر ہو۔

(۲) عَلا بمعنی سرکشی کے طور پر بلند ہونا یا سر اٹھانا۔

اِکْرَاہ: میں دل کی ناپسندیدگی اور زبردستی۔

(۱) جَبْر: میں زبردستی اور اصلاح۔

(۲) قَھْر: میں زبردستی اور دباؤ۔

(۳) سَخَّر: میں زبردستی اور مقصد برآوری۔

(۴) رَھُق: زبردستی اور چھانا یا چھپانا کا مفہوم پایا جاتا ہے۔

اَکَل: ہر کسی کے ہر چیز کو کھانے کے وسیع مفہوم میں استعمال ہوتا ہے۔

(۱) طعم: انسانوں کا غذا کھانا۔

(۲) رقع: خوب سیر ہو کر کھانا۔ جانوروں کا چرنا چگنا۔

اَکل: پھلدار، درخت یا پودے کا وہ حصہ جو انسانی خوراک کا کام دے۔

(۱) ثمر: پھل کے لیے عام لفظ ہے

(۲) فاکھۃ: کھجور اور انار کے سوا باقی پھل اور بعض کے نزدیک لذیذ پھل یا خشک میوے

(۳) جنی: تازہ بہ تازہ اترے ہوئے یا لٹکتے ہوئے پھل۔

اکمام: درختوں کے میووں کے اوپر کے پردے۔

(۱) غطاء: کسی چیز کی ایک خالی طرف کو کثیف چیز سے ڈھانپ کر اسے اوجھل کرنے والا۔

(۲) غشاوۃ: کسی دقیق چیز کا پردہ جس سے وہ کچھ نہ کچھ نظر بھی آئے۔ ظاہری اور معنوی دونوں طرح مستعمل ہے۔

(۳) غلق: کسی چیز کو ہر طرف سے ڈھانک دینے والی چیز۔

(۴) اکنّۃ: حفاظتی پردے اور جگہیں۔

(۵)**ستر ا**: جزوی طور پر حائل ہونے والے پردے۔اس کا تعلق کسی دوسری چیز سے ہونا ضروری نہیں۔

(۶)**حجاب**: ایسا پردہ جس سے ایک چیز کا دوسری کو دیکھنا یا اس تک پہنچنا ممنوع ہو۔

(۷)**عورۃ**: شگاف۔مقامات ستر اوران کا پردہ۔

(۸)**سرادق**: قناتیں۔بغیر چھت کے موٹے کپڑے کیے ہوئے پردے۔

**اکن**: کسی بات یا چیز کو کسی محفوظ جگہ چھپانے کے لیے۔

(۱)**وزر**: پہاڑ کی کھوہ۔یا غار کو کہتے ہیں۔جس میں پناہ لی جاسکے۔

(۲)**موئلا**: خودساختہ پناہ گاہ جہاں انسان یا مویشی کسی حفاظت گاہ میں اکٹھے ہوں،حفاظت گاہ۔

(۳)**اکنان**: دھوپ اور بارش وغیرہ سے بچاؤ کی جگہ۔محفوظ مقام۔

(۴)**ملجا**: قلعہ یا کوٹ جہاں دشمن سے حفاظت کا انتظام ہو۔

(۵)**محیص**: سختیوں اور مصائب سے حفاظت کی جگہ۔

(۶)**مفازۃ**: سختیوں اور مصائب سے خیروعافیت سے ایسی حفاظت گاہ میں پہنچنا جہاں امن اور سلامتی بھی نصیب ہو۔

(۷)**ملتحداً**: کسی مصیبت کے مقام سے ادھر ادھر ہٹ کر بچاؤ کی جگہ۔

**الا**: استثناء کے ساتھ حصر کا فائدہ دیتا ہے۔

(۱)**غَیر**: میں استثناء کے ساتھ نفی کا مفہوم بھی پایا جاتا ہے۔

(۲)**دُوْن**: استثناء کے ساتھ کمتری کا مفہوم پایا جاتا ہے۔

(۳)**وراء**: ہمہ جہتی استثناء کے لیے آتا ہے۔

(۴)**استثناء**: ان شاءاللہ کہہ کر کسی چیز کو عام حکم سے خارج کرنا۔

اَلَا یألو: کام جیسا چاہیے اس میں کمی کرنا۔

(۱)ظلم: وسیع معنوں میں مستعمل ہے ہر قسم کی کمی بیشی کے لیے آتا ہے۔

(۲)قصر: کام جتنا چاہیے اس میں کمی کرنا۔

(۳)اَلَتَ: بدلہ یا مزدوری سے کچھ کم دینا یا دیر کر کے دینا۔

(۴)هَضَمَ: کمزور کا حق دبانا، نرم چیز کو کچلنا۔

(۵)فتر: کمزوری کی وجہ سے کمی واقع ہونا۔

(۶)قل: تعداد یا مقدار میں کمی کرنا۔

(۷)طفّف: پیمانے تھوڑے بھرنا یا پیمانہ چھوٹا رکھنا۔

(۸)خَسِر: تجارت میں نقصان اٹھانا۔

(۹)نقص: خسر سے اعم ہے۔ ہر طرح کے معاملات میں کمی کے لیے۔

(۱۰)بَخَسَ: اچھی چیز کے بدلے۔ کہتر یا پوری کی بجائے تھوڑی دینا۔

(۱۱) فرَّط: حد اعتدال سے کم کرنا۔ کوتاہی کرنا۔

الاسفار: صبح کی روشنی، نور کا تڑکا اور چہرے کی چمک اور رونق۔

(۱)مُنِیر: ایسا روشن جس میں روشنی اور چمک تو ہو مگر حرارت اور سرخی نہ ہو اور یہ اعم ہے۔

(۲)ضِیَاء: ایسی روشنی جس میں حرارت اور سرخی بھی ہو۔ یہ اخص ہے۔

(۳)نار: جب روشنی کا عنصر کم اور حرارت اور حدّت زیادہ ہو۔

(۴)جَلَی: کسی خوبصورت چیز کا روشن اور نمودار ہونا۔

(۵)وَهج: ایسی روشنی جس میں حرارت اور بھڑک اور سرخی بہت زیادہ ہو۔

(۶)اُلاِشُراق: چاشت کے وقت کی روشنی اور وقت۔

(۷)مُبُصر: اتنا روشن جس کی روشنی میں ہر چیز آسانی سے دیکھی جا سکے۔

**آلاء:** ضروریات زندگی کے بنیادی لوازمات۔

(۱)**نعمۃ:** احسان۔مہربانی جو دوسرے پر کی جائے۔

**التقط:** کسی گری پڑی چیز کو اٹھانے کے لیے۔

(۱)**التقم:** ہڑپ کر جانا۔بڑے بڑے لقمے بنانا یا ایک ہی دفعہ نگل جانا۔

(۲)**بلع:** نگلنا۔حلق سے اتارنا۔عام استعمال ہے۔

(۳)**مرع:** کسی چیز کا بسہولت معدہ تک پہنچ جانا۔

(۴)**ساغ:** کسی چیز کا خوشگوار ہونے کی وجہ سے بسہولت معدہ میں اتر جانا۔

(۵)**غَصّ:** کھانے کا گلے میں پھندا لگنا۔

(۶)**لقف:** جلدی جلدی کھانا۔چبائے بغیر نگل جانا۔

**الحاد:** خدا کی ذات وصفات اور عقائد میں ٹیڑھ کے لیے۔

(۱)**عِوَجُ:** اجسام میں بلندی، پستی، موڑ، ٹیڑھ، جھکاؤ اور معنوی استعمال ہو تو اس کا معنی پیچیدگی الجھاؤ اور ابہام ہے۔

(۲)**زَیُغٌ:** زاویہ نگاہ اور نظریات میں ٹیڑھ پن۔

(۳)**الحاد:** خدا کی ذات وصفات اور عقائد میں ٹیڑھ پن۔

(۴)**جَوُر:** احکام شریعت کی تعمیل میں بے راہروی کے لیے۔

(۵)**نَکُبٌ:** ایسی ٹیڑھ اور جھکاؤ جو کسی عیب، ظلم اور معصیت کا سبب ہو۔

**اَلْحَقَ:** پیچھے سے ملانا۔

(۱)**خلط:** مختلف اشیاء کو ملا کر خلط ملط کر دینا۔

(۲)**وصل:** ملانا اور جوڑنا۔

(۳)**الَّف:** منتشر اجزاء میں ہم آہنگی پیدا کر کے ملانا۔

(۴)**لبس:** دھوکہ دینے کے لیے کسی چیز کو دوسری سے ملانا۔اس کا استعمال اعراض میں اور کلام کی صورت میں ہوتا ہے۔

(۵)**رکب:** ایک چیز کو دوسری سے پھر تیسری سے ملا کر ایک کر دینا۔

(۶)**ضَمَّ:** ایک ہی چیز کے متعلقہ حصہ کو اس کے ساتھ ملانا۔

(۷) **مشج:** دو ہم جنس چیزوں کا مخلوط ہو جانا۔

(۸)**مزج:** کسی مشروب میں کوئی چیز ملانا۔

(۹)**مرج:** دو ہم جنس چیزوں کا اس طرح ملانا کہ ان کی انفرادی حیثیت برقرار رہے۔

(۱۰)**شوب:** ہر خوردنی چیز جو دوسری میں ملا کر کھائی یا پی جائے۔

**الف:** ہم آہنگی کی بناء پر پیدا شدہ محبت۔

(۱)**حب:** کسی چیز کا ارادہ کرنا اور چاہنا۔

(۲)**ود:** حب سے ابلغ ہے زیادہ محبت کرنا۔ پیار کرنا۔

(۳)**شغف حبا** :عشقیہ محبت۔

(۴)**عرب:** خاوند سے پیار کرنے والی عورت۔

**اَلْغٰی:** اس طرح بک بک کرنا کہ دوسرے کی بات نہ سنی جاسکے۔

(۱)خَاضَ: کسی مذموم بات یا کام میں منہمک ہو جانا۔

(۲)فَکِہَ: ایسا ہنسی مذاق جس سے لذت حاصل ہو۔خوش گپیاں۔

(۳) سَمَر: رات کو سونے سے پہلے قصے کہانیاں بیان کرنا۔

(۴)ھَجَر: نیند یا مرض میں بڑبڑانا۔بیہودہ بکواس کرنا۔

القی: کسی ایسی چیز کو نیچے رکھنا جسے دوسرے دیکھ سکیں۔

(۱)وَضَعَ: عام ہے۔رکھی ہوئی چیز کسی کو نظر آئے یا نہ آئے۔

القی: اتفاقا کسی چیز کو پانا۔حجاب دور ہونے پر کسی چیز کا موجود پانا۔ازخود کسی چیز کو پانا۔

(۱)وجد: کسی چیز کو موجود دیکھنا۔اس کا استعمال عام ہے۔

(۲)ثقف: کسی چیز کو پانے میں مہارت سے کام لینا۔دوران جنگ مطلوبہ افراد کو پانا۔

(۳)ادرک کسی چیز کی انتہا تک پہنچ کر اس کو پانا۔

الله : کائنات کی ہر چیز کا خالق۔

(۱)رب : اوران پر لامحدود اقتدار اور اختیار ہونے کی وجہ سے عبادت کے لائق۔

(۲)إلـــہ: ہر وہ چیز جو کسی عقیدہ کے مطابق اس کے لیے دفع مضرت یا جلب منفعت کی قدرت رکھتی ہو۔اور اسی وجہ سے وہ اسے عبادت کے لائق سمجھے۔

القاء کا صرف تعلیم سے۔

(۱)الھام: کا تعلق صرف کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے سے۔

الھام اور القاء اللہ کی طرف سے بھی ہو سکتا ہے اور شیطان کی طرف سے بھی۔

(۲)وحی کا تعلق تعلیم،عقائد،احکام اور انبائے غیب سے ہوتا ہے۔

(۳) وَسْوَسه: صرف برے خیالات کی دل میں آمد کو کہتے ہیں

(۴) هَمَزَ میں برے خیال کے ساتھ شیطان کی طرف سے انگیخت بھی شامل ہوتی ہے۔

ہر وہ وحی، الہام یا القاء جو نصوص شرعیہ کے مطابق ہو وہ رحمانی ہے اور اگر ایسا نہ ہو تو وہ شیطانی ہے

الِیَّة: کسی اچھے کام کو پورا نہ کرنے کے لیے۔

(۱) قسم: رفع شک کے لیے۔

(۲) یمین: رفع الزام کے لیے اور عہد و پیمان کی توثیق کے لیے۔

(۳) حلف: دوستی کے عہد و پیمان کی توثیق کے لیے

(۴) ایلا: بیوی سے ترکِ تعلق کی قسم۔

الیٰ: کسی چیز کے پیچھے کسی دوسری چیز کا بار بار آتے رہنا۔

(۱) خلف: ظرف زمانی۔ انسانوں کا بعد میں آنا۔ بعد میں آنے والی نسلیں۔

(۲) خلفة: ایک چیز کا دوسری کے اور دوسری کا پہلی کے پیچھے آنا جانا۔

(۳) ردف: کسی چیز کے پیچھے اسی طرف کی دوسری چیز کا لگاتار آنا۔

اَلْیوم: آج کا دن۔ طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک کا وقت۔

(۱) نہار: طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک کا وقت۔

(۲) یوم: دن اور رات کا مجموعہ یعنی چوبیس گھنٹے۔

(۳) یَوْمَئِذٍ: بمعنی اس دن۔ وہ دن۔

اَلْحَفَ: کسی سے چمٹ کر یا لپٹ کر اسے کام پر آمادہ کرنا۔

(۱) لزب: کسی چیز کا چپکدار اور لیسدار ہونے کی وجہ سے چمٹنا۔

(۲)لزم: ایک چیز کا دوسری سے عرصہ دارز کے لیے لگنا یا چمٹنا۔

اِلّ: رشتہ داروں اور پڑوسیوں سے کیا ہوا عہد۔

(۱)اَقْرَبُوْن: نزدیکی رشتہ دار جن کا وراثت میں حصّہ مقرر ہے۔

(۲)نَسَبَ: باپ کی طرف رشتہ دار۔

(۳)صِھْر: سسرال والے۔

(۴)اُوْلُوْاالاُرحام: رحم سے تعلق والے رشتہ دار۔ان کا دائرہ بہت وسیع ہے۔

امام : شاہراہ۔کھلی سڑک۔

(۱)طریق: راستہ کے عام لفظ۔

(۲)صراط: ایسا رستہ جس پر محتاط ہو کر چلنا پڑے

(۳)سبیل: ایسا رستہ جس پر بسہولت چل سکیں اور کافی آمدورفت رہتی ہو۔

(۴)فجّ: دو پہاڑوں کے درمیان کھلا راستہ۔

(۵)نجد: کسی گھاٹی پر چڑھنے اور اترنے والی راہ۔

(۶)ھُدٰی: بھولے بھٹکے انسان کو اگر ٹھیک رستہ مل جائے۔

اِمام: پیشوا، جس کی اقتداء کی جائے، اچھا ہو یا برا۔

(۱)نقیب: نمبردار اور ضامن، نگراں۔

امام مبین: اس لحاظ سے ہے کہ اس میں سب کچھ پہلے سے ہی لکھ رکھا گیا ہے

(۱)لوح محفوظ : سے مراد وہ تختی یا کتاب ہے جو ہر طرح کی دستبرد سے محفوظ ہے۔

(۲)ام الکتاب: اس لحاظ سے ہے کہ تمام احکام وفرامین اور کلمات الٰہی کا مصدر ہے۔

(۳)مکنون : اس لحاظ سے ہے کہ اس کے مندرجات کی اللہ تعالی کے سوا کسی کو خبر تک نہیں۔

اِمَّا: جب اگر کے معنوں میں آئے تو اس میں ما حرف زیادت ہے جو محض تحسین کے لیے آتا ہے۔

(۱)لَوْ: میں جزا شرط سے مقید ہوتی ہے جو اِنْ کی صورت میں نہیں ہے۔

اَمْت: اگر بلندی اور پھیلاؤ میں کوئی ترتیب اور تناسب نہ ہو تو یہ ہے۔

(۱) **کعب**: ابھار کا اگر پھیلاؤ اور بلندی تقریباً برابر ہوں تو۔صرف کمیت کا فرق ہے۔

(۲)**نجد** پھیلاؤ زیادہ۔

(۳)**حدب**: بلندی کم ہو تو یہ ہے۔

(۴)**سمک**:اگر پھیلاؤ کم اور اونچائی زیادہ ہو۔

**امتحان**:اس آزمائش میں سختی کے بجائے نرمی ہوتی ہے اور اس میں سابقہ تعلیم و تربیت کی آزمائش ہوتی ہے۔

(۱)**بلاء اور ابتلاء**: یہ آزمائش سخت قسم کی ہوتی ہے اور بالعموم ایسے واقعات سے ہوتی ہے جسے دوسرے بھی دیکھ سکیں یعنی حوادث سے ہوتی ہے۔

(۲)**فتنة**: بذات خود سخت مگر دل کشی سے ہوتی ہے۔یعنی بالعموم ایسی چیزوں سے ہوتی ہے جن سے انسان کا دلی لگاؤ ہو۔دوسرے تو کیا بسا اوقات خود مفتون کو بھی اس آزمائش کا پتہ نہیں چلتا کہ وہ اس میں مبتلا ہے۔

**امثل اور مثلی**.بمعنی مثال،آئیڈیل جو قابل تقلید ہو۔

(۱)**نعم**:کلمہ تحسین ہے جو کسی اچھی بات پر تعریف کے طور پر کہا جاتا ہے۔

(۲)**خیر**: ہر بھلی بات،کام یا آدمی کے لیے۔

(۳)**حَسُن**: خوش کن اور پسندیدہ بات ظاہری و معنوی خوبصورتی اور اچھائی کے لیے۔

(۴)**جمیل**:افعال،اخلاق اور احوال ظاہرہ کی اچھائی کے لیے آتا ہے۔

اَمد: عرصہ دراز اور اس کی انتہا یا فاصلہ اور بعد مکانی۔

(۱) مدة: زمانہ کی طوالت۔ اس کا استعمال عام ہے۔

(۲) عدة: ایسی مدت جس کا شمار کرنا مطلقہ کے لیے ضروری ہو۔

(۳) امة: وہ مدت جو ماضی میں گزر چکی ہو۔

(۴) ملی: طویل مدت، خلود کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔

(۵) مهلة: آہستہ آہستہ مدت کو نرمی سے بڑھاتے جانا۔ ڈھیل دینا۔

(۶) عمر: کسی جاندار کی پیدائش سے حال تک کی مدت۔

امر: انتہائی غیر معقول کام۔

(۱) فعل: ایسا کام جو خواہ ارادتاً کیا جائے یا بلا ارادہ سرزد ہو۔

(۲) عمل: وہ کام جو کوئی غرض پوری کرنے کے لیے ارادتاً کیا جائے۔

(۳) صَنَع: کسی کام کو فنی مہارت سے کرنا۔

(۴) صدع: مشکلات کے باوجود کوئی کام کر گزرنا۔

(۵) جرح: عموماً برا کام کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

(۶) تعمَّدَ: دیدہ دانستہ کوئی برا کام کرنا۔

(۷) شان: کسی کا اپنے شایان شان کوئی کام۔

اَمسَکَ: موجود چیز کو ہاتھ سے نکلنے نہ دینا۔

(۱) مَنَعَ: ہاتھ یا زبان سے روکنا۔

(۲) نَهی: منکرات سے روکنا۔

(۳)عَوَّق: نیکی کے یا بھلے کاموں سے روکنا۔

(۴)عَضل: کوئی مفاد حاصل کرنے کی خاطر روکے رکھنا۔

(۵)صَدَّ: نرم برتاؤ سے آہستہ آہستہ کسی کو اس کے قصد وارادہ سے روکنا۔

(۶)اَحصَرَ: گھیرا ڈال کر روکنا اور تنگی کر دینا۔

(۷)حَظَرَ: باڑ لگا کر روک دینا۔

(۸)عَکَفَ: تعظیما اپنے ارادہ سے رکنا۔

(۹)کَفَّ: کسی حملہ کو روکنا، یا مدافعت کرنا۔

(۱۰)ثَبَّط: سستی اور دیر کی بنا پر رکنا اور روکنا۔

(۱۱)ذَادَ: پرے ہٹانا اور نزدیک نہ آنے دینا۔ روکے رکھنا۔

(۱۲)وَزَعَ: انتظام اور ترتیب کی خاطر روکنا۔

(۱۳)حَبَسَ: کھڑا ہونے سے روکنا۔ جانے سے روکنا

(۱۴)حِجرًا مَّحجُورًا: محاورۃً استعمال ہوتا ہے۔ مضرت سے رکے رہنے کے لیے التجاء

اَمُکَنَ: جب اختیار میں مقام یا جگہ کا تصور بھی موجود ہو۔

(۱)ملک: کسی چیز میں تصرف کرنے کا اختیار۔

(۲)ولایۃ: کسی چیز کے جملہ اختیارات کا کسی شخص کے قبضہ میں ہونا۔

(۳)خِیَرَۃ: دو یا دو سے زیادہ چیزوں میں سے ایک کو انتخاب کر لینے کا اختیار۔

امل: دیر سے پوری ہونے والی اور بظاہر متوقع امید کے لیے آتا ہے۔

(۱)اَمَلَ: ایسی خواہش جس کے لیے طویل مدّت درکار ہو۔

(۲)اُمْنِيَّة: بے بنیاد اور جھوٹی خواہش۔

(۳)هَوٰی: بری خواہشات یا فطری خواہشات کا برا استعمال۔

(۴)شَهوات: انسان کی طبعی خواہش۔

(۵)وطر: انتہائی اور اہم ضرورت۔ بالخصوص ہم بستری۔

(٦)رجا: ایسی امید کے لیے آتا ہے جس کے وقوع پذیر ہونے کا ظن غالب ہو خواہ دیر سے ہو۔

املاق: تنگدست ہونے کی فکر رہنا۔

(۱)فقر: انتہائی تنگدستی۔

(۲)مسکنة: بمشکل گزر بسر کرنا۔

(۳)عیلة: عیال کے خرچ تلے دب جانا۔

(۴)املاق: تنگدست ہونے کی فکر دامن گیر رہنا۔

(۵)قتر: اپنے عیال پر خرچ کرنے میں بخل کرنا۔

(٦)بأساء: فقر و فاقہ کا دور۔

(۷)متربة: غربت کی وجہ سے خاک میں رُل جانا۔

املی: رسّی کو دراز چھوڑنا۔

(۱)مهّل: اور امهل: آہستہ آہستہ اور نرمی سے مہلت بڑھائے جانا (غیر معین مدت)۔

(۲)نظرة: نرمی کے ساتھ مشروط وقت تک انتظار کے معنوں میں۔

امّة: کسی ہم خیال جماعت کا نظریہ عقیدہ اور اسکے ہم خیال لوگ۔

(۱)طریقة: وہ رسم ورواج جنہیں انسان مذہبی امور سمجھنے لگتا ہے۔

(۲)سنة: وہ قوانین الٰہیہ جو کائنات میں جاری وساری ہیں۔ یا وہ طریق جس کی کوئی داغ بیل ڈالے اور وہ چل نکلے۔

(۳)شریعة: ایسے قونین الٰہیہ جو ضرورت اور حالات کے تحت تبدیل کیئے جاتے رہے۔

(۴)منھاج: شرعی احکام کی ادائیگی کا طریق کار۔ وضاحت اور وسعت۔

(۵)منسک: عبادات اور بالخصوص حج کے شعائر و احکام۔

(۶)شاکلة: کسی کے انفرادی رجحان کے سبب اس کا طرز عمل۔

(۷)معروف: ایسا رسم و رواج جو معاشرہ میں ہو۔ اور اس پر شرعاً کوئی پابندی نہ ہو۔

(۸)خلق: ایسی عادات یا طور طریقے جو کسی کی طبیعت میں رچ بس چکے ہوں۔

امّة: ہم جنسوں (انسان، جانور، پرندے) کی جماعت۔ یا ایسے ہم عقیدہ لوگ جو کسی ایک امام کے متبع ہوں۔

(۱)جمع اور جمیع: کسی بھی موقعہ پر جمع شدہ لوگ۔

(۲)رھط: ایک خاندان کے نوجوانوں کی جماعت جو دس تک ہو اور اس جماعت کا سردار۔

(۳)شرذمة: ناتواں لوگوں کی چھوٹی سی جماعت۔

(۴)عصبة: مضبوط اور طاقتور لوگوں کی چھوٹی جماعت جو ایک دوسرے کے حامی و ناصر ہوں۔

(۵)طائفة: ایک رائے اور مذہب کے لوگ۔

(۶)فئة: ایک دوسرے سے تعاون حاصل کرنے والی جماعت۔

(۷)فرقة: کسی بڑی جماعت سے الگ شدہ چھوٹی جماعت۔

(۸)ثلّة: صرف کثیر تعداد کے لیے آتا ہے۔

(۹)زمرة: کسی بڑی جماعت کے متفرق شدہ نقل و حرکت کرنے والے ٹولے۔

(۱۰)عزین :ایک ہی نسب کے لوگ۔

(۱۱)حزب:لشکر۔سیاسی پارٹی۔مملکت کے کاروبار میں عمل دخل حاصل کرنے کی کوشش کرنے والی جماعت۔

(۱۲)معشر: کسی مخصوص مقصدوالی جماعت کے کل افراد جن میں اختلاط وموافقت ہو۔

(۱۳)ثقلان: دو بڑی مخلوقات جن اور انسان۔

املی:لکھی ہوئی عبارت پڑھ کر سنانا

(۱)قَرَأَ:پڑھنے کے لیےاس کا استعمال عام ہے۔تھوڑا ہو یا زیادہ۔کتاب ہو یا چھٹی۔

(۲)تلاوۃ:الہامی کتابوں یا جنتر کے پڑھنے کے لیےآتا ہے۔

(۳)رتّلَ:ٹھہر ٹھہر کراور سنوار کر پڑھنا۔

(۴)درس:باقاعدہ سیکھنے کے لیےاوراس کا ضبط کرنا۔

امۃ:لونڈی

(۱)عبد:غلام۔

(۲)رقبۃ:غلام یا لونڈی۔خواہ کسی طور سے ہاتھ آئے

(۳)ملک یمین:وہ لونڈی یا غلام جو بطور غنیمت ملا ہو

انبت:خوراک وغیرہ کا خیال رکھ کرنہایت اچھی طرح پرورش کرنا۔

(۱)ربی:محض تربیت کرنے اور پالنے کے لیےآتا ہے۔

(۲)نشَّاَ:بمعنی پیدا کرنا۔پھر پال پوس کر بڑھانا۔

(۳)ربَّ:پیدا کرنا۔پھر تربیت کر کے بتدریج حد کمال تک پہنچانا اوراس کی جملہ ضرورتوں کا خیال رکھنا۔

(۴)کفَّلَ:کسی کی پرورش اور تربیت کا ذمہ دار بننا۔

انبجس : پانی کا چشمہ سے پھوٹ کر بہ نکلنا جب کہ دہانہ تنگ ہو۔

(۱)فار : پانی کا جوش مار کر اوپر اچھلنا۔

(۲)نضخ : پانی کا اچھلنا اور نیچے گرنا۔

(۳)انفجر : پانی کا چشمہ سے پھوٹ کر بہ نکلنا جب کہ دہانہ کشادہ ہو جائے۔

(۴)سال : میں پانی یا کسی مائع چیز کے صرف بہنے کا تصور پایا جاتا ہے۔

(۵)جری : معمولی رفتار سے یا کسی دوسری چیز کا دیر تک یا دور تک بہنے یا چلتے جانا۔

(٦)فاض : محض کثرت کی وجہ سے پانی یا کسی دوسری چیز کا بہنے لگنا۔

انبعث: اٹھ کر تنہا کسی مقصد کے روانہ ہو جانا کے لیے۔

(۱)نشر: اٹھنا اور پھیل جانا۔

(۲)نشز: کسی تحریک کی بنا پر اٹھ جانے کے لیے۔

(۳)قام: کسی بھی حالت کے بعد کھڑا ہونا۔عام ہے۔

انتصار: کسی ظلم وزیادتی کا بدلہ لینا۔خواہ مظلوم خود لے یا اس کی مدد کرتے ہوئے کوئی دوسرا بدلہ لے۔

(۱)عاقب: کسی کے پیچھے لگ کر اس کے کیے کا بدلہ لینا۔

(۲)انتقام: کسی کو اس کے برے اعمال پر غضبناک ہو کر سزا دینا یا نعمت کا چھین لینا۔

انتظار : کسی امید کے وقت تک کی مدت گزارنا اور یہ لفظ عام ہے۔خیر وشر میں اور شک ویقین دونوں صورتوں میں آتا ہے۔

(۱)ترقّب: انتظار کرنا اور چوکس رہنا۔کڑی نظر رکھنا۔عموماً برائی کے وقت کی انتظار کے لیے آتا ہے۔

(۲)تربّص: زیادہ فائدہ حاصل کرنے کی یا معیّنہ مدت کا انتظار۔

انتھی: میں باز رہنے کا عمل بہت حد تک اختیاری ہوتا ہے۔
(۱)انفکّ:میں باز رہنے کا عمل اضطراری صورت میں ہوتا ہے۔
انخنق: کسی جاندار کا گلا گھٹ کر مر جانا۔
(۱)مات: روح کا تن سے جدا ہونا۔عام ہے۔
(۲)قتل: کسی جاندار کا غالب آ کر دوسرے جاندار کو مار دینا۔
(۳)قتَّل: بری طرح سے مار ڈالنا۔
(۴)ھلک:فنا ہونا۔بے بسی کی موت مرنا۔غیر جاندار کے لیے بھی آتا ہے۔
(۵)صلب: سولی پر لٹکا کر مار ڈالنا
(۶)صلَّب: ایذائیں دیکر سولی پر لٹکانا۔
(۷)ذبَّح: وقفوں سے ایذائیں پہنچا کر مارنا۔
(۸)رجم: سنگسار کرنا۔پتھر مار مار کر مار دینا۔
(۹)توفی: زندگی کی میعاد پوری کر دینا۔روح کو جسم سے اٹھانا۔اور یہ صرف اللہ تعالیٰ کا کام ہے یا اس کے فرشتوں کا۔
(۱۰)شھادت: اللہ کی راہ میں جان دینا۔
انزال اور تنزیل: کسی چیز کو نیچے اتارنے کے لیے ہیں انزال یکبارگی اور تنزیل محض اتارنے کے لیے خواہ یکبارگی ہو یا بتدریج۔
(۱)اَحَلَّ: میں اتارنے والے کے کسی عمل کے نتیجے میں ہوتا ہے۔
(۲)وضع: کسی چیز کو اتار کر نیچے رکھنے کے لیے۔

(۳)خلع: کسی چیز کو دوسری چیز سے علیحدہ کر کے اتارنے کے لیے جس میں وہ شامل تھی، استعمال ہوتے ہیں۔

انسلخ: کسی قمری مہینہ کا گزر جانا۔

(۱)سبق: پہلے گزر جانا۔ اپنے مسبوق کو بھی چاہتا ہے۔

(۲)خــلا: میں گزرنے کے ساتھ جگہ یا وقت کے خالی ہونے کا تصور بھی پایا جاتا ہے اور اس جگہ کسی دوسری چیز کے آنے کا۔

(۳)سلف: گزرنے کے ساتھ پچھلے سے نسبت کا بھی مقتضی ہوتا ہے۔

(۴)مَــرّ: میں گزرنے کے ساتھ استمرار یعنی ہمیشہ کرنے کا تصور بھی پایا جاتا ہے یا کسی چیز کے پاس سے گزرنے کا۔

(۵)مضی: محض گزشتہ زمانہ میں کسی کام کے سرانجام پانے کا معنی دیتا ہے۔

انَسَ: دیکھنا بمعنی معلوم کرنا۔ پانا۔

(۱)رَای: کسی بات پر غور کرنے کے لیے۔

(۲)نظر: کا استعمال عموماً نظر ڈالنے کے لیے۔

(۳)بَصَرَ: دیدہ دل سے دیکھنے کے لیے۔

(۴)زَارَ: کسی چیز کے دیکھنے کو جانے یا زیارت کرنے کے لیے آتا ہے۔

انشا: پیدا کرنا اور نشو ونما کرنا۔

(۱)بَرَأَ: بغیر مادہ کے کسی چیز کو عدم سے وجود میں لانا۔

(۲)بدع: بغیر نمونہ اور تقلید کے یعنی پہلی بار بنانا یا پیدا کرنا۔

(۳)فطر: تراش خراش کر اچھی شکل بنانا۔

(۴)خلق: ایسی چیز بنانا جس کا مواد پہلے موجود ہو۔

(۵)ذرا: پیدا کرنا اور پھیلانا۔

انشا: کسی چیز کو پیدا کرنا۔تربیت کرنا اور اوپر اٹھانا۔

(ا)رفع: کسی چیز کو زمین سے بلند کرنا، اونچا کرنا۔

انصت: دوسرے کی بات خاموش ہو کر سننے کے لیے آتا ہے۔

(ا)صمت: خاموش طبع یا کم گوئی کے لیے۔

(۲)سکت: باتیں کرتے کرتے چپ ہونے کے لیے۔

انطلق: روانہ ہونا۔چل کھڑا ہونا۔

(ا)مشی: عام رفتار سے چلنا۔ چلنا کے لیے عام لفظ۔

(۲)دبّ: مشی سے ذرا ہلکی چال چلنا۔

(۳)سلک:راستہ کے ساتھ ساتھ چلے جانا۔

(۴)سرب: نشیب کی طرف چلنا۔بل میں گھسنا۔

(۵)سری: رات کو چلنا یا رات کا چلنا۔

(٦)دائب: کسی معین راہ پر چلتے رہنا۔

(۷)مضی: وقت کا گزرنا یا وقت کے ساتھ چلنا۔

(۸)نقّب: گشت لگانا۔

(۱۰)سار: چلنا پھرنا۔سیر کرنا سفر کرنا۔

(۹)قصّ: کسی کے پیچھے پیچھے چلتے جانا۔

(۱۰) رجل: پیدل چلنا جبکہ کچھ لوگ سوار بھی ہوں۔

**انعام:** درندے کے علاوہ باقی چوپائے۔ عموماً اونٹ کے لیے۔

(۱) **وحوش:** جنگلی جانور۔ درندے۔

(۲) **بھائم:** درندوں کے علاوہ باقی چوپائے۔ چرنے والے جانور عموما بھیڑ بکری اور گائے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

(۳) **دواب:** زمین میں چلنے والا ہر جاندار۔

**انعم:** اپنی ذات کے علاوہ کسی انسان پر احسان کرنے کے لیے آتا ہے۔

(۱) **فضّلَ:** ازراہ مہربانی کسی کو اس کے استحقاق سے کچھ زیادہ دینا۔

(۲) **مَنَّ:** کسی بڑے احسان کرنے کے لیے۔

(۳) **اَحُسَنَ:** بہت عام ہے اور اس کا تعلق دوسرے سے بھی ہوسکتا ہے اور اپنی ذات سے بھی۔

**انف:** ناک، معروف عضو بدن۔

(۱) **خرطوم:** لمبی اور نیچے کو بڑھی ہوئی ناک یا کسی بڑے اور متکبر آدمی کی ناک۔

**انفال:** غنیمت یا فئی۔ یہ لفظ صرف ایسے اموال کے جواز اور اس کے خدا کی طرف سے زائد عطیہ ہونے پر دلالت کرتا ہے۔

(۱) **مال:** زر نقد اور ہر چیز جس سے زرِ نقد حاصل ہوسکتا ہو۔

(۲) **دولت:** خوش حالی کے دور کا لوٹنا۔

(۳) **رزق:** ہر وہ چیز جو جسمانی یا روحانی غذا یا اس کا سبب ہو۔

(۴) **خیر:** مال و دولت کا بہتر پہلو یعنی جو مال احکام شرعیہ کے مطابق حاصل اور خرچ کیا جائے۔

(۵)فیء: ایسا مال جو لڑائی بھڑائی کے بغیر مسلمان مجاہدین کے ہاتھ لگ جائے۔

(۶)مغانم: ایسا مال جو دشمن پر فتح پانے کے بعد حاصل ہو۔

انفصام: اس طرح ٹوٹنا کہ دونوں حصے الگ نہ ہوں۔

(۱)تبّ: دعائیہ کلمہ۔ برے مفہوم میں بمعنی کسی کی تباہی و بربادی کے لیے بددعا۔

(۲)تَقَطَّعَ: اس طرح ٹوٹنا کہ اس کے حصے الگ ہو جائیں۔

(۳)انقضّ: عمارت یا دیوار وغیرہ کا تڑ خنا ٹھٹھا کرنا۔

انفضّ: کسی چیز کے پورے اجزاء کا آہستہ آہستہ متفرق ہونا اور پراگندہ ہوتے جانا۔

(۱)انفلق: کسی نرم یا چھوٹی چیز کا پھٹ کر دو حصّے ہو جانا۔

(۲)تفطر اور افطر: لمبائی میں کسی چیز کا پھٹ کر شگاف پڑنا۔

(۳)تشقّق اور انشق: کسی سخت چیز کا پھٹ کر دو حصے ہو جانا۔

(۴)تصدّع: پھٹ کر کئی حصّوں میں بٹ جانا۔

(۵)تمیّز: کسی چیز کا اندر کے جوش سے پھٹنا۔

انقذ: نجات سے اخص ہے۔ خطرہ یا ہلاکت یا عذاب رہائی دلانے کے لیے آتا ہے۔

(۱)فکّ کسی کے قبضہ سے چھڑانے کے لیے۔

اَنْقَضَ: کسی بھی چیز کو اس طرح توڑنا کہ کڑکڑانے کی آواز پیدا ہونا۔

(۱)نکث: بیع، قسم اور توڑنے یا بنی ہوئی چیز کو ادھڑنے کے لیے۔

(۲)نقض: کسی بھی چیز کو ادھڑنے، شیرازہ بکھیرنے اور پختہ عہد اور قسم کو توڑنے یا حیلہ بہانہ سے خراب کرنے کے لیے۔

(۳)فقر: کمر کی ہڈی توڑنے سے مخصوص ہے۔

(۴)جذّ: کسی سخت چیز کو توڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔تہمت۔

انقلب:رخ یا حالت کا اس طرح پلٹنا کہ وہ پہلی کے بالکل برعکس ہو۔

انکاث: بنی ہوئی روئی یا اون کے ٹکڑے۔

(۱)جزء: کسی چیز کے حصے جن سے وہ مکمل ہوتی ہے۔

(۲)قطعة: زمین اشعار اور رات کے حصے یا ٹکڑے کے لیے۔

(۳)بقعه: وہ قطعہ زمین جو دوسروں سے ممتاز ہو۔

(۴)کسف: متخلخل اجسام مثلاً بادل، روئی یا آسمان کا ٹکڑا۔

(۵)زُبُر: لوہے یا کاغذ وغیرہ کے تختے۔اوراق۔

(۶)عضین : گوشت کے ٹکڑے۔بوٹیاں۔

(۷)جذاذ: قیمتی دھاتوں کے ریزے اور ٹکڑے۔

(۸)فرق: بالعموم دو حصوں میں سے کوئی ایک۔

(۹)بعض: کل کے مقابلہ میں جزء کے لیے اور مجموعہ کے مقابلہ میں فرد یا کچھ افراد کے لئے آتا ہے۔

انُبا اور نبا آگاہ کرنا کے معنوں میں آتے ہیں

(۱) اخبر اطلاع دینے کے معنوں میں۔

(۲) خُبر اس کو کہتے ہیں جو تحقیق سے درست ثابت ہو۔

(۳)انُبا کا تعلق مستقبل اور مابعد الطّبیعات سے بھی ہوسکتا ہے خبر کا تعلق صرف ماضی اور حال سے ہوتا ہے۔

اوجف: بے قراری کی وجہ سے تیز دوڑانا۔

(۱)أوضح: خرابی پیدا کرنے کے لیے دوڑاتے پھرنا۔

اودیة: بمعنی ندی نالے۔

(۱)عین: چشمہ۔جھیل۔خلیج وغیرہ۔

(۲)نھر: معروف لفظ ہے۔

(۳)سری: چھوڑی سی نہر۔

(۴)یم: پانی کا بڑا ذخیرہ جونشیب کو بہتا ہو۔دریا۔

(۵)بحر: سمندر میں بہنے والے دریا کے لیے آتا ہے۔

اوریٰ: شعلہ پیدا کرنا۔

(۱)قَدَحَ: آگ نکالنے کی ابتدائی کوشش۔

(۲)اَوْقَدَ: ایندھن سے آگ جلانا۔

(۳)قَبَسَ: آگ سے آگ جلانا۔

(۴)سَعَّرَ: آگ بھڑکانا۔

(۵)سَجَّرَ: اس بھڑک میں شدت پیدا کرنا۔

(۶)تَلَظّٰی: جب آگ میں بھڑک ہو،شعلہ نہ ہو۔

اوزع اللہ: اللہ تعالیٰ کا کسی کے دل کو کسی کام کے لیے سازگار بنانا۔

(۱)وفّق اللہ: اللہ کا حالات کو کسی کام کے لیے سازگار بنانا۔

اولی الامر: ارباب حکومت۔حکومت کے کارندے۔جن کے حکم کا چلن ہو۔

(۱)حاکم: بمعنی منصف ۔ فیصلہ کرنے اور ظلم سے روکنے والا ۔

(۲)قوّام: ہر وہ شخص جو کسی فرد یا ادارے یا نظام کی تعدیل کا ذمہ دار ہو۔

اوّل: اور اولـــــــی بمعنی پہلا صرف ترتیب عددی، صناعی اور زمانی کے لیے۔ پہلا صرف ترتیب عددی، صناعی اور زمانی کے لیے۔

(۱)سبق: مسبوق کا بھی مقتضی ہوتا ہے۔

(۲)قبل: کسی بھی کام میں تقدّم زمانی کے لیے آتا ہے۔اور اول کے مقابلہ میں اخص ہے۔

اُولی الابصار: غور وفکر نے والے لوگ ۔

(۱)حِجر: وہ عقل جو نقصان سے بچائے ۔

(۲)عَــــقــــل: وہ عقل جو نقصان سے بچائے اور فائدہ مند چیزوں کو اختیار کرنے کی تدبیر کرے ۔

(۳)حِلُم: ایسی عقل جو طبیعت پر ضبط رکھے اور مشتعل نہ ہونے دے۔

(۴)اُولی الالباب: تیز فہم لوگ ۔ بات کا خلاصہ سمجھنے والے لوگ ۔

(۵)اُولی النَھی: بات کی تہ تک پہنچنے والے صاحب فراست لوگ ۔

ائتمر: کسی مشورہ پر متفق ہونا یا کسی کے قتل کی سازش کرنا۔

(۱)شاور: مشورہ کرنا۔عام ہے۔

(۲)بیت: رات کا خفیہ مشورہ۔

(۳)تناجی: دو یا قلیل آدمیوں کے درمیان خفیہ کانا پھوسی ۔

اھتدی: سیدھی راہ پر گامزن ہونا۔

(۱)رشد: سیدھی راہ اختیار کرنے کے بعد نیک عادات واطوار اپنانے اور اس پر برقرار رہنے کے لیے آتا ہے۔

**اھل:** گھر والے گھر اور گھر کا مالک۔

**(۱) مالک:** قبضہ اور تصرف کا اختیار رکھنے والا۔

**(۲) ربّ:** جو مالک بھی ہو اور تربیت بھی کرے۔

**ایمن:** ایسی خیر و برکت جو فطری طو پر دویعت ہو۔ سعادت۔

**(۱) مبارک:** ہر وہ چیز جو خیر کا پہلو لیے ہو اور نتیجہ خیز ثابت ہو۔

**(۲) تبارک:** اللہ تعالی کی ذات بابرکات۔

**(۳) طوبی:** ایسی خوشحالی اور خیر و برکت جو دل کو لبھاتی ہو۔

**این:** صرف جگہ پوچھنے کے لیے۔

**(۱) انّی:** جگہ کے ساتھ حالت یا کیفیت بھی پوچھنے کے لیے۔

**لباس:** جو پوشاک اپنے لیے ہو۔

**کسوۃ:** جو دوسرے کے لیے تیار کی جائے۔

## ب

**باطل:** ایسی بات جو پیچ ڈال کر حقیقت کو چھپاتے ہوئے بنا سنوار کر یوں پیش کی جائے کہ وہ سچ معلوم ہو۔

**(۱) کذب:** خلاف واقعہ بات۔

**(۲) رود:** ناپائدار اور بے بنیاد بات بہت وسیع معنوں میں آتا ہے جس کی ایک قسم کذب ہے۔

**باعَ:** خرید و فروخت کرنا جبکہ غرض ذاتی ضرورت پوری کرنا ہو۔

**اشتری:** خریدنا کے معنوں میں آتا ہے۔

(۱) تَجرَ: خرید وفروخت کرنا جبکہ اصل غرض نفع کمانا ہو۔

باعَدَ: دو چیزوں کے درمیان فاصلہ بڑھانا، اور لمبا کرنا۔

(۱) طالَ: محض لمبا ہونا۔

(۲) مَدَّ: کسی چیز کو کھینچ کر لمبا کرنا۔

بال: سوال کرتے وقت موجودہ حالت کے لیے۔

(۱) خطب: کسی ناپسندیدہ معاملہ کے بارہ میں پوچھنے کے لیے۔

(۲) دأب: عادات اور چال چلن کے لیے۔

(۳) طور: ایک ہیئت کے بعد دوسری ہیئت کے لیے آتا ہے۔

بأس: دوران جنگ کی سختیاں اور جسمانی نقصان۔

(۱) قتال: ارادہ سے ایک دوسرے کو مارنا۔ جنگ اور میدان جنگ۔

(۲) حرب: لڑائی کرنا اور دشمن سے مال چھیننا۔

(۳) نحفاً: میدان جنگ کی طرف کسی بڑے لشکر کا آہستہ آہستہ پیش قدمی کرنا۔

(۴) جھاد: ذاتی اغراض کو چھوڑ کر محض دین کی سربلند کے لیے لڑنا۔

(۵) غزیٰ: دشمن سے لڑنے کے لیے بغرض جہاد نکل کھڑا ہونا۔

بَاسَاء: سختی اور تنگی کا دور۔

(۱) قَسوَۃ: دل کی سختی۔

(۲) غِلظَة: سنگدلی اور تندخوئی۔

(۳) کَبَدَ: تازیست سختی برداشت کرنیوالی فطرت انسانی۔

بتر: جانور کی دم کاٹنا، مقطوع النسل ہونا۔

(۱) حصد: پکی ہوئی کھیتی کو درانتی سے کاٹنا۔

(۲) صَرَمَ: تیز دھار آلہ سے پھولوں کے گچھے کاٹنا۔

(۳) قطع: کسی بھی چیز کو کاٹ کر جدا کر دینا۔

(۴) قَطَّعَ: کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔

(۵) بتک نکان وغیرہ کاٹنا یا چیرنا۔

(۶) عضّ: دانتوں سے کاٹنا۔

(۷) خَضَدَ: درخت کے کانٹے کاٹنا اور صاف کرنا۔

(۸) جَذَّ: کسی سخت چیز کو کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔

(۹) عَقَر: کاٹ کر کاری زخم لگانا۔

بثّ: اس طرح پھیلانا کہ اس کے اجزاء پراگندہ اور بکھرے ہوں۔

(۱) ذرأ: بمعنی پیدا کرنا اور پھیلانا

(۲) مدّ: پھیلانا اور لمبا کرنا۔

(۳) دَحی: اور طحی: دور دور تک پھیلانا۔

(۴) نشر: اٹھانا، پھیلانا اور مشہور کرنا۔

(۵) بسط: کھولنا۔ پھیلانا اور وسیع کرنا۔

بحث: زیر زمین کریدنا۔

(۱) بعثر: کرید کر کوئی چیز برآمد کرنا۔

**بخس:** اچھی چیز کے بدلے ناقص اور ردی چیز ملنا۔

(۱)**ضرا:** نقصان۔عام ہے۔

(۲)**خسارا:** تجارت میں گھاٹا۔رأس المال میں کمی ہونا۔

(۳)**کساد:** اشیائے فروختی کی مانگ کم ہونا یا ختم ہونا۔

(۴)**بُوار:** خسارا ہوتے ہوئے تباہ ہوجانا۔

(۵)**مغرم:** تاوان۔جو رقم بلاوجہ ادا کرنی پڑے۔

**بدأ:** کوئی کام پہلے کرنا یعنی اس کام کا آغاز کرنا۔

(۱)**طفق** فعل ناقص ہے یعنی اصل کام تو کوئی اور ہوتا ہے۔ یہ اس کے ساتھ مل کر اس فعل کے آغاز کا معنی دیتا ہے۔

**بدا:** بغیر ارادہ کسی بات کا ظاہر ہونا جسے چھپانے کی کوشش کی جائے یا وہ اس لائق ہو۔

(۱)**ظھر:** اس طرح ظاہر ہونا کہ آنکھوں سے ادراک ہو سکے۔ یہ لفظ عام ہے۔

(۲)**جھر:** اعلانیہ کہنا۔عموماً آواز ظاہر ہونا۔

(۳)**عثر:** باتوں باتوں میں اصل حقیقت کا ظاہر ہونا۔

(۴)**تبیّن:** جب افتراق، بُعد اور وضوح تینوں باتیں پائی جائیں۔

(۵)**حَصْحَصَ:** دباؤ بڑھنے کے بعد حقیقت کا ظاہر ہونا۔

(٦)**تجلی:** کسی روشن اور خوبصورت چیز کا ظاہر ہونا۔

(۷)**شرعا:** کسی چیز کا کھچ کر یا بلند ہو کر ظاہر ہونا۔

**بدر:** کام کے مطلوبہ وقت میں کمی کر کے جلدی کرنا۔

(۱)**سرع:** کام کو مناسب وقت سے ذرا پہلے سرانجام دینا۔

(۲)عجل : جلد بازی۔کسی چیز کواس کے مناسب وقت سے پہلے حاصل کرنے کی کوشش کرنا کہ وہ صحیح طور پرادا نہ ہو۔

(۳)فوراً:اسی دم جوش سے کوئی کام کرنا۔

(۴)س اور سوف: مضارع پر داخل ہوکراس میں جلدی کا معنی پیدا کرتے ہیں۔

بدعًا:نظیر رکھنے والی اشیاء میں سے سب سے پہلی چیز۔

(۱)حدث:کسی چیز کاعدم سے وجود میں آنے کی حیثیت سے نیا ہونا۔مثلاساری مخلوق حادث ہے۔

(۲)جدید:کوئی چیز جونئ ہواوراس کی نظیر پہلے موجود ہو۔

بدو: دیہات اوردورافتادہ مقامات کے لیے۔

(۱)قَرْیَة:بستی( گاؤں یاشہر)اوراس کے باشندے۔

(۲)اعراب دیہاتیوں اورگنواروں کے معنوں میں آتاہے۔

بدَّلَ:ایک چیزکومفقود کرنااوراس کی جگہ دوسری لانا۔

(۱)تحویل:کسی چیزکواس کے اصل مقام کی بجائے دوسری جگہ کردینا۔

(۲)تغییر:کسی چیز کی حالت یاصورت میں تبدیلی لانا۔

(۳)تحریف:کسی مسلسل عبارت یاتحریرمیں یااس کے مفہوم میں تبدیلی کرنا۔

(۴)نکّرَ:روپ بدل دینا۔

(۵)داول:ادل بدل کرنااوربہتر حالت کی طرف لانا۔

بدن اخص ہے۔یعنی جاندارکاایسا جسم جس میں خون جاری ہو یاابھی خشک نہ ہواہو۔

(۱)جسم.اعم ہے ہرمادی چیزجسم رکھتی ہے۔

(۲)جسد جسم سے خاص ہے بمعنی کسی جاندار کا ایسا جسم جس میں خون خشک ہو چکا ہو۔

بر: نیکی کی طرف طبیعت کا ہردم میلان رہنا۔

(۱)عرف اور معروف: معاشرے کے اچھے دستور۔ بھلے کام۔

(۲)حسنۃ: ہر ایسا کام جو عقل اور شریعت کے مطابق ہو۔

(۳)خیر: ہر وہ کام جو سب کو مرغوب ہو۔ یا ایسا کام جس کا فائدہ عوام کو پہنچے۔

(۴)بر: اس میں بار سے زیادہ مبالغہ ہے، حسن سلوک خدمت کرنا۔

برد: ٹھنڈک کے لیے عام ہے۔

(۱) قرّ ایسی ٹھنڈک کو کہتے ہیں جو خوشگوار اور باعث راحت وسکون ہو۔

برز: میدان میں نکلنا۔ سامنے آجانا۔

(۱) خرج: نکلنا۔ عام استعمال ہے۔

(۲)نفر: جنگ یا کسی مہم پر نکلنا۔

(۳)غزی: یہ لفظ جہاد پر روانہ ہونے کے لیے مخصوص ہے۔

(۴)زھق: ہزیمت خوردہ یا مضمحل ہو کر نکل بھاگنا۔

(۵)نفذ: آر پار نکل جانا۔

(۶)سلل: کھسک جانا۔

(۷)لاز: اوٹ کی تلاش میں نکلنا۔ پناہ لینا

(۸)دفق: قوت اور زور سے آگے بڑھنا۔ اچھل کر نکلنا۔

(۹)شرق: سورج کا نکلنا۔

(۱۰)**طلع**: نجوم وکواکب (سورج سمیت) کا نکلنا۔عام ہے۔

**برق**: چمکنے والی رعد۔گرجنے والی۔

(۱)**صاعقة**: شدید کڑک کے ساتھ گرنے والی بجلی کو کہتے ہیں۔

**بروج**: کوئی بلند، مضبوط اور گنبد نما عمارت۔

(۱)**حصن**: ایسا قلعہ جو محیط ہو اور اس میں حفاظت اور پناہ کا انتظام ہو۔

(۲)**صیصیة**: ہر ایسی جگہ جہاں اپنا بچاؤ کیا جا سکے۔قلعہ نما کوئی بھی چیز۔یہودیوں کے قلعے۔

(۳)**محراب**: ایسی جگہ جہاں لڑائی سے متعلقہ امور طے پائیں اور وہ محفوظ ہو۔

**برّا**: کسی کو تہمت یا عیب سے پاک کرنا۔

(۱)**تبرّا**: کسی مکروہ بات یا تکلیف دہ امر سے بیزار ہونا۔

(۲)**قلٰی**: کسی سے ناراضگی کی بناء پر اس سے بیزار ہونا۔

(۳)**مقت**: کسی قبیح فعل پر سخت ناپسندیدگی اور بیزاری۔قلٰی کا اگلا درجہ

**وجد**: کسی چیز کو موجود دیکھنا۔اس کا استعمال عام ہے۔

(۱)**وجد**: موجودہ سامان کے لیے یہ عام ہے۔

(۲)**سعة**: آسودگی اور اس کا درجہ متعین کرنا۔

(۳)**قدر**: بالعموم تنگی اور اس کا درجہ متعین کرنے کے لیے آتا ہے۔

**بسط**: کھولنا۔پھیلانا اور وسیع کرنا۔

(۱)**فتح**: بند سامان یا پیچیدہ معاملہ کا کھولنا۔

(۲)**حَلّ**: (العقدة) گرہ کھولنا۔

(۳)شرح: مشکل کلام کے معانی کھولنا۔

(۴)کشف: ایک چیز کو ہٹا کر دوسری کو بے نقاب کرنا۔

(۵)نشط: گرہ یا جوڑ بند وغیرہ ڈھیلے کرنا۔

(٦)فرج: کھولنا اور کشادہ کرنا۔کھلا رکھنا۔

بسّ: پتھر یا کسی سخت چیز کا چورا چورا ہونا۔

(۱)ھشیم: ہر قسم کی نباتات کا خشک چورا۔بُھس۔

(۲)حُطامَ: خشک نباتات۔وہ چورا جو روندے اور کچلے جانے سے بنا ہو۔

(۳)غثاء: خس وخاشاک۔کوڑا کرکٹ۔

(۴)ھباء: گردوغبار۔ہر چیز کے اڑتے پھرتے ذرّات۔

(۵)رفات: بوسیدگی کی بنا پر کسی چیز کا چورا چورا ہونا۔

(٦)دکّاء: کسی چیز کا چورا چورا ہو کر زمین بوس ہو جانا

بَسَقَ: بلند درختوں اور خصوصا کھجور کی بلندی کے لیے۔

(۱)عَلا: کا استعمال عام ہے۔

(۲)شَمَخَ: پہاڑوں اور بلند عمارتوں کی بلندی کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

بشر: جب اس کے طبعی اور فطری حوائج کا ذکر مقصود ہو تو۔

(۱)انس: جب انسان کے معاشرتی پہلو کا تذکرہ مقصود ہو تو۔

آدم اور بنی آدم اور اس کے مشتقات، جب تاریخی پہلو کا ذکر ہو تو۔

بصر: کا لفظ نظر یا نگاہ کے لیے عام ہے۔

(۱)**بصر**: کا لفظ نظر یا نگاہ کے لیے عام ہے جبکہ

(۲)**طرف**: کا لفظ آنکھ جھپکنے کی قلیل مدت کی طرف بھی اشارہ کرتا ہے۔

**حافظ**: کسی چیز کو تلف ہونے سے بچانے والا۔

(۱)**رقیب**: جو محافظ خود بھی چوکس رہتا ہو اور دوسری چیز کی ہر ہر حرکت سے آگاہ بھی رہے۔

(۲)**مقیت**: ایسا محافظ جو حفاظت پر پوری قدرت رکھتا ہو۔

(۳)**حرس**: پہرہ دار۔ چوکیدار۔ حراست میں لینے والا۔ حفاظت۔ زمانہ۔

(۴)**مھیمن**: اپنی پناہ میں لے کر حفاظت کرنے والا۔ حفاظت۔

**بضع**: ۳ سے ۹ تک عام چیزوں کے لیے۔

(۱)**معدودۃ**: گنتی کے چند۔ زیادہ کے مقابلہ میں کم۔

(۲)**نفر**: ۳ سے ۹ تک کی جماعت۔ ذوی العقول کے لیے

باطن: کسی چیز کا اندر یا اندرونی حصہ یا جانب۔

(۱)**خلال**: دو ایسی چیزوں کا درمیان یا اندرونی حصّہ جن کا آپس میں تعلق ہو۔

(۲)**جوف**: کسی چیز کا اندرونی خلا۔

**بعث**: قبر میں پڑے ہوئے مردوں کو زندہ کرنا اور اٹھانا۔

(۱)**بعثر**: کرید کر کوئی چیز برآمد کرنا۔

بعث۔: کسی کو کسی مقصد کی تکمیل کے لیے تنہا روانہ کرنا۔

(۱)ارسل: کسی کو پیغام دے کر بھیجنا۔

**بعض**: کسی کل کا جزء یا کئی ایک جیسی چیزوں میں سے ایک یا کچھ۔

**(۱)جزء:** کسی چیز کا کوئی ایک حصہ ٹکڑا۔

**(۲)زُلف:** رات کا ابتدائی حصّہ۔

**(۳)حظَّ:** خیر و فضل اور مال کا حصّہ۔

**(۴)خلاق:** وہ معیّنہ حصّہ جو اپنے اخلاق کے نتیجہ میں ملے۔

**(۵)نصیب:** وہ حصّہ جو مقدّر رہو تھوڑا ہو یا زیادہ۔

**(۷)کفل:** کسی اچھے یا برے کام کے بدلہ میں حصہ

**بغاء:** لونڈی کا بدکاری کرنا یا پیشہ ور عورت کا زنا کا پیشہ۔

**(۱)زنا:** معروف لفظ ہے۔ غیر مرد اور غیر عورت کا آپس میں بدفعلی کرنا۔

**(۲)سافح:** غیر مرد اور غیر عورت کا بدکاری کے تعلقات علانیہ استوار رکھنا۔ داشتہ رکھنا۔

**(۳)فاحشة:** زنا کے قریب لے جانے والے کاموں اور باتوں یا اس زنا کے الزام کے لیے آتا ہے۔ جو ثبوت کا محتاج ہو۔

**بلد:** وہ شہر جس کی حد بندی کئی ہو۔

**(۱)مدینه:** وہ بستی ہے جہاں لوگ اصول و قواعد کے تحت رہتے ہوں۔

**(۲)مصر:** حد بندی اور فصیل والا شہر۔

**(۳)دیار:** کا اطلاق گھر، گاؤں، قصبہ، شہر ملک اور پوری دنیا پر بھی ہو سکتا ہے۔

**(۴)قریة:** بڑی بستی۔ شہر یا گاؤں۔ بستی اور اس کے رہنے والے لوگ۔

**بناء:** فرش کے مقابلہ پر چھت کے معنوں میں مخصوص ہو جاتا ہے۔

**(۱)عرش:** پوری چھت کو بھی اور اس کی لکڑیوں کو بھی کہتے ہیں۔

(۲)سقف: چھت کا اندورنی حصہ۔

بھت: یکدم حیرانی کی وجہ سے حواس کھو جانا۔

(۱)حیران: عام ہے۔

(۲)عَجِبَ: ایسی بات پر حیران ہونا جس کی وجہ معلوم نہ ہو۔

بیت: جہاں انسان کی مع اہل وعیال رہائش ہواور شب بسری بھی کرتے ہوں۔

(۱)مسکن: صرف رہائش کا معنی دیتا ہے۔خواہ شب بسری کی جگہ نہ ہو گویا یہ بیت سے اخص ہے۔

(۲)دار: کا استعمال بہت عام ہے۔گھر کے معنی میں ہوتو اس سے گھر کی خارجی حیثیت مراد ہوتی ہے جیسے کسی ایک دار (حویلی۔کڑی) کے اندر کئی بیت ہو سکتے ہیں۔

بین: دو الگ الگ چیزوں کے درمیان۔

(۱)خِلٰل: ایک ہی چیز کے مختلف اجزاء یا دو ایسی چیزوں کا درمیان جن کا آپس میں کچھ تعلق ہو۔

(۲)وَسُط: تعداد، مقدار یا فاصلہ کے لحاظ سے کسی چیز کا درمیان۔

(۳)سواء: ہر لحاظ سے درمیان۔مرکزی نقطہ۔

(۴)قصد: راہ اعتدال۔میانہ روی۔

بیّن: بات کو دلائل کے ساتھ بیان کرنا۔

(۱)وصف: کسی چیز کا حلیہ بیان کرنا۔

(۲)قصَّ: کوئی قصہّ یا ماجرا بیان کرنا۔

(۳)ضَرَبَ: (مثلا) مثال یا کہاوت بیان کرنا۔

(۴)حدَّث: ایسی چیز بتانا جس سے عام لوگ بے خبر ہوں۔

(۵)صرّف: کسی بات کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالنا۔

(٦)فصّل: کوئی بات ترتیب وار اور الگ الگ کر کے بیان کرنا۔

(۷)فسّر: مبہم اور مشکل مقامات کی وضاحت کرنا۔

بئُس: کلمہ ذم ہے اور اس کی ضد نعم ہے۔

(۲)شرّ: ہر وہ چیز جس سے انسان کراہت کرے۔

(۳)ساء: ظاہری اور معنوی بدصورتی کے لیے آتا ہے اور اس کی ضد حَسُنَ ہے۔(۴)قبح: بدحالی یا بدصورت ہونا۔قول،فعل اور شکل کی برائی کے لیے آتا ہے۔عموماً ظاہری طور پر استعمال ہوتا ہے۔

بَاس: ایسی سزا جس میں سختی بھی ہو اور تنگی بھی۔

(۱)عَذاب: دکھ،سزا۔ برے کام کا برا بدلہ۔عام ہے۔

(۲)عِقاب: کسی برے کام کا انجام اور اس کا لازمی نتیجہ۔

(۳)نَکیر: ناگوار،سخت اور غیر متوقع عذاب۔

(۴)نِکال: عبرت ناک سزا۔

(۵)وَبال: شدید اور متواتر عذاب۔

(٦)مَثُلٰت: ایسا عبرتناک عذاب جس کی یاد سے اس کی تصویر آنکھوں کے سامنے پھرنے لگے۔

بَثّ: شدت غم۔قلق۔

(۱)غَمّ: بے چینی اندوہ کے لیے عام لفظ۔

(۲)حُزن: ایسا غم جس کا سبب کوئی لاعلاج مصیبت ہو۔

بَخَسَ: اچھی چیز کے بدلے۔کہتر یا پوری کی بجائے تھوڑی دینا۔

(۱)وَتر: بدلہ لینے یا دینے میں کمی کرنا یا نہ دینا۔

بَدَا : کسی دیہات یا جنگل میں رہنے کے لیے۔

(۱)سَکن: کسی دوسرے مقام سے آکر آباد ہونے کے لیے۔

(۲)تبوّا: موافق اور سازگار ماحول میں آباد ہونے کے لیے۔

(۳) ثَوی: موروثی طور پر کسی جگہ آباد ہونے کے لیے۔

(۴)خَلَدَ: طویل عرصہ کے لیے جس میں تغیّر وفساد نہ ہو۔

(۵)حَضَرَ: کسی شہر میں رہنے کے لیے۔

(۶)عاشَرَ: اپنے خاندان میں مل جل کر رہنے کے لیے۔

(۷)غَنِیَ: طویل مدت تک آرام واطمینان سے رہنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

بُدُن: قربانی کے اونٹ جو حج کے دوران ذبح کیے جائیں۔

(۱)ھدی: وہ قربانی کے جانور جو ذبح کے لیے حاجی ساتھ لے جائیں۔

(۲)نسکا: ایسے ہر قسم کے جانور جو منٰی میں ذبح کیے جائیں۔

(۳)قلائد: ایسے قربانی کے جانور جن کے گلے میں پٹا ڈالا گیا ہو۔

بَرِیَّۃ: تمام مخلوق کے لیے۔

(۱)اَنَام: زمین پر موجود مخلوق کے لیے۔

(۲)جِبِلّاً : مکلّف مخلوق کے ایک بڑے حصّہ کے لیے آتا ہے۔

بَرْزَخ: دو چیز کے درمیان ایک تیسری چیز جس میں دونوں کے کم وبیش یا برابر برابر خواص پائے جائیں اور روک کا کام دے۔

(۱)حِجُر: ایسے روک جو کسی چیز کو دوسری چیزوں سے محفوظ رکھے۔

(۲)حجز: دو چیزوں کے درمیان ایسی روک جو ایک چیز کو دوسری چیز سے محفوظ اور بچائے رکھے۔

(۳)حَدّ: ایک ہی چیز کو آخری انتہا یا کنارا جو اُسے دوسری چیزوں سے ملنے سے روک دے۔

بَسطَة: فراخی اور کشادگی خواہ کسی چیز میں ہو۔

(۱)مَیسرۃ: آسانی سے گزر بسر ہونا تنگی کے بعد۔

(۲)طَول: گزر بسر کا کفیل ہونا۔

(۳)بَسطَة: فراخی اور کشادگی خواہ کسی چیز میں ہو۔

بَصَرَ: دیدہ دل سے دیکھنے کے لیے۔

بَصَرَ: کا لفظ ظاہری عضو کے علاوہ آنکھ کے عمل یعنی نگاہ اور پھر اس دیکھی ہوئی چیز پر غور کرنے کے معنوں میں آتا ہے۔

(۱)عین: کا لفظ دیکھنے کے ظاہری عضو کے لیے آتا ہے عین اور حور آنکھوں کی صفات ہیں، عِین موٹی موٹی آنکھوں والی اور حور: نہایت سفید اور پتلی نہایت سیاہ رنگ کی آنکھوں والی۔

بَصَّر: اس طرح دکھانا کہ دوسرا پہچان جائے۔

(۱)اَرٰی اور اٰری: محض دکھلانے کے لیے۔

(۳)تَبرُّج: زیب و زینت کے دکھلانے کے لیے آتا ہے۔

بَطانَة: ہم راز – یا – راز داں۔

(۱)قرین: ہم سر۔ ہم پلہ اور ہم عمر۔

(۲)رفیق: ہمدرد اور نرم دل دوست۔

(۳)صدیق: دوستی نباہنے والا۔دل سے موافقت کرنے والا۔

(۴)ولی: مددگار وغمگسار۔حامی وناصر۔

(۵)موالی: قریبی اور ترکہ کا وارث۔

(۶)خلیل: پکا اور گہرا دوست جس سے دلی محبت ہو۔

(۷)حمیم: گرمجوشی دکھلانے والا۔

(۸)وَلِیُجة: دخیل کار۔معتمد علیہ۔

(۹)خَذُوۡلَ: وقت پڑنے پر دغا دے جانے والا۔

(۱۰)اَخُدان: آشنا۔یار۔بدکار دوست۔

بَطَاَ: سست رفتاری یا عادتاً سست ہونا اور پھر دیر لگا دینا۔

(۱)کَسُل: بے دلی کی وجہ سے سست ہونا۔

(۲)وَھَنَ: جسمانی یا اخلاقی کمزوری کی وجہ سے سستی۔

(۳)وَنٰی: لاپروائی کی وجہ سے سستی۔

(۴)اِسۡتَحۡسر: تھکاوٹ کی وجہ سے سستی۔

بُعُد: عام ہے، ہر طرح کی دوری کے لیے۔

(۱)قَصا: متعین مقام کے مکینوں سے دوری کے لیے۔

(۲)نایٰ: ظرف زمانی۔از راہ تکبر دوری رہنے کے لیے۔

(۳)کفّر: (عن) اللہ تعالیٰ کا سیئات کو حسنات کی بنا پر دور کرنے کے لیے آتا ہے۔

(۴)قضٰی۔کسی بڑے کام کی تکمیل کے بعد تتمہ کے طور پر کوئی کام کرنا۔

**بَعِد:** اس کا استعمال عام ہے زمانی ہو یا مکانی۔

**(۱) سَحِیق:** ظرف مکانی ہے دوری اور کوفت (کا مجموعہ) ہے۔

**(۲) عَمِیق:** بمعنی نشیب وفراز کے راستے۔ دوری اور دشواری۔

**(۳) قَصِیّا:** ایسی دوری جس میں سمت کا بھی کچھ تصور پایا جائے۔

**بَعْلَ:** وہ خاوند جو صحبت بھی کر چکا ہو۔

**(۲) زَوْج:** ذوی العقول اور غیر ذوی العقول سب کے لیے عام ہے۔ نیز خاوند بیوی دونوں کے لیے۔

بغضاء: کسی چیز شخص سے متنفر ہونا یہ دشمنی کا دوسرا درجہ ہے۔

(۱) شنآن: وہ شخص ہے جو بدخواہ اور کینہ پرور ہو یہ دشمن کا تیسرا درجہ ہے۔

(۲) عداوۃ: دشمنی اور بدخواہی یہ دشمنی کا پہلا درجہ۔

**بَلَیٰ:** کسی چیز کا بوسیدہ اور پرانا ہونا۔

**(۱) وھی:** کہنگی کی وجہ سے کے بند ڈھیلے پڑ جانا اور پھٹنے لگنا۔

**(۲) رمّ:** بوسیدگی کی وجہ سے ٹکڑے الگ ہونے لگنا۔

**(۳) رفت:** بوسیدگی کی وجہ سے ریزہ ہو جانا۔

**(۴) نخر:** (ہڈی کا) بوسیدگی کی وجہ سے اندر سے کھوکھلی ہو جانا۔

**بلی:** کسی قابل استعمال کی وجہ سے پرانا ہونا۔

**(۱) قدیم:** پرانا- پرانے زمانے کا۔ مدتوں سے ہر کسی چیز کا وجود میں رہنا۔

**(۲) عتیق:** کسی چیز کے پرانا ہونے کے باوجود اس کی شرافت ونجابت میں فرق نہ آنا۔

**بقل:** یہ لفظ ہر قسم ترکاری کو شامل ہے۔

(۱) قضب: یہ وہ سبزیاں ہیں جو مویشیوں اور انسانوں کے لئے کارآمد ہو۔

بَھِجَ: سرور۔ خوشی اور خوبصورتی سب کو شامل ہے۔ نباتات اور پھولوں کے لیے۔

بَھُجَة نباتات کی رونق کے لیے آتا ہے۔

(۱) زَھُرَة: کا لفظ نباتات دنیا کی ظاہری چمک اور رونق کے لیے۔

(۲) نَضُرَة: چہرہ کی رونق کے لیے۔

بَیِّنة: ایسی دلیل جس سے مدّعی فریق ثانی کی بات کو باطل قرار دے سکے۔

(۱) دلیل: کسی چیز کو پہنچانے کے لیے دوسری چیز سے راہنمائی ہونا۔

(۲) حُجَّة: ایک مسلّم بات سے نتیجہ کے طور پر کوئی دلیل لانا۔

(۳) بُرھان: ایسی عقلی یا نقلی دلیل جو قطع نزاع کے لیے مفید ہو۔

(۴) سُلْطان: ایسی دلیل جو وحی الٰہی سے واضح طور پر ثابت ہو۔ فرمان شاہی۔

بُعد: فاصلہ کی دوری اور فرق۔

(۱) بُعُد: عام ہے، ہر طرح کی دوری کے لیے۔

بُنیان: ایسی دیوار یا تعمیر جس کے اجزاء مضبوطی سے آپس میں پھنسے ہوئے ہوں۔

(۱) جِدار: کسی مکان یا احاطہ کی دیوار۔

(۲) سَدَّ: دو چیزوں کی درمیانی بنائی ہوئی دیوار جو روک کا کام دے۔

(۳) ردم: ایسی سَدّ جس کے سبب رخنے اچھی طرح بند کر دیے گئے ہوں۔

(۴) سُوُر: فصیل وغیرہ کی بلند دیوار جس کو پھاندا نہ جا سکے۔

﴿ت﴾

تاخّر: اپنے ارادہ واختیار سے پیچھے رہنا۔

(۱) خالف: سستی اور کوتاہی کی وجہ سے پیچھے رہ جانا۔

(۲) غبر: اپنے ساتھیوں سے کوتاہی کی وجہ سے پیچھے رہ جانا۔

تارۃً: کبھی پھر وہ کام یا اس جیسا کام کرنا۔

(۱)مرّۃ: ایک بار۔ایک دفعہ یا ایک مرتبہ کے لیے عام لفظ۔

(۲)کدّۃ: بمعنی ایک بار پھر۔

(۳)مکرّر: وہی کام کرنا۔دو بار سے زیادہ کرنے کے لیے آتا ہے۔

تاہ: حیرانگی وسراسیمگی میں گمراہی کے رستوں پر سرگرداں پھرنے کے لیے اور

(۱)ضلَّ: عمداً سہوا بے راہرو ہونے کے لیے۔

(۲)غوی: دینی امور میں بے راہ آدمی کے غلط کام میں پھنس جانے کے لیے

(۳) ھام: عشق ومحبت کی آوارگی کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

تبذیر: جائز وناجائز (اور بالعموم ناجائز) کاموں میں مال اڑانے کے لیے آتا ہے۔

(۱)اسراف: جائز کاموں میں فضول خرچی کرنا۔

تترا: متواتر۔لگاتار۔بلاانقطاع۔

(۱)علی فترۃ: پہلے کا اثر ماند پڑنے پر سلسلہ جاری رکھنا۔

(۲)حسوم: لگاتار مصیبت اور نحوست جو قلع قمع کر دے۔

(۳)ردف: ایک کے بعد دوسرا جبکہ وہ ایک دوسرے کے ممدومعاون بھی ہوں۔

(۴)دأب: کوشش اور مشقت سے لگا تار چلتے جانا۔

(۵)متتابع: دو ہم جنس چیزوں کا اس طرح آگے پیچھے ہونا کہ درمیان میں کوئی تیسری چیز حائل نہ ہو۔

(۶)وصل: ایک چیز کو دوسری سے ملا کر اس طرح جوڑنا کہ وقفہ کا امکان ہی ختم ہو جائے

تخلیق: انسان سے قیامت تک کا وقت۔

(۱)دھر: تخلیق کائنات سے آخر تک کا وقت۔

(۲)قرن: کوئی ایک دور کے لوگ۔

(۳)حُقُبَۃ: طویل مدت۔۸۰سال کا زمانہ یا اس سے زائد۔

(۴)ریبُ الْمَنُوْنَ: حوادث زمانہ۔

تراب: خشک مٹی اور ہر طرح کی مٹی کے لیے عام لفظ۔

(۱)طین: نمدار مٹی بغیر بھوسہ کے۔

(۲)لازب: لیسدار اور چپکدار مٹی۔

(۳)حمأ: سیاہ سڑا ہوا بدبودار کیچڑ۔

(۴)صلصال: خشک کھنکھناتا ہوا کیچڑ۔

(۵)فخار: کھنکھنانے یا بجنے والی پکی ہوئی مٹی۔

(۶)صعید: زمین کی اوپر کی سطح در سطح پر کا گردوغبار۔

(۷)سلالۃ: خلاصہ۔ نچوڑ۔

(۸)ثری: زمین کے انتہائی گہرے حصہ کی نمدار مٹی۔

تراکب: اس طرح نظم وضبط سے اوپر نیچے یا آگے پیچھے رکھنا کہ وہ جڑی ہوئی ہوں۔

(۱)طباق : ایک چیز کے اوپر اس کے برابر دوسری چیز رکھنا۔

(۲)رکم: بغیر کسی نظم وترتیب کے کسی چیز کا اوپر نیچے یا آگے پیچھے ڈھیر لگا دینا۔

(۳)نضد: قرینے سے اشیاء کو اوپر نیچے رکھنا اور سجانا۔

(۴)کسف: متخلخل اجسام مثلاً روئی، بادل وغیرہ کو اوپر نیچے رکھنا۔

ترکنکا استعمال عام ہے۔

(۱)ھجر: تعلقات یا وطن چھوڑنا۔

(۲)عطّل: کسی کو بیکار چھوڑنا۔

(۳)خلاّسبیلا: کسی کا راستہ چھوڑ دینا۔گرفت نہ کرنا۔

(۴)یَذَرَ: کسی چیز کو حقیر سمجھ کر چھوڑنا۔

(۵)دَعُ: کسی کو پرسکون طریقے پر چھوڑنا۔

(٦)غادر: کسی کو کسی خرابی کی بناء پر چھوڑنا۔

تزیّل: اپنی جگہ چھوڑ دینا اور ہٹ کر علیحدہ ہونا۔

تسوّر: دیوار پر چڑھنے یا پھاندنے کے لیے۔

(۱)عرج: رُک رُک کر چڑھنے کے لیے۔

(۲) رقی: اپنی ہمت کے مطابق چڑھنے کے لیے۔

(۳)صعد: بہ مشقت اوپر چڑھنے کے لیے۔

(۴)ظھر: اوپر تک چڑھ جانے کے لیے۔

(۵)رھق: ایک چیز پر دوسرے کے چڑھنے اور اسے دبا لینے کے لیے۔

**تعاسر**: ایسی ناچاقی جس میں ایک فریق دوسرے پر تنگی پیدا کردے۔

(۱)**خالف**: بمعنی خلاف کرنا۔اعراض کرنا۔

(۲)**ضد**: خالف سے اخص ہے خلاف اور مقابل ہونا۔

(۳)**شاق**: مخالف اور دشمن ہونا۔

(۴)**حاد**: ایسی مخالفت کہ دشمن مقابلہ پر اتر آئے۔

(۵)**عند**: حق اور راہ حق کی مخالفت کرنا۔

**تغیظ**: غیظ وغضب میں جھنجھلاہٹ۔

(۱)**صوت**: عام ہے۔ہلکی ہو یا بلند، جاندار کی ہو یا بے جان کی ہو، بے معنی ہو یا بامعنی ہو۔

(۲)**صدَّ**: چیخنا چلانا یا کراہنا۔

(۳)**صرخ**: فریاد کی صورت میں چلانے کی آواز۔

(۴)**همس**: انسان کی کسی بھی حرکت کی ہلکی سی آواز۔

(۵)**حَسِيسَ**: قدموں کی آہٹ کی طرح خفیف آواز۔

(۶)**مَكَاءَ**: سیٹی کی قسم کی آواز

(۷)**تصدية**: تالی کی قسم کی آواز۔

(۸)**ضبح**: دوڑتے وقت ہانپنے کی آواز۔

(۹)**خوار**: بچھڑے کی آواز۔

(۱۰)**زفير**: گدھے کے رینگنے کی ابتدا۔

(۱۱)**شهيق**: گدھے کے رینگنے کی انتہا۔

(۱۲)لھث: کتے کے ہانپنے کی آواز۔

(۱۳)رکز: مکھی کی بھنبھناہٹ جیسی ہلکی آواز۔

(۱۴)صیحۃ: بلند اور بے معنی آواز۔

(۱۵)صاخۃ: کان پھوڑنے والی کرخت اور بلند آواز۔

(۱۶)ھدّ: دھڑام کی آواز۔

(۱۷)غَلٰی : ہنڈیا کے ابلنے کی آواز۔

(۱۸)صلصال: پختہ مٹی کے کھنکھنے کی آواز۔

(۱۹)قارعہ: کھڑکھڑانے کی آواز۔

تفث: بدن کا میل کچیل۔

(۱)رجز: اضطراب پیدا کرنے کے لئے شیطانی وساوس۔

(۲)رجس: حرام اور گندی چیزوں کی میل

تقدیم: ایک ہی چیز میں ہر پہلو سے اعتدال کو ملحوظ رکھنا۔

(۱)قصد: کسی عمل میں افراط وتفریط سے بچ کر اعتدال کی راہ۔

(۲)وسط: یہ زیادہ وسیع مفہوم میں استعمال ہوتا ہے بہت سی اشیاء کا درمیان بھی وسط ہے اور اعمال کے بھی اوساط ہیں۔لفظ سب پر حاوی ہے۔

تَقَطَّع: بمعنی کٹ کر علیحدہ ہوجانا۔

(۱)مَنَّ بمعنی آہستہ آہستہ کم ہوکر سلسلہ منقطع ہوجانا۔

تکلیف: کسی کی قوت اور برداشت کے مطابق محنت۔

(۱)عمل: محنت مزدوری کرنا۔لفظ بھی عام اوراس کا استعمال بھی عام۔

(۲)جھد: کسی کام کے کرنے میں تمام وسائل بروئے کارلانا۔

(۳)نصب: ایسی محنت جوتھکادے یاتھکاوٹ کاباعث ہو۔

(۴)کدح: دکھ سہ سہ کربھی کوئی کام کرتے جانا۔

(۵)کرہ: جبریہ مشقت۔

(۶)شق: محنت کرنے کی کوفت۔

(۷)شقة: وہ منزل جہاں تک بہ مشقت کوئی پہنچ سکے۔

تلقائی : نفس کے ساتھ مل کرخودبخود اپنے آپ کے معنی دیتا ہے۔عندانفسکم کی نسبت اس میں تاکید بھی ہےاورقربت بھی اور مقابل کی سمت بھی متعین کرتا ہے۔

(۱)عند: قرب زمانی اور مکانی کے لیےآتا ہےاورمِن داخل ہوتو مزید تاکید کے لیے ہوتا ہے

(۲)لدن: پرمن ہمیشہ داخل ہوتا ہے۔عند سےاخص اورابلغ ہے۔مزیداورتمکن کے لیے آتا ہے

(۳) لدی: عند کا ہم معنی ہے جومن کے بغیرآتا ہے۔

(۴)حَول: کسی چیز کےاردگرد یاآس پاس۔

تلقائی: سامنے کی طرف کسی چیز کے بالمقابل ہونا۔

(۱)جانب: قریبی سمت۔

(۲)طرف: عربی میں جانب یاسمت کے لیےنہیں آتا۔البتہ اردو میں غلط العوام ہے۔اس کے معنی کنارہ یاحد کے ہیں۔

(۳)وجھة: مخصوص مقام اورسمت جدھرمنہ کرکے عبادت کی جائے۔

(۴)شطر : دور دراز مقام سے کسی چیز کی طرف رخ کرنا۔

(۵)قِبَل : سامنے کی طرف جو نظر آ رہی ہو۔

تَلَقّٰی:القاء کے ذریعہ کچھ سیکھنا۔

(۱)عَلَّم: کسی کو کچھ سکھلانا اور تَعلَّم بمعنی خود سیکھنا۔

(۲) کلّب: شکاری جانوروں کو شکار کی تعلیم دینا۔ سکھلانا۔ سدھانا

تمثال: کسی اصل چیز کی نقل ۔تصویر۔ مورت ۔مجسمہ۔ وغیرہ۔

(۱)هیئة: کسی چیز کا رف ساڈھانچہ۔ خواہ حسی ہو یا ذہنی۔

(۲)شکل :صورت میں مشابہت رکھنے والی چیزیں۔

(۳)صورت: کسی چیز کے امتیازی خدوخال۔

توسّم: اپنی فہم وفراست سے پہلے علامات وقرائن معلوم کرنا پھر پہچاننا۔

(۱)عرف: علامات وآثار سے کسی چیز کو پہچاننا۔

تَجَسُّسْ : عموماً برے مفہوم میں آتا ہے۔ بمعنی کسی کا عیب تلاش کرنا۔ اور اس کی ٹوہ لگانا۔ خواہ کسی طریقہ سے ہو۔

(۲)سَمَّاع: وہ شخص جو جاسوسی کرنے کے لیے کسی بات پر کان لگائے اور دوسروں کو خبر پہنچائے

(۳)تَحَرّٰی: بہتر اور مناسب تر کی تلاش کرنا

(۴)تَحَسَّس: کسی چیز کی تلاش میں حواس خمسہ سے کام لینا جو بیرونی حالات سے متعلق ہو۔

تَخَافت: محض پست آواز سے کُھسر پُھسر کرنا۔

(۱)نَجْویٰ جبکہ یہ بات چیت رازدارانہ ہو اور علیحدگی میں کی جائے۔

تَشَاکَش: بدمزاجی اور بخل کی بنا پر ایک دوسرے سے اپنے اپنے حق کے لیے جھگڑنا۔
(۱)شجر: اختلاف رائے ہونا۔
(۲)تنازع: اختلاف رائے میں کھینچا تانی۔
(۳)حاجّ: دلیل سے جھگڑا کرنا۔
(۴)جدل: خصومتہ بالباطل۔کج بحثی۔
(۵)مَارَ: ایسی بات میں میں جھگڑا کرنا جس کو تسلیم کرنے میں تردد ہو۔
(۶)خَصَمَ: کسی چیز کے دعویدار ہونے کی بنا پر ایک دوسروں سے جھگڑنا۔
(۷)لَدّ: شدۃ الخصومۃ۔
تَضَرُّع: خشوع اور خضوع دونوں کا مجموعہ ہے، دل کی نرمی اور تذلل کہ انسان گڑگڑانے لگے۔
(۱)اَخْبَت: دل کا نرم اور متواضع ہونا۔
(۲)خُشُوع: خوفِ الٰہی کی وجہ سے عاجزی۔
(۳)خُضُوع: تذلل کی حد تک عاجزی۔
تَفَاوُت: دو چیزوں کے اوصاف الگ الگ ہونے کی بنا پر فرق۔عدم مناسبت۔
(۱)بُعد: فاصلہ کی دوری اور فرق۔
تَفَسَّحَ: کھل کر دوسرے کے لئے جگہ بنانا۔
(۱)اُولُوا السَّعَة: آسودہ حال لوگ، آسودہ لوگ۔جو لوگ پس انداز کر سکیں۔
(۲)رَحُب: صرف جگہ کی فراخی کے لئے۔
(۳) وَسِعَ: گنجائش۔سمائی اور وسعت خواہ کسی چیز میں ہو۔

(۴) وَسَعَ: کسی جگہ کو کشادہ کرنا۔

تَفَقَّه: معلوم اشیاء پر غور کر کے سمجھ پیدا کرنا اور اس سے ملتے جلتے مسائل کا حل تلاش کرنا۔

(۱) اِدَّکَرَ: کسی معاملہ کو یاد میں لا کر سوچ بچار کرنا پھر اس سے نصیحت حاصل کرنا۔

(۲) اِسْتَنْبَطَ: معلوم علم میں غور و فکر کر کے اس میں سے ضمنی مسائل اخذ کرنا یا نتائج حاصل کرنا۔

تَلَقّی: القاء کے ذریعہ کچھ سیکھنا۔

(۱) علّم: کسی کو کچھ سکھلانا

(۲) تعلّم: خود سیکھنا

(۳) کلّب: شکاری جانور کو سکھلانا

توجه: عام ہے۔ یعنی کسی بھی چیز کی طرف رخ کرنا۔ دور ہو یا نزدیک

(۱) قَبَل: کسی موجود چیز کی طرف رخ کرنے کے لے آتا ہے

## ﴿ث﴾

ثابت: اپنی بنیاد پر قائم۔

(۱) راسخ: ثابت اور متمکن۔ ناقابل تزلزل۔

(۲) متین: کسی چیز کا اپنی ذات میں پائدار ہونا۔

(۳) محکم: حکمت اور تجربہ سے ثابت شدہ مضبوط۔

(۴) قیمة: ایسی مضبوط جو دوسروں کا سہارا بن سکے یا دوسروں کے لیے معیار کا کام دے۔

(۵) وثقی: ایسا مضبوط جس پر اعتماد کیا جا سکے۔

ثبات: بہادر شہسواروں کا چھوٹا دستہ۔

(۱)جند: بھرتی شدہ مسلح لشکروں کا دستہ۔

(۲)فوج: تیزی سے گزر جانے والی جماعت۔

(۳)حزب: پارٹی۔سیاسی فرقہ۔

(۴)فئة: ایسی جنگجو جماعت جن کا آپس میں تعاون ہو۔

(۵)نفیر: کسی مہم یا جنگ پر روانہ ہونے والے لوگ۔

ثُعبان: اژدھا کے لیے آتا ہے۔

(۱)حَیَّة: ہر قسم کے سانپ کے لیے۔

(۲)جَانّ: پتلے اور لمبے سانپ کے لیے۔

ثنی: کسی چیز کو ایک ہی طرف موڑنا خواہ وہ دہری ہو جائے۔

(۱)لوَیٰ: کسی چیز کو موڑنا یا مروڑنا۔کبھی ادھر کبھی اُدھر۔

ثوَّب: ملامت کے علاوہ ڈانٹ ڈپٹ بھی کرنا۔

(۱)ذمّ: عیب گیری کر کے کسی کی بےعزتی کرنا۔

(۲)عتب: ناراضگی دور کرنے کے لیے میٹھے انداز میں خفگی کا اظہار کرنا۔

(۳)لام: کسی کو اس کے کسی فعل پر برا بھلا کہنا۔اس کے کام کے نتیجہ پر تنبیہ کرنا۔

(۴)سبّب: فحش مغلظات بکنا۔

﴿ج﴾

جارية: کشتی چلنے کے لحاظ سے۔

(۱) سفينة ہموار اور آرام دہ ہونے کے لحاظ سے۔

(۲) فلک: کشتی نما ہونے کے لحاظ سے ہے۔

جبين: پیشانی کی کوئی ایک طرف دائیں یا بائیں۔

(۱) جَبۡهٌ: پیشانی کا درمیانی حصہ۔

(۲) ناصية: پیشانی اور اس کے بال۔

جثم: زانو کے بل بیٹھنا۔

(۱) جلس: لیٹنے، کھڑا ہونے یا چلنے کے بعد غرضیکہ کسی بھی حرکت کے بعد بیٹھ جانا۔

(۲) قعد: بہت وسیع مفہوم میں مستعمل ہے (لغت اضداد سے ہے) بمعنی بیٹھنا، بیٹھ رہنا، ہو بیٹھنا وغیرہ کا چھوڑ دینا، تیار ہونا۔

جدث: اخص ایسا مدفن جس کے نشانات موجود نہ ہوں۔

(۱) قَبر: عام ہے ایسا مدفن جس کے نشان موجود ہوں یا نہ ہوں۔

(۲) مرقد: کنایۃً قبر کے لیے استعمال ہوا ہے۔

جدَّ: فیضان الٰہی کہ وہ دوسروں کو بھی بزرگی عطا کرتا ہے۔

(۱) کبر: عمر میں بڑائی کے لیے یا اپنی شان کے اظہار کے لیے۔

(۲) جلال: قدر و منزلت میں بڑائی کی آخری حد۔

جذوة: ایسا انگارہ جس پر راکھ آرہی ہو اور چمک ختم ہوگئی ہو۔

(۱)شھاب: شعلہ والا چمکتا ہوا انگارہ۔

جرف: ندی نہر یا دریا کنارا جسے پانی نے نیچے سے مٹی بہا کر کھوکھلا کر دیا ہو۔

(۱)حفرۃ: گڑھا۔ عام لفظ۔

(۲)اُخدود: خندق۔ کھائی۔ کھود کھودا ہوا مستطیل اور گہرا گڑھا۔

(۳)غائط: پست زمین۔ کنایۃً قضائے حاجت کی جگہ۔

جرّع: گھونٹ گھونٹ کر کے پینا۔

(۱)شرب: پینا کے لیے عام لفظ ہے۔

(۲)ساغ: مشروب خوشگوار ہونے کی وجہ سے غٹ کر کے پی جانا۔

جَفَا: دریا کے کنارے پر جھاگ یا کوڑا کرکٹ کا سوکھ جانا۔

(۱)یبس: کا لفظ خشکی کے لیے عام ہے۔

(۲)ھاج: نباتات کا خشک ہو کر سوکھ جانا جبکہ اس کی وجہ کے کمی یا زمین کا بنجر ہونا ہو۔

(۳)غَاض: خشک ہو کر کم ہو جانا۔ سکڑ جانا۔ پانی کا نیچے اتر جانا۔

جلاء: بمعنی کسی کو جلا وطن کرنا۔

(۱)نفی ینفوا بمعنی کسی کو ذلت اور رسوائی سے نکالنا ہے۔

جلب: کسی کو الگ کر کے کسی مصیبت سے دور رکھنا۔

(۱)فرق: کسی چیز کو پھاڑ کر الگ الگ کر دینا۔

(۲)فتق: کسی چیز کو پھاڑ کر کھول دینا۔ یا دو متصل چیزوں کو منفصل کر دینا۔

(۳)عزل: کسی کو اس کے کام سے الگ کرنا۔

(۴)ماز: کسی چیز کو دوسری چیز سے فوقیت اور ترجیح کی بنا پر الگ کرنا۔

(۵)زیّل: کسی کو ایک جگہ سے سرکا کر یا ہٹا کر دوسروں سے الگ کر دینا

جم: کسی چیز کا کثیر مقدار میں ایک جگہ جمع ہونا۔

(۱)کثیر: اس کا استعمال عام ہے۔ کسی چیز میں تعداد یا مقدار کی زیادتی۔

(۲)مرکوم: تہ بہ تہ ہو کر ڈھیر لگ جانا۔

(۳)لبد: کسی چیز کے بکھرے ہوئے اجزاء کا ایک جگہ جمع ہو کر ڈھیر لگ جانا۔

(۴)رغد: صرف طعام اور رزق کی فراوانی کے لیے۔

(۵)غدق: پانی کی فراوانی کے لیے جبکہ وہ مفید بھی ہو۔

(۶)ثجاج: کثیر مقدار میں پانی موسلا دھار برسنے اور بہنے کے لیے۔

(۷)موفور: پورا ہونے کے علاوہ کچھ اضافہ کے لیے آتا ہے۔

جمد: جم جانا۔ بے جان اشیاء کا مستقل ٹھہراؤ۔

(۱)سکن : حرکت کے بعد ٹھہرنا۔

(۲)رکد: کسی حرکت کرتی ہوئی چیز کا اپنے سہارے قائم و ثابت ہو کر ٹھہر جانا۔

(۳)رھواً: سطح آب کا پر سکون ہونا۔ یا دو برقرار چیزوں کے درمیان کھلی جگہ۔

(۴)قرّ: کسی چیز کا کسی جگہ قرار پکڑنا کچھ مدّت کے لیے ٹھہرے رہنا۔

(۵)وقف: دوران کار ٹھہرنا۔

جمع: رسیاں تڑانا قابو میں نہ رہنا۔

(۱)سَرَعَ: تیز تیز چلنا۔

(۲)سعی: چلنے اور دوڑنے کی درمیان چال۔

(۳)زَفّ: دوڑنا عام چال سے۔

(۴)رکض: سرپٹ دوڑنا۔

(۵)ھرع: لپکنا۔جذبات سے بے قابو ہوکر دوڑنا۔

(۶)نسل: بلند جگہ سے نیچے کو دوڑنا۔

(۷)وَفَضَ: تیز اور محتاط دوڑنا جیسے شکاری جال کی طرف دوڑتا ہے۔

(۸)ھطع: سامنے نظر ٹکائے اور فرمانبردار ہوکر دوڑتے آنا۔

(۹)ضبح: (گھوڑے کا) اتنا سرپٹ دوڑنا کہ ہانپنے لگے۔

(۱۰)سبق اور استبق: مقابلہ میں آگے بڑھنے کی کوشش میں دوڑنا۔

جناح: ان دونوں کا مجموعہ یعنی کندھے سے انگلی کے سرے تک ہے۔

(۱)عَضَد: کندھے سے کہنی تک۔

(۲)ذراع: کہنی سے درمیانی انگلی کے آخری سرے تک۔

(۳)ید: بمعنی ہاتھ،قوت اور قبضہ۔

(۴)یمین: بمعنی داہنا ہاتھ۔مکمل قبضہ اختیار اور قسم کے لیے۔

(۵)شمال: بایاں ہاتھ۔بائیں جانب۔

جناح: جانداروں کے پہلو کے لیے اور تواضع وانکساری کی کیفیت بیان کرنے کے لیے آتا ہے۔

(۱)جنب: جاندار اور بے جان دونوں کے پہلو، پاس والی اور دور والی چیز کے لیے یکساں آتا ہے۔

(۲)عطف: زیادتی اور تکبّر کی حالت بیان کرنے کے لیے آتا ہے۔

جنح: اچھے کام کی طرف جھکنا۔

(۱) مَالَ: طبیعت کا جھکاؤ اور رغبت عام ہے۔

(۲) عنا: مشقت کی وجہ سے تھک کر جھکنا۔

(۳) صغا: پورے یا زیادہ جھکاؤ کے لیے۔

(۴) رکن: کسی چیز کی طرف قوت یا پناہ حاصل کرنے کے لیے جھکنا۔

(۵) صاد: حرکت یا بوجھ کی وجہ سے جھک پڑنا۔ ہچکولے کھانا۔

(۶) خفض: خوف اور عاجزی سے جھکنا جس کا اثر جوارح سے نمایاں ہو۔

(۷) ذلّ: کسی دباؤ کی وجہ سے جھکنا۔

(۸) عال: ایسا جھکاؤ جس میں دوسرے کی حق تلفی ہو۔

(۹) دنی: جھک کر قریب ہونا۔

(۱۰) جنف: جانداری کی وجہ سے جھکنا۔

(۱۱) صبا: ازراہ بچپن کسی ناشائستہ حرکت کی طرف جھک پڑنا۔

جنِیی: اتنا پک جانا کہ اگر چنا نہ جائے تو از خود درخت سے گر پڑے یا پھل کو توڑنا اور چننا۔

(۱) ینع: پھل کا پک کر تیار ہو جانا۔

جنین: وہ بچہ جو ماں کے پیٹ میں ہو۔

(۱) ولد: آٹھ دس سال کی عمر تک کا بچہ (والد کی طرف نسبت کے لحاظ سے ہر عمر کے آدمی کو ولد کہہ سکتے ہیں

(۲) طفل: بلوغت کی عمر تک کا بچہ۔

(۳) صبیؓ: بچپنے کی عادات اور کھیل کود میں رہنے والا نادان بچہ۔

(۴)**غلام**: وہ بچہ جو بالغ ہو چکا ہو۔نوجوان۔

**جنّب**: کسی کو ایک طرف کر دینا۔ ہٹانا۔عام ہے۔

(۱)**دفع**: کسی چیز کی حفاظت وحمایت میں خطرہ یا حملہ کو ہٹانا۔

(۲)**زحزح**: کسی کو کسی مقام سے دور کر کے مضرت سے بچانا۔

(۳)**درء**: پوری قوت اور کوشش سے مضرت کو دور رکھنا۔

(۴)**دعّ**: کسی کو دھکے مار کر نکال دینا۔ ہٹا دینا۔

(۵)**دحر**: کسی کو دھتکار کر نکال دینا۔وجہ خواہ کچھ ہو۔

(۶)**خساء**: کسی کو ذلیل وخوار سمجھ کر ازراہِ نفرت دھتکارنا۔

**جنة**: کوئی سا باغ جہاں درخت بکثرت ہوں۔

(۱)**حديقة**: چار دیواری والا باغ۔

(۲)**روضة**: باغ کے اندر کوئی پر بہار خطّہ ہو۔

**جوع**: وہ حالت جب انسان کو کھانے کی طلب ہو۔

(۱)**مسغبة**: قحط سالی کا دور۔

(۲)**مخمصة**: خوراک کی کمی کی وجہ سے دبلے پیٹ والا ہونا۔

(۳)**خصاصة**: مفلسی اور محتاجی کی وجہ سے فاقہ کشی کی نوبت آنا۔

**جياد**: سبک رفتار اور عمدہ قسم کے گھوڑے۔

(۱)**خيل**: اسم جنس۔اس کا استعمال عام ہے۔گھوڑے کے لیے بھی اور گھوڑسوار کے لیے بھی مجموعہ کے لیے بھی۔

(۲)**صٰفنات**: تین ٹانگوں پر کھڑے ہونے والے چاک وچوبند گھوڑے۔

(۳)عادیات: وہ گھوڑے جو گھڑ دوڑ میں حصہ لینے اور جنگ کے لیے تیار کیے گئے ہوں۔

جُدَّة: سخت اور ہموار زمین کا الگ تھلگ نظر آنے والا قطعہ۔

(۱)نَجد: گھاٹی۔ بلند اور سخت زمین۔

(۲)ریع: ربوۃ سے قدرے بلند زمین۔

(۳)وادی: پہاڑوں کے درمیان گھری ہوئی فراخ جگہ جہاں پانی بہتا ہو۔

(۴)مواطن: لڑائی کے میدان۔

جِنّ: انسان کے علاوہ دوسری پوشیدہ اور آتشی مخلوق جو شریعت کی مکلّف ہے۔

(۱)شیطان: خبیث، سرکش اور موذی جن ہو یا انسان۔

(۲)مارد: وہ شیطان جو ایذارسانی اور شرارت و سرکشی میں حد درجہ کو پہنچ جائے۔

(۳)خنّاس : وسوسہ اندازی کرنے والا شیطان۔

(۴)عفریت: شہ زور اور قوی ہیکل جنّ۔

جَثَّ: چھوٹے پودوں اور گھاس پھوس کی بیخ کنی کرنا۔

(۱)انقعر: بڑے بڑے درختوں، جن کی جڑیں کافی گہرائی تک ہوں، کی بیخ کنی کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

جَرَّ: کسی کھڑی چیز کو اس طرح کھینچنا کہ وہ گھسٹنے لگے۔

(۱)عتل: کھینچنے میں سختی اور بیدردی ہو۔

(۲)سحب : جب کسی پڑی چیز کو کھینچا جائے۔

جَمال: ظاہری حسن اور کردار کی خوبی اور ماحول کی آرائش و زینت سب طرح مستعمل ہے۔

(۱)زینة: کا لفظ سجاوٹ اور آرائش کے لیے عام ہے۔

(۲) زُخرُف: ملمع سازی سے حاصل کردہ زینت۔

(۳) ریش: لباس فاخرانہ اور آرائش سے حاصل شدہ زینت۔

(۴) زھرۃ: دنیا کی دلفریبیوں اور نگینیوں کے لیے۔

جُنب جب ناگواری یا خوشگواری کچھ نہ ہو تو آتا ہے۔

(۱) نکر: اجنبیت کے ساتھ اگر ناگواری شامل ہو۔

(۲) عجب اگر خوشگواری شامل ہو تو۔

جُرُز: خشک اور بنجر زمین۔

(۱) سَھول: نرم زمین۔

(۲) ساھِرۃ: روئے زمین یا سطح زمین۔

(۳) صَعِیُد: زمین کے اوپر کی خشک مٹی جو اڑتی پھرتی ہے۔

(۴) قِیُعَة: کھلا میدان۔

(۵) صفصف: ہموار اور مستوی میدان۔

(۶) عراء: چٹیل میدان جس میں کوئی آڑ نہ ہو۔

(۷) زَلَقَ: چکنا میدان۔ پھسلا دینے والی زمین۔

(۸) صفوان: سل۔ صاف سطح کی چھوٹی چٹیاں۔

(۹) صَلُد: چکنا اور خشک پتھر۔

(۱۰) فَجُوۃ: دو پہاڑوں کا درمیانی میدان۔

(۱۱) ساحة: گھروں سے ملحق یا نزدیک کھلی جگہ۔

(۱۲) رَبُوۃ: عام سطح زمین سے تھوڑی بلند۔

حاجۃ: وہ گھٹن جو کسی خواہش یا ضرورت کے پورا نہ ہونے پر پیدا ہوتی ہے۔

(۲)مآرب: ایسی حاجتیں جو تکمیل پذیر ہو جائیں۔

(۳)وطر: حاجت جماع کے لیے یہ لفظ قرآن میں استعمال ہوا ہے لیکن اس کے معنی میں وسعت ہے۔

حاد: کترانا اور دور بھاگنا اور پھر سیدھی راہ پر نہ آنا۔

(۱)زاور: ٹیڑھا ہو کر نکل جانا۔

(۲)قرض: کترا کر نکلنا اور پھر سیدھے رستے پر ہو لے نا۔

حاف: دوسرے کے حق کی ادائیگی میں جانبداری کرنا اور کم دینا۔

(۱)عـــــــدل: دوسرے کو اس کا حق یا اس کا عوض پورا نہ دینا اور توازن و تناسب کا لحاظ نہ رکھنا۔

(۲)قسط: کسی کے حق کی ادائیگی نہ کرنا۔ (جبکہ یہ دونوں الفاظ ناانصافی کے معنوں میں آئے ہوں)۔

(۳)ظلم: ہر بے انصافی کی بات خواہ اس کا تعلق حقوق اللہ سے ہو یا معاملات سے۔

(۴)عال: ایسی بے انصافی کرنا جس میں دوسرے کا حق بھی تلف ہو۔اور دبنے والے کے لیے

حاور: سوال و جواب کے طرز پر گفتگو جو سوچ سمجھ کر کی جائے اور طویل ہو۔

(۱)کلّم: گفتگو کے لیے عام لفظ۔عموماً مختصر اور فوری گفتگو کے لیے۔

(۲)خـــاطـــب: یہ عموماً یک طرفہ بات ہوتی ہے۔یا جس کا جواب مخاطب دینا پسند کرے یا ضروری سمجھے تو دیدے

حبل کا لفظ ہر قسم کی رسی کے لیے

(۱)سبب کا لفظ صرف اس رسی کے لیے آتا ہے جسے ذریعہ سفر یا چڑھنے کے لیے راستے کے طور پر

استعمال کیا جا سکے

**حتم:** قطعی اور اٹل فیصلہ۔مشیت الٰہی کا فیصلہ۔

(۱)**فتح:** اغلاق دور کر کے واضح طور پر ایک بات کا فیصلہ دینا۔تمیز کر دینا۔

(۲)**فَصُل:** تمیز اور جدائی۔

(۳)**حکم:** ایسا فیصلہ جس سے کسی کو زیادتی سے روک دیا جائے اور اس کا مداوا کیا جائے۔

(۴)**قَضٰی:** اس شخص کا آخری فیصلہ دینا جس کے پاس قوت نافذہ بھی موجود ہو۔

**حتّٰی** سے مشروط۔ظرف مکانی کے لیے آتا ہے۔

**حجر:** بڑی عمر کے بچوں کے لیے گود اس کا وہ کفیل ہے جو زیر تربیت بچہ کے اموال و اختیار پر پابندی لگا سکتا ہو

(۱)**مھد:** دودھ پیتے بچے کی لیے ماں کی گود۔

**حجر:** سخت اور بڑا پتھر۔

(۱)**حصب:** چھوٹی کنکریاں اور چھوٹے چھوٹے پتھر۔

(۲)**سجّیل:** بمعنی سنگ گل۔مٹی کی آمیزش والی نوکدار کنکریاں۔

**حِجَجُ:** سال گننے کا موٹا موٹا طریقہ۔

(۱)**عام:** خیر و عافیت کا سال۔

(۲)**سنة:** خشک سالی اور قحط سالی کا سال۔

(۳)**حول:** کسی معینہ تاریخ سے سال کا پورا چکر۔قمری حساب سے۔

**حدیث:** نئی بات۔ایسی بات جس سے عام لوگ نا آشنا ہوں۔

(۱)**قول:** کوئی بات بے معنی ہو یا بامعنی۔خواہ دل میں ہو یا کوئی نظریاتی ہو۔

(۲) کلمة: صرف بامعنی بات۔ خدا کے احکام اور عجائبات قدرت وغیرہ۔

حرث: بمعنی ہل جوتنا اور بیج بونا۔

(۱) زرع: بمعنی بیج بونے کے بعد اسے سیراب کرنا اور مناسب دیکھ بھال کرنا۔

حرج: دل کی تنگی اور گھٹن کے لیے۔

(۱) عسر: تنگی کے وقت کے لیے۔

(۲) ضنک زندگی کی تنگی اور پریشانیوں کے لیے یا تفکرات سے زبوں حالی کے لیے۔

(۳) ضیق: جگہ کی تنگی کے لیے۔

(۴) حاجة: وہ گھٹن جو کسی خواہش یا ضرورت کے پورا نہ ہونے پر پیدا ہوتی ہے۔

حرس: کسی کی معین مدت تک نگرانی اور حفاظت کرنے والا چوکیدار۔

(۱) رصد: گھات میں بیٹھا ہوا چوکیدار کہ کب شکار آئے اور ہاتھوں ہاتھ لے۔

(۲) مُعَقِّبٰت: ساتھ ساتھ رہ کر حفاظت کرنے اور تکالیف سے بچانے والے نگراں یا چوکیدار۔

حرض: وہ مریض جو لاغر و ناتواں اور قریب بہ ہلاکت ہو۔

(۱) سقیم: صرف جسمانی عوارض اور معمولی بیماری کے لیے۔

(۲) مریض: جسمانی، قلبی، معمولی یا سخت ہر طرح کے بیمار کے لیے۔

حُرّ: عبد کے مقابلہ میں آزاد۔

(۱) مُحصن: اپنی عصمت کی حفاظت کرنے میں آزاد۔

(۲) سُدٰی: شتر بے مہار۔

حرَ: حرارت۔ سورج کی تپش۔

(۱)صیف: موسم گرما۔

(۲)حمّ: ہم معنی ہے گرمی اور گرمجوشی میں

(۳)حمی: ہر طرح سے استعمال ہوتے ہیں۔ بچالیا۔

(۴)سقر: دوزخ کی تپش کا جسم کو جھلس ڈالنا۔

(۵)سَموم: سخت گرم ہوا جو بدن میں سرایت کر جائے۔

حرّ: دوپہر کی گرم دھوپ۔

(۱)شمس: دھوپ کے لیے عام لفظ۔

(۲)ضحی: چاشت کے وقت کی دھوپ۔

حرّک:حرکت دینا۔ ہلانا۔استعمال عام ہے۔

(۱)ھزّ: کسی بڑی بھاری چیز کو جھٹکا دے کر ہلانا۔

(۲)ھشّ: کسی ہلکی یا نرم چیز کو جھٹکا دے کر ہلانا۔

(۳)لوّی: کسی چیز کو موڑ ڈالنا۔ جھٹکنا۔

(۵)نغض: سر کو تعجب، مسخری یا کپکپی کی وجہ سے ہلانا۔ یہ لفظ سر کو ہلانے کے لیے خاص ہے

حسب: ایسے گمان کے لیے جس کے متعلق گمان کرنے والا پر امید ہو۔

(۱)ظن کا دائرہ بہت وسیع ہے۔اور ہر طرح کے خیال وگمان یعنی وہم۔گمان۔غالب اور یقین سب پر اس کا اطلاق ہوتا ہے۔

(۲)زعم: گمان باطل کے لیے۔

حسبان: ہوا کا کوئی عذاب جو حساب چکانے کو کفایت کرے۔

(۱)نفحة: بھاپ۔سخت سرد ہوا کی صرف ایک لہر۔

(۲)صر صر: سناٹے کی ٹھنڈی ہوا۔

(۳)ریح العقیم :ایسی ہوا جو خیر سے خالی ہو اور اسکا نقصان ہی نقصان ہو۔

حُسُبان: آگ یا اولے کا عذاب جو نباتات کو خاکستر بنادے۔

(۱)حاصِب: تندوتیز ہوا جس میں کنکریاں شامل ہو۔

(۲)صَیُحَة: ایسی گرجدار آواز جس سے لوگ چیخ وپکار کرنے لگیں۔

(۳)رِجز: بےقرار کردینے والا عذاب۔

(۴)رَجف: زلزلہ اور اس کی ہیبت شدید اضطراب۔

(۵)خَسَف: قہراًیا اضطراراً کسی چیز کو ڈبودینا۔

حسر: تھکاوٹ اور عاجزی میں عیّ سے اگلا درجہ۔

(۱)سئم : کسی کام سے طبیعت اکتا جانا۔

(۲)نصب: تھکاوٹ کی وجہ سے جسم مستوی رکھ سکنا۔

(۳)لغب : تھکاوٹ کی وجہ سے کمزور ہونا۔

(۴)عیّ: تھکاوٹ کی وجہ سے مزید کام کرنے سے عاجز ہونا۔

حسرۃ: انتہائے ندامت اور اس کا اظہار۔

(۱)ندم: اپنے کسی برے فعل پر پچھتانا۔

(۲)سقط فی یدہ: اپنا سا منہ لے کر رہ جانا۔اپنی بات یا دلیل کی غلطی کے احساس پر نادم

حسوم: ایسی نحوست ہے جو لگاتار جاری رہے تا آنکہ نام ونشان مٹادے۔

(۱)شـــــامة: وہ نحوست یا نامبارکی یا بدبختی ہے جس میں انسان کے اپنے اعمال کو زیادہ دخل ہو۔

(۲)نحوسة: وہ جس میں مشیت الٰہی کو زیادہ دخل ہو۔

حسوم: ایسی بدبختی جو ملیامیٹ کر دے۔

(۱)شقوۃ: ایسی بدبختی جو مقدر ہو۔

(۲)نحوسة: بدبختی اور سختی کا دور۔

(۳)طائر: کسی کے متعلق بدبختی کی فال لینا۔ بدشگونی۔

(۴)شئوم، شامة: اعمال کے نتیجہ میں متوقع بدبختی۔

حصب: جماداتی اور معدنیاتی ایندھن۔

(۱)حطب: نباتاتی ایندھن، ناکارہ لکڑیاں، بالن۔

(۳)وقود: جلتے ہوئے ایندھن کو خواہ کسی قسم کا ہو وقود کہتے ہیں۔

حصر: (صدر) دل کی گھٹن اور گھراہٹ کے لیے۔

(۱)ضاق: جگہ کی تنگی کے لیے۔

(۲)قدر: اگر رزق سے منسوب ہو تو رزق کی تنگی کے لیے۔

(۳)قبض: اگر رزق سے منسوب ہو تو پہلی حالت کے مقابلہ میں تنگی کے لیے۔

(۴)حفا: کسی سوال میں مبالغہ اور اصرار سے تنگ کرنے کے معنوں میں آتا ہے۔

حصَّلَ: نکالنا اور جمع کرنا۔

(۱)حضر: بمعنی آموجود ہونا۔

(۲)شهد: موجود ہونا۔ دیکھنا اور بیان کرنا۔

(۳)عتد: کسی سامان کا پہلے ہی سے تیار، موجود یا حاضر ہونا۔

حطّم: روند کر چل دینا یا توڑ پھوڑ دینا۔

(۱)وطا: پامال کرنا یا پاؤں کے نیچے روندنا۔

حفظ: کسی بات کو زبانی یاد کر لینا۔ دل میں محفوظ کرنا پھر اس کا دھیان رکھنا۔ اور بھلا نہ دینا

(۱)ذکر: یاد کرنا - رکھنا - آنا - دل میں یاد کرنا یا زبان سے یاد کرنا سب جگہ استعمال ہوتا ہے اور اس کا استعمال عام ہے۔۔

(۲)وعی: بمعنی یاد رکھنا اور اس میں کسی طرح کمی بیشی نہ ہونے دینا۔

(۳)یقین: کسی امر کو پوری طرح سمجھ لینا اور اس کا پایہ ثبوت کو پہنچ جانا۔

(۴)ظَنَّ اَنَّ علامات وقرائن سے اندازہ کر کے یقین حاصل کرنا۔

حنان: ایسی رحمت اور شفقت جیسی ماں کو بچہ سے ہوتی ہے۔

(۱)رحمان: بہت زیادہ رحیم اور یہ صرف خدا کی ذات ہے۔

(۲)رحیم: بہت مہربان۔ یہ صفت رحمان سے دوسرے درجہ پر ہے۔

(۳)رؤف: وہ جس کا تکلیف دیکھ کر دل بھر آئے۔

(۴)لطیف: چھوٹی چھوٹی باتوں کا خیال رکھنے اور ان کا ازالہ کرنے والا۔

حَنِث: قسم کو جھٹلانا۔ جس کام کرنے کی قسم اٹھائی ہو وہ نہ کرنا۔

(۱)نکث: قسم توڑنے کا عام لفظ

(۲)نقض: حیلوں بہانوں سے قسم کو غیر مؤثر اور خراب کرنا۔

حنجرة: صرف سانس کی موٹی نالی یا نرخرہ کو کہتے ہیں۔

(۱)حلق:اس کے باہر کو جلد بھی شامل ہو۔

حــنـذ: کسی بھی حرارت کے ذریعہ گوشت وغیرہ سے لزوجت اور رطوبت کو خارج کر دینا۔جیسا کہ حضرت ابراہیمؑ کے متعلق یہ روایت ہے کہ انہوں نے بچھڑے کی کھال اتار کر اسے دو سخت گرم پتھروں کے درمیان رکھ کر اس گوشت سے لزوجت اور رطوبت خارج کی۔اور اسے خستہ اور کھانے کے قابل بنا دیا تھا۔

(۱)شوی: آگ سے گوشت وغیرہ کو بھوننا اور پکانا۔

حواری:انبیاء کے مددگاروں کا خاص ٹولہ۔

(۱)ناصر اور نصیر:ظلم اور زیادتی کے وقت مدد کرنے والا۔

(۲)ولی اور مولی: حمایتی اور قریبی دوست اور مددگار۔

(۳)شھید: موقع پر حاضر ہو کر کسی کے حق میں گواہی دیکر مدد کرنے والا۔

(۴)ظھیر: ایسا مددگار جس پر تکیہ کیا جا سکے۔پشت پناہ۔

(۵)وزیر: کام کی زیادتی میں ہاتھ بٹانے والا۔

(٦)عضُد: دست و بازو ثابت ہونے والا مددگار۔

حیلة: ہوشیاری اور چالاکی سے تصرف پر قدرت حاصل کرنا۔

(۱)مـکـر: اور یہ اچھے مقصد کے لیے درست اور برے مقصد کے لیے ہوں تو ناجائز ہیں البتہ مکر کا لفظ اکثر برے مفہوم میں آتا ہے۔

(۲)حیلة: ہوشیاری اور چالاکی سے تصرف پر قدرت حاصل کرنا۔

حَبَکَ:عام چیزوں سے بنائی کے لیے۔

(۱) وَضَنَ زربانی یا جوہرات کے جڑاؤ کے لیے آتا ہے۔

حَــرد: غصہ کی وجہ سے انتقامی کاروائی کی کیفیت۔ تیزی سے لپکنا۔ اور مغضوب علیہ سے دور ہو کر کام سرانجام دینا۔

(۱) سَخَط: محض ناراضگی۔ ناپسندگی۔ پہلا درجہ۔ بڑے کا چھوٹے پر۔

(۲) غیظ: جب دوران خون تیز ہو جائے۔ دوسرا درجہ۔ اور انسان کو غصہ اپنے آپ بھی آ سکتا ہے۔

(۳) غَـضَـب: جب انسان غصہ سے بھپر کر انتقام پر اتر آئے خواہ چھوٹا ہو یا بڑا۔ اس کا تعلق اپنی ذات سے نہیں۔ دوسرے سے ہوتا ہے۔

حَرَّضَ: ایسی بات پر ترغیب دینا کہ اس کا نہ کرنا ہلاکت وتباہی کا موجب ہو۔

(۱) حَثّ: سواری وغیرہ کی رفتار تیز کرنے کے لیے۔

حَفا: مسلسل طور پر درپے رہنا۔

(۱) تَصَدّٰی: عارضی اور وقتی طور پر کسی چیز کے درپے ہونا۔

حَلَّ: کسی مقام پر اترنے کے لیے۔

(۱) نَزَلَ: کا لفظ عام ہے۔ تنزّل، وحی واحکامات الٰہی اور شیطانی القاء وغیرہ کے آتا ہے۔

(۲) ھبط: قہراً یا اضطراراً کسی جگہ سے اترنے، گرنے یا نکلنے کے لیے آتا ہے۔

## ﴿خ﴾

خان: عہد کی غداری اور امانت کو حیلے بہانے سے ہضم کرنا جبکہ

(۱) غَلّ میں خیانت کی وجہ چوری ہوتی ہے۔

خَبَا: شعلہ کا ختم ہونا اور انگارہ پر راکھ کا پردہ آجانا۔ یہ درمیانی صورت ہے۔

(۱) خَمَدَ: آگ کا شعلہ ختم ہونا۔

(۲)طَفَا: آگ کا بالکل بجھ جانا۔
خبال: ایسی خرابی جس کا اثر اعضاو جوارح پر ہو۔ مستقل روگ۔ بیماری۔
(۱)معرۃ: ایسی خرابی جو کسی نامناسب کام کے نتیجہ میں واقع ہو۔
(۲)فساد: حدِّ اعتدال میں بے اعتدالی کی وجہ سے پیدا شدہ خرابی۔ معاشرہ کا بگاڑ۔
خبر اور نبا میں مندرجہ ذیل فرق ہیں:
(۱)خبر: عام ہے۔
(۲)نبا: خاص ہے۔ نبا وہ خبر ہے جس کے سننے والے کی ذات سے تعلق ہو اور وہ اس پر اثر انداز ہو سکتی ہے۔
خَتَمَ میں وہ چیز بحال رہتی ہے۔ البتہ اس میں کوئی کمی بیشی نہیں ہو سکتی۔
(۱)نَفَدَ میں اصل چیز فنا ہو جاتی ہے یا ہاتھ سے نکل جاتی ہے۔
خبیث: ردّی اور گندی چیزیں۔ اور ایسے لوگ جن کی طبیعت فحاشی کی جانب مائل ہو۔
(۱)رِجس: شریعت کی بتلائی ہوئی ناجائز چیزیں۔
(۲) نجس: کفر و شرک کے عقائد میں ملوث لوگ جن کا مرض لاعلاج ہو چکا ہو۔ اور وہ چیزیں جن کی نجاست صریح طور پر شریعت نے بتلا دی ہو۔
خرص: ایسا اندازہ جس کی بنیاد علم و حقیقت کی بجائے ظن و تخمین پر ہو۔ اور یہ ناقابل اعتماد ہوتا ہے۔
(۱)قدر: وہ قوانین فطرت ہیں جو اللہ تعالیٰ نے اپنی علم و حکمت سے مقرر کر رکھے ہیں اور یہ مستحکم الدلائل ہوتے ہیں۔
خرق: کسی چیز کو بگاڑنے کے لیے پھاڑنا۔
(۱)قدّ: لمبائی میں پھاڑنا۔

(۲)فطر: شگاف ڈالنا اور تراش خراش کرنا۔

(۳)فجر: کسی چیز کو وسیع پیمانے پر پھاڑنا اور بہانا۔

(۴)مخر: کشتی کا پانی کو پھاڑنا جس سے آواز بھی پیدا ہو۔

(۵)شق: کسی سخت چیز کو پھاڑنا۔

(۶)فلق: کسی بے جان کو دو حصوں میں پھاڑنا اور الگ کرنا۔

(۷)فرق: کسی چیز کو دو یا دو سے زیادہ حصوں میں علیٰحدہ کر دینا (عام ہے)۔

(۸)مزّق: ٹکڑے ٹکڑے کر کے تیار کر دینا۔

خازن کی ذمہ داری محض یہ ہے کہ وہ جمع شدہ اشیاء کی حفاظت کرے

(۱)مصیطر کے ذمہ ان کی کڑی نگہداشت بھی ہے، کیوں کہ وہ ان پر غالب ہے۔

خط: محض لمبائی کے رخ کچھ لکھ دینا۔

(۱)سطر: سطور بنا کر لکھنا۔

(۲)رقم: ایسے لکھنا کہ تحریر واضح اور موٹی ہو۔

(۳)کتب: ایسی تحریر جو اپنا مفہوم ادا کرنے میں مکمل ہو۔

خطف: اچک لینا تیز رفتاری اور کوئی چیز اڑا لینا۔

(۱)سلب: کسی چیز کو دوسرے سے زبردستی لے لینا۔ عام

(۲)غصب: کسی طاقتور کا کمزور کی چیز پر زبردستی قبضہ جما لینا۔

(۳)نَیلُ: کسی مرغوب چیز کا چھین لینا جس پر دسترس بھی ہو۔

خفض: کسی چیز کا دب جانا یا دبانا۔ نظر یا بازو یا پہلو کو نیچے کرنا یا جھکانا۔

(۱)غض: نگاہ اور آواز کی پستی کے لیے۔(عام حالات میں)

(۲)قصر: نگاہ کو محدود رکھنا۔پوری نگاہ کا استعمال نہ کرنا۔

(۳)خشع: آنکھ،آواز اور چہرہ کی اس پستی کے لیے جس کی وجہ خشیت ہو۔

خفض: جھکانے یا پست کرنے کے لیے عام لفظ۔

(۱)غضّ: نظر اور آواز جھکانے کے لیے۔

(۲)رکع: بدن کو جھکانے اور خمیدہ پشت ہونے کے لیے۔

(۳)نکس: علی رأس لاجواب ہوکر ندامت سے سر ڈال دینا۔

خفّف: بمعنی کسی بوجھ یا ذمہ داری میں تخفیف یا کمی کر کے ہلکا کرنا۔

(۱)فتّر: کسی چیز میں قوت کم ہونے کی وجہ سے اس کی قوت کار کو ہلکا کرنا یا کم کرنا۔

(۲)قصد: بمعنی درمیانی قسم کا۔

خلیط: جزوی شریک کار۔

(۱)شریک کسی ایک کام میں مکمل اشتراک رکھنے والا۔

(۲)ندّ: ذات اور جوہر میں شریک۔مدّ مقابل۔نظیر کو کہتے ہیں۔

خَبطَ: عقل کا فتور اور اس میں نقص واقع ہونا (عارضی)۔

(۱)مَجنون: بمعنی دیوانہ۔پاگل۔آسیب زدہ۔

(۲)مَفتُون: حوادث زمانہ سے پیدا شدہ دیوانگی۔

(۳)سُعُر: طبیعت کے فوراً مشتعل ہو جانے سے پیدا شدہ فتور۔

خَتَرَ: بری طرح بے وفائی کرنا اور مسلسل کرتے جانا۔

(۱)غَرَّ:غفلت سے فائدہ اٹھا کر دھوکہ دینا۔

(۲)خَدَعَ:حقیقت کو چھپا کر اپنا مقصد حل کرنا اور مخالف کو دھوکا دینا۔

(۳)خَانَ:عہد اور امانت اور دین میں خفیہ طور پر دھوکا دینا۔

(۵)خَذَلَ:کسی دوست کا وقت پڑنے پر دھوکا دے جانا۔

(۵)راغ:حیلہ اور تدبیر کی خاطر ایک جانب مائل ہونا۔دھوکہ دے جانا۔

﴿ د ﴾

دبر:مقعد اور ہر چیز کا پچھلا حصہ۔

(۱)ظہر:کسی جاندار کا مقعد سے لے کر گردن تک کا پچھلا بیرونی حصہ۔

(۲)صلب:ریڑھ کی ہڈی۔چربی گودا وغیرہ سمیت۔پشت۔

دبّر: کسی کام کے انجام کو سامنے رکھ کر غور وفکر کرنا۔

(۱)دبّر:کسی کام کے انجام کو سامنے رکھ کر غور وفکر کرنا۔

(۲)کید:ایسی خفیہ تدبیر جو کسی کو مکروہ چیز سے دوچار کر دے۔ہلکے پیمانہ پر تو مکر اور بڑے پیمانہ پر ہو تو کید ہے۔

(۳)مکر: اور یہ اچھے مقصد کے لیے درست اور برے مقصد کے لیے ہوں تو ناجائز ہیں البتہ

دحض:پھسلنا اور کمزور ہونا۔زائل ہونا۔

(۱)زلق:قدم پھسلنا۔

(۲)زلّ:قدم پھسلنا اور اکھڑ جانا یا گر پڑنا۔

(۳)ھال:ریت وغیرہ کا تودے سے نیچے پھسلنا۔

(۴) راود: کسی کو بدکاری کے لیے اس کے ارادہ سے پھسلنا۔

دَحُوْراً: دھتکارا اور نکالا ہوا۔

(۱) رَجِیْمَ: بمعنی مردود اور ملعون۔

(۲) خاسئ: حقیر اور ذلیل ہونے کی وجہ سے دھتکارا ہوا۔

دُخَان: کا لفظ عام ہے۔

(۱) نُحاس: تانبے جیسے رنگ کے آگے کے سرخ دھوئیں کو۔

(۲) یَحْمُوْم: سیاہ رنگ کے غلیظ دھوئیں کو کہتے ہیں۔

دسار: وہ چھوٹی میخ ہے جو کسی چیز کی درز بند کرنے یا مضبوط بنانے کے لئے ٹھونکی جاتی ہے اور

(۱) وتد: اس میخ یا کلہ کو کہتے ہیں جس کا کچھ حصہ باہر بھی ہو۔ اور زیادہ حصہ زمین یا کسی چیز کے اندر ہو۔

دعاء: ہر طرح کی دعاء کے لیے عام ہے۔

(۱) سلّم: سلام کہنا بھیجنا۔ سلامتی کی دعاء کرنا۔

(۲) حَیِّیَ: درازی عمر کی دعا دینا۔

(۳) صلّ: نزول رحمت کی دعا کرنا۔ درود بھیجنا۔

دھق: پیالہ بھرنے کے لیے۔

(۱) شحن: کشتی کا سامان سے بھرنے کے لیے۔

(۲) مَلاَ: کا استعمال عام ہے بھرنا۔

دَیــن: کسی بھی طرح کی ادائیگی اور اس کی ذمہ داری کو کہتے ہیں خواہ یہ ادائیگی تجارتی قرضہ کی ہو یا ذاتی قرضہ کی یا کسی دوسری چیز کی۔

(ا)قرض: ذاتی احتیاجات کے لیے واپسی کی شرط پر۔

(۲) قرض حسنه: غیر معین مدت کے لیے۔

دُهْن: زیت سمیت ہر قسم کے تیل کو۔

(۱)دھان: تیل خواہ کسی قسم کا ہو اس کا تلچھٹ ہے۔

(۲)زیت : صرف زیتون کے تیل کو کہتے ہیں۔

دَحٰی:اور طَحیٰ:کسی چیز کو اپنی جگہ سے دور دور تک لے جا کر پھیلا دینا۔

(ا)سطح: پھیلانا یا بچھانا اور پھر اسے ہموار کرنا۔

(۲)فرش: کسی چیز کو پورے کا پورا پھیلانا یا بچھا دینا اور ہموار کرنا۔

(۳)مهد: بچھانے کے ساتھ اس میں سامان تربیت بھی فراہم کرنا۔

دَخَلَ: کا استعمال عام ہے۔

(ا)وَلَج: تنگ جگہ میں داخل ہونا۔

(۲)صلی: آگ میں داخل ہونا۔

(۳)سلک:ایک چیز کو دوسری میں کھینچنا یا داخل کرنا۔

دَرَجَة: فضیلت و برتری کی ایک منزل۔

(ا)زُلْفی: قدر و منزلت میں نزدیکی۔

(۲)قَرَّبَ: رتبہ عطا کر کے اپنا مقرب بنانا۔

(۳)مَکَّنَ: جب درجہ کے ساتھ اختیار بھی حاصل ہو

دَکَّ: بے جان اشیاء کو کوٹ کاٹ کر زمین بوس کر دینا۔

(۱) دَمْدَمَ: عذاب کے ذریعہ ہلاک کرکے ملیامیٹ کردینا۔

دَلْو: اگر بالکل خالی ہوتو۔

(۱) ذَنُوب: ڈول اگر پانی سے بھرا ہوا ہوتو۔

(۲) سِجل: اگراس میں کچھ تھوڑا بہت پانی ہوتو۔

دُلُوک میں مضبوطی سے ڈھیلا پن کا تصور پایا جاتا ہے۔

(۱) زَوَال میں بلندی سے نیچے آنے۔

دِین: وہ احکام الٰہیہ جو حضرت آدمؑ سے حضرت محمدﷺ تک غیر متبدل رہے ہیں اوران کی اطاعت۔

(۱) شریعت: وہ احکام الہیہ جو احوال وظروف زمانہ کے متعلق تبدیل ہوتے رہے۔

(۲) مِلَّت: وہ نظام جو ایک نبی احکام الہیہ کی فرمانبرداری میں اپنے متبعین کی جماعت میں قائم رکھے

ذائقة: عام ہے بمعنی چکھنا۔ مزا چکھنا

(۱) طعم: انسانی کھانے کا مزا۔

(۲) لذّت: خوشگواری۔ خوش مزگی۔

(۳) هَنَأ: مفت راچہ گفت۔ بغیر محنت ہاتھ آنے والے مال کی خوشگواری۔ کسی چیز کا کا خوش منظر

ذبذب: ایسا تردد جس میں اضطراب بھی شامل ہو۔

(۱) ذَبَحَ: طریقہ شرعی سے کسی جانور کو ذبح کرنا۔

(۲) ذَکّٰی: ذبح کرتے وقت جانور کی سہولت کا خیال رکھنا۔

(۳) نَحَرَ: گلا کاٹنے کی کوئی بھی صورت خواہ یہ ذبح کی ہو یا قربانی کی شکل یا کوئی اور صورت۔

**ذرو**: چھوٹی چھوٹی چیزوں کے ہوا میں اڑنے کے لیے۔

(۱) **نسف**: بڑی چیزوں کو پہلے ریزہ بنانے پھر ہوا میں اڑا کر بکھیرنے کے لیے آتا ہے۔

**ذلّة**: زیردستی اور کمزوری۔

(۲) **صغَار**: بڑائی کے بعد چھوٹا بننے کی ذلت اور اس کا اعتراف۔

(۳) **خِزْی**: لوگوں کی نظروں میں گر جانا۔ رسوائی۔

(۴) **هُوْن**: حقیر ہونے کی وجہ سے ذلّت۔

**ذمّة**: دوسرے سے عہد و پیمان کو نباہنے کی ذمہ داری۔

(۱) **نَحْب** اپنے آپ پر لازم کی ہوئی چیز کو نباہنے کی ذمہ داری کو کہتے ہیں۔

**ذو الجلال**: قدر و منزلت میں بزرگ۔ اور عظیم الشان کاموں کی وجہ سے حمد کا مستحق

(۱) **کبیر**: بڑائی کے لیے عام لفظ ہے، عموماً اجسام اور ظاہری صفات میں بڑائی کے لیے آتا ہے۔

(۲) **عظیم**: جس میں بڑائی کے علاوہ قوت اور شدت پائی جائے۔ جس طرح حقیر اصغر سے کم تر ہے، اسی طرح عظیم، اکبر سے اوپر ہے۔

(۳) **مَجِیْد**: شان و شوکت میں بزرگ رعب و داب میں بڑا۔

**ذهل**: دہشت اور پریشانی کی وجہ سے بھولنے کو کہتے ہیں۔

(۱) **نسی**: عام استعمال ہوتا ہے، وجہ خواہ کچھ ہو۔

(۲) **سها**: غفلت کی وجہ سے بھولنا۔ توجہ کا دوسری طرف پھر جانا اور اصل کام کی بجائے کوئی دوسرا کام کرنا۔

(۳) **ضلّ**: ترکِ ضبط کی وجہ سے بھولنا۔

رَبِحَ: مال تجارت سے فائدہ اٹھانا۔

(۱) نَفَعَ: عام لفظ کسی خیر سے حصہ ملنا۔ اس کی ضد ضرر ہے۔

(۲) مَتَّعَ: سامان زیست سے فائدہ اٹھانا۔

ربط: کسی چیز کو رسی سے باندھنا اور ربط اللہ علی قلبہ. اللہ کا کسی کے دل کو مضبوط کر کے صبر عطا فرمانا۔

(۱) شدّ: باندھ کر خوب مضبوط کرنا۔ ربط سے ابلغ ہے۔

(۲) غُل: کچھ خرچ کرنے سے ہاتھوں کا باندھا جانا اور مغلول الید بمعنی بخیل۔

رجم: دور سے پتھر کنکر مارنا یا مار کر ہلاک کرنا۔ سنگسار کرنا۔

(۱) نبذ: کسی چیز کو درخور اعتناء نہ سمجھتے ہوئے پس پشت ڈال دینا۔

(۲) طرح: فالتو اور ردّی چیز سمجھ کر پھینکنا۔

(۳) رمی: دور پھینکنا یا دور سے پھینکنا۔

(۴) قذف: اس کا استعمال ظاہری اور معنوی دونوں طرح ہوتا ہے۔

(۵) جفا: دریا کا اپنے جھاگ یا ہنڈیا کا اپنے ابال کو کناروں پر پھینکنا۔

رحل: کوچ اور اس کی تیاری سب رحل میں شامل ہے۔

(۱) سفر: کے لیے عام لفظ۔

(۲) ساح: وسیع میدان میں مختلف سمتوں میں سفر۔ سیر و سیاحت۔

(۳) ظَعَنَ: نقل مکانی کے سلسلہ میں کوچ کرنا۔

(۴)نَفَر: کسی مہم پر یا دشمن کے مقابلہ کے لیے نکلنا۔

(۵)ضَرَبَ فی الارض: دور دراز کا با مقصد سفر۔

رَحْل: سفر میں ساتھ رہنے والا سامان۔

(۵)وِعَاء: ہر وہ سامان جو منہ بند مقفل ہو۔

رحیق :اعلیٰ ترین قسم کی خوش بودار شراب جو مضرت سے پاک اور جنت میں ملے گی۔

ا)خمر: عام شراب جو عقل وحواس کھو دیتی ہے اور ہر قسم کی شراب کے لیے عام لفظ ہے۔

(۲)معین: خوش ذائقہ اور خوش گوار شراب جو مضرت سے پاک اور جنت میں ملے گی۔

رزق: ہر وہ چیز جو جسمانی یا روحانی غذا یا اس کا سبب ہو۔

(ا)قُوْت: خوراک کی اتنی مقدار جس کوئی جاندار زندہ رہ سکے۔

(۲)رِزْق: ہر وہ چیز جو بلا واسطہ روحانی یا جسمانی تربیت کا سبب بنے۔

(۳)مَیْر:غلّہ یا سامان خوردنی جو ذخیرہ کے لیے ہو۔

رسول: وہ نبی جو صاحب شریعت بھی ہوں اور نئی امت تشکیل کریں اور اللہ کا پیغام دوسروں تک پہنچائے۔

(ا)نبی : اللہ تعالی سے بذریعہ وحی غیب کی خبریں وصول کرنے والا اور اس کے مطابق سابقہ تعلیم اور سابقہ امت کے کردار کی اصلاح کرنے والا۔

(۲)ملائکۃ: فرشتے جو پیغام رساں بھی ہوتے ہیں۔

رصّ: دو چیزوں کو جوڑنا اور مسالہ وغیرہ سے پیوست کرنا۔

(ا)وصل : بمعنی ملانا اور جوڑنا۔

(۲)خصف: بمعنی جوڑنا اور چپکانا۔

(۳) رص: سیسہ پلا کر کسی چیز کو مضبوط کرنا۔

رِضْوان اور مَرْضَاۃ: محض رضامندی کے معنی میں آتا ہے۔

(۱) وَجْه: کا لفظ رضامندی کے ساتھ توجہ کا پہلو بھی شامل کر لیتا ہے۔

رطب: کھجور کی تازگی یا تازہ کھجور۔

(۱) طریّ: عموماً گوشت کی تروتازگی۔

(۲) نضرةٌ: چہرے کی بشاشت اور فضا کی پاکیزگی۔

(۳) ناعمة: آسودہ حالی کی وجہ سے تروتازگی۔

رغب: کسی چیز کی محض چاہت خواہ یہ طبعی میلانات کے مطابق ہو یا نہ ہو۔

(۱) تنافس: اچھے کاموں میں رغبت میں مقابلہ کو کہتے ہیں۔

رغب عن: بے رغبتی کے لیے عام لفظ۔

(۱) حصور: وہ شخص جو عورتوں کی طرف سے بے رغبت ہو۔

(۲) زاھد: کسی چیز کو حقیر اور معمولی سمجھ کر اس سے بے رغبتی کرنے والا یا دلچسپی نہ لینے والا۔

رقب: جب اشیاء تاریکی میں غائب ہو جائیں۔

(۱) عسعس: صبح یا شام کا دھندلکا۔

(۲) غسق: رات کا ابتدائی حصہ۔

(۳) غطش: اتنی تاریکی کہ چیزیں اچھی طرح نظر نہ آئیں۔

(۴) سجی: گئی رات کا سناٹا اور تاریکی۔

(۵) ظلمٰت: اندھیرا کے لیے عام لفظ خواہ رات کا ہو یا کسی دوسری وجہ سے۔

رقب: کا لفظ محض کسی چیز پر کڑی نظر یا بہ کراہت دھیان رکھنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

(۱) وعیٰ: میں اس چیز کی بطیّب خاطر حفاظت بھی مقصود ہوتی ہے۔

رقد: لمبی اور ہلکی نیند سونا۔

(۱) نام: سونے کے لیے عام لفظ۔

(۲) ھجع: گہری اور غفلت کی نیند سونا۔

(۳) قال: دوپہر کو سونا۔

(۴) ضجع: سستانے کے لیے پہلو کے بل لیٹنا، خواہ نیند آ جائے یا نہ آئے۔

(۵) ھجّد: رات کو سونا بھی اور جاگنا بھی۔

رکب: شتر سوار یا گھڑ سوار قافلہ۔

(۱) سَیارَۃ: ہم سفر لوگ۔ پیدل ہوں یا سوار۔ یہ لفظ عام ہے۔

(۲) عیر: غلہ بردار قافلہ۔

رکن: کسی چیز کی قوی تر جانب۔

(۱) طاقت: عام لفظ ہے۔ اتنی سکت جو کسی کام کے لیے درکار ہو۔

(۲) قوّۃ: وہ استعداد اور صلاحیت جو کسی چیز کے اندر موجود ہو۔

(۳) مِرّۃ: قوت شدت اور عزم۔ ذو مرۃ: کسی بَل والا زور آور (محاورہ)۔

(۴) مَحُل: قوت اور حیلہ۔

(۵) رکن: کسی چیز کی طرف قوت یا پناہ حاصل کرنے کے لیے جھکنا۔

(۱) رھط: ایک خاندان کے نوجوانوں کی جماعت جو دس تک ہو اور اس جماعت کا سردار۔

(۲)سَیِّد: کسی بڑی جماعت کا سردار (اچھے مفہوم میں)۔

(۳)مَلَأ: سرکاری درباری حضرات اور قوم پر چھائے ہوئے لوگ (برے مفہوم میں)۔

ریب: ایسا شک جس میں اضطراب اور خلجان بھی شامل ہو۔

(۱)شکّ: دو نظریات میں سے کسی ایک کو کم علمی کی بناء پر ترجیح نہ دے سکنا۔

(۲)شبہ: چند چیزوں کے اوصاف و رنگ ایک جیسے ہونے کی وجہ سے شک۔

(۳)مریۃ: کسی مسلمہ حقیقت کو ظنی باتوں سے مشکوک کر دینا۔

(۴)لبس: دو نظریات کو ایسے ملا کر مشتبہ کر دینا کہ کسی ایک کی بھی تمیز نہ ہو سکے۔

(۵)مریج: کبھی ایک خیال آنا، کبھی دوسرا پھر پہلا۔ اور اس بناء پر شک میں رہنا۔

رَجَف: زلزلہ اور اس کی ہیبت، شدید اضطراب۔

(۱)رَجَّ ابتدائی کیفیت

(۲)مَارَ کسی بھی چیز میں تیز رفتاری کی وجہ سے لرزش اور ڈگمگاہٹ کو کہتے ہیں۔

رَقّ: ہر پتلی اور نرم چیز جس پر لکھا جا سکے۔ خواہ یہ خالی ہو یا لکھی ہوئی۔

## ﴿ز﴾

زُبر : عموماً لوہے کی چادروں اور بڑے تختوں کے لیے۔

(۲)لوح: لکڑی کے تختے یا لکھنے کی تختی کے لیے آتا ہے۔

زجاجۃ: بمعنی آبگینہ۔ کانچ۔ بلور جس کے آر پار دیکھا جا سکے۔

(۲)قواریر: وہ شیشہ ہے جس کو کسی غرض کے لیے بنایا جائے۔ شیشہ کی مصنوعات خواہ پھولدار اور رنگین ہوں۔

زین: زینت دینا۔ آراستہ کرنا۔ عام مستعمل ہے۔

(۱) زخرف: ملمع سازی سے خوش نما بنانا اور آراستہ کرنا۔ جھوٹ بنا کر بات کو مزین کرنا۔

(۲) سوّل: شیطان یا نفس کا کسی ایسے بُرے کام کو خوشنما بنا کر پیش کرنا جس پر انسان حرص بھی رکھتا۔

زعیم: وہ ضامن جو حکومت کی طرف سے کسی بات کا ذمہ دار ہو۔

(۱) کفیل: ایسا ضامن جو نان ونفقہ اور خبر گیری کا ذمہ دار ہو۔

زکیہ: نفس کا اخلاق رذیلہ سے پاک ہونا اور صلاح یافتہ ہونا یا سنورنا۔

(۱) سبحان: وہ ذات جو ہر طرح کے عیب اور نقص، کمی اور کوتاہی سے پاک ہو۔ اور وہ صرف اللہ ہے۔

(۲) قدوس: اللہ تعالیٰ کا نام۔ شرک سے پاک اور اسی طرح دوسری برائیوں سے پاک اور بابرکت ہستی یا مقام۔

(۳) طهر: ظاہری اور باطنی دونوں طرح کی نجاستوں سے پاک ہونا۔ اور از کی سے ابلغ ہے۔

(۴) طیّب: ظاہری نجاستوں سے پاک حلال اور خوش منظر چیز۔

زکیٰ: نفس کو اخلاق رذیلہ سے پاک کرنا۔

(۱) محّص: کسی چیز کو ظاہری اور باطنی آلائشوں اور کمزوریوں سے پاک کرنا۔

(۲) طهر: ظاہری نجاست نیز شرک وساوس کی آلائشوں سے پاک صاف کرنا۔

(۳) صفّا: خام پیداوار کو اس کی آلائشوں سے پاک کرنا۔

(۴) برّا: کسی کو تہمت یا عیب سے پاک کرنا۔

زوّج: جوڑا بنانا۔ عام ہے۔ نیز اس میں نکاح کے ساتھ رخصتی کا تصور بھی پایا جاتا ہے۔ امام راغبؒ کہتے ہیں کہ اگر زوج کا صلہ باء سے آئے تو اس کا معنی محض جوڑا بنانا ہے، جنسی تعلقات قائم کرنا

نہیں۔اورزوجناھم بحور عین میں یہی اشارہ پایا جاتا ہے کہ وہ محض رفیق اورساتھی ہوں گی، ورنہ قرآن زوجنھم بحور کی بجائے زوجنھم حورا کہتا۔جیسا کہ زوجتہ امرأۃ محاورہ ہے(مف )واللہ اعلم۔

(۱)نَکَحَ:صرف مکلّف مخلوق کے لیےاورعقدنکاح کے لیے۔

زَمْھریر:انتہائی سردوطبقہ یاسخت سردی۔

(۱)شتاء: موسم سرما۔

(۲)صِرٌّ: پالا۔ککّر۔کُہر۔

(۳)صَرْصَر:سنّاٹے کی ٹھنڈی اورتیز ہوا۔

(۴)نَفْحة:ٹھنڈی ہوا کا ایک جھونکا یالپٹ۔

﴿س﴾

سَائح:صرف وہ روزہ دار ہے جوکھانے پینے کےعلاوہ دوسری حکمی پابندیوں کا بھی لحاظ رکھے۔

(۱)صائم ہرروزہ دارکوکہ سکتے ہیں۔

سبب: ذریعہ کے لیے لفظ عام ہے۔

(۱)وسیلة: وہ ذریعہ ہے جوتقرب کے حصول کے لیےاختیار کیا جائے۔

سبّح: تسبیح کہنا۔سبحان اللہ کا ذکرنا۔اس ذات کی مثبت صفات کا ذکراوراس کی حمد بیان کرنا۔

(۱)قدّس: بری اورمنفی صفات کی تردید کرتے ہوئے کسی ذات یاچیز کا ذکرکرنا۔تنزیہہ کرنا۔

(۲)حاش: سبحان کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔اورالزام کی تردید کے لیے آتا ہے۔

سحاب: بادل کے لیے عام لفظ اوراس کی ابتدائی شکل۔

(۱)**غمام**: جب بادل گاڑھا ہو جائے اور سایہ فگن ہو سکے۔

(۲)**عارض** :ایسا بادل جس میں بوندا باندی کی ابتدا ہو چکی ہو۔

(۳)**معصرات**: پانی سے بھرپور بادل۔

(۴)**مُزن**: سفید چمکدار بادل۔

(۵)**صیّب**: بعض کے نزدیک سخت گرجدار بادل۔

**سخر**: کا لفظ کسی چیز کے فقط اضطراری پہلو کو نمایاں کرتا ہے۔

(۱) **ذلــــول**: کا لفظ انسان کا اپنی محنت سے کسی چیز کو تابع فرمان بنانے اور اس چیز کے تابع فرمان ہونے کے پہلو کو ظاہر کرتا ہے۔

(۲)**قیض**: قیض میں تسلط کی نسبت دباؤ کا پہلو زیادہ ہمہ گیر ہوتا ہے۔

(۳)**شغل**: عام ہے۔ کسی کام میں مشغول ہونا۔

**سخط**: ناراضگی۔

(۱)**ضغن**: ایسی نارضگی جو کوئی دل میں چھپائے رکھے۔

(۲)**غل**: ناراضگی جو دشمنی کی حد تک پہنچ جائے اور دل میں چھپائی جائے۔

**سدید**: ایسی چیز جس میں کوئی رخنہ اور اینچ پیچ نہ ہو۔ مضبوط، صاف اور سیدھا۔

(۱)**مستقیم**: متوازن، معتدل اور سیدھا۔

(۲)**سوی**: ہموار، سیدھا اور درست۔

(۳)**سواء**: درمیان سے گزرنے والا اور سیدھا۔

(۴)**قصد**: اقدار کی صحیح تعیین کرنے والا اور افراط تفریط سے پاک۔

سراج: وہ ہے جس کی روشنی سرخی مائل ہو۔

(۱) مصباح: وہ ہے جس کی روشنی سفیدی مائل ہو۔

(۲) سَرَّآء: امن و عافیت اور عام گزارہ۔

(۳) نُعماء: نعمتوں کی فراوانی اور آرام و آسائش۔

(۴) طُوبی: جب خوشحالی کے ساتھ ساتھ دل بھی مطمئن ہو۔

سَرَبَ اگر ایک دہانہ ہو تو وہ ہے

(۱) نَفَق : سرنگ کے اگر دو دہانے ہوں۔

سرق: چوری کرنا مفہوم عام ہے۔

(۲) غلّ: چوری اور خیانت کی ملی جلی شکل۔

سریٌ: جاری شدہ چشمہ جو چھوٹی نہر کی شکل اختیار کر جائے اسے کہتے ہیں۔

(۱) عین: چشمہ جریان کے اعتبار سے۔

(۲) ینبوع: زمین سے پانی پھوٹنے کے اعتبار سے۔

سطا: یوں پکڑنا اور پھر اسے ہموار کرنا۔

(۱) دکّ: ریزہ ریزہ کر کے زمین کو ہموار کرنا۔

(۲) مرّد: ہموار اور چکنا کرنا۔

سعی: کسی کام کے لیے کوشش کرنا۔

(۱) جهد: اس کے لیے تمام وسائل بروئے کار لانا۔

(۲) کدح : دکھ اٹھا اٹھا کر کام کرتے جانا۔

سفرة: متبرک اور پاکیزہ تحریریں لکھنے والے۔

(۱) کاتب: عام ہے۔

سقایة: پانی پینے پلانے کا پیالہ یا برتن۔

(۱) کوب: بغیر دستی کے پیالہ۔

(۲) کاس: مشروب سے بھرا ہوا پیالہ۔شراب کا جام۔

(۳) سقایة: پانی پینے پلانے کا پیالہ یا برتن۔

(۴) صواع: پانی پینے کا پیالہ یا گلاس جو سونے یا چاندی کا ہو۔

سکر: ایسی فوری بدمستی جس کی وجہ شراب ہو۔تاہم یہ لفظ غلبہ عشق یا دہشت کے موقعہ پر بھی استعمال ہوتا ہے۔

(۱) نزف: بتدریج عقل کا زائل ہونا، وجہ خواہ کچھ بھی ہو۔لیکن معلوم ہو۔

(۲) غول: ایسی بدمستی جس کی وجہ معلوم نہ ہو سکے۔

سکر: عموماً شراب یا نشہ آور چیزوں سے بے ہوشی۔

(۱) صعق: کسی آسمانی حادثہ سے بیہوش ہونے کے لیے۔

(۲) غمر: شدائد اور سختیوں کی وجہ سے بے ہوشی۔

(۳) صرع: بے ہوشی کی وجہ سے پٹاخ سے زمین پر گر پڑنے کے لیے۔

(۴) غشی: کسی دہشت یا مرض کی وجہ سے یا کسی بھی وجہ سے بیہوشی کے لیے عام لفظ ہے۔

سکن: کا استعمال عام ہے۔ہر چیز کی حرکت کے بعد تھمنے کو سکون کہتے ہیں۔

(۲) سکت: بولتے بولتے تھم جانے کے لیے۔

(۳) رھواً: پانی پر لہروں اور موجوں کے تھمنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

سلم: لڑائی یا فساد سے پہلے کے سمجھوتہ کے لیے۔

(۱)صلح: بگاڑ واقع ہونے کے بعد باہمی سمجھوتہ کے لیے آتا ہے۔

سنة: ایسی غنودگی جس سے سر میں گرانی محسوس ہونے لگے اور سر جھکنے لگے۔

(۱)نعاس: نیند کی ابتدائی کیفیت۔

سواء: ہر لحاظ سے درمیان۔مرکزی نقطہ۔

(۱)عدل کا تعلق ان چیزوں سے ہے جن میں حواس ظاہرہ سے برابری پیدا کی جاسکے۔

سوءۃ: ستر کی چیزیں اگر کھلی ہوں۔اور ہر وہ چیز جس کا ظاہر ہونا برا ہو۔

(۱)فرج: دو چیزوں کے درمیان کھلی جگہ۔شرم گاہ۔

سوی: ہموار، سیدھا اور درست۔

(۱)سواء: درمیان سے گزرنے والا اور سیدھا۔

سَلَخَ عارضی جلد یا پردہ اتارنے کے لیے۔

(۱) کشط: مضبوط جلد یا پردہ اتارنے کے لیے

سَمَد: غفلت میں پڑ کر اصل کام کی بجائے کوئی کھیل کود میں مشغول ہو جانا۔

(۱)غَفَل: بھول (بلا ارادۃ) یا سستی (ارادۃً) کی وجہ سے کوئی کام نہ کرنا۔یا کسی دوسرے کے کام سے غفلت کرنا۔

(۲)سَھی: بھول کی وجہ سے اصل کام کی بجائے کوئی دوسرا کام کرنا یا اس میں کمی بیشی کر دینا۔اس کا تعلق غیر سے نہیں ہوتا۔

(۳)لَھو: جب اصل کام سے توجہ ہٹنے کی وجہ سے بھول کے بجائے لہو ولعب یا دوسرے کام ہوں۔

﴿ش﴾

شحّ: جب مال کے حصول کی حرص کے ساتھ بخل کا اضافہ بھی ہو۔

(۱)طمع: کسی بات کی دل میں قوی امید رکھنا۔

(۲)حرص: جب اس طمع میں شدت پیدا ہو جائے تو یہ حرص ہے۔

شرر: کسی شعلہ سے کٹ کر اڑنے والے چھوٹے چھوٹے حصے۔ چنگارے۔

(۱)شواظ: ایسا شعلہ جس میں دھواں نہ ہو۔

(۲)لھب: شعلہ کے لیے عام لفظ۔

(۳)نحاس: ایسا شعلہ جس میں دھوئیں کی آمیزش ہو مگر آگ زیادہ ہو۔

(۴)مارج: شعلہ کا اوپر کا گرم ترین حصہ۔

شریعة: ایسے قونین الٰہیہ جو ضرورت اور حالات کے تحت تبدیل کئے جاتے رہے

(۱)منھاج: شرعی احکام کی ادائیگی کا طریق کار۔ وضاحت اور وسعت۔

شُعُبة: کسی چیز کا کئی حصوں میں اس طرح بٹنا کہ اصل سے تعلق بدستور باقی رہے۔

(۱)فَرَعَ: کسی چیز کی اصل کے علاوہ جو کچھ اس سے نکلے وہ اس کی فرع ہے۔

(۲)فَنَنٌ: کسی بڑی اور موٹی شاخ کو کہتے ہیں۔

شَعَرَ: کسی معاملہ کی باریکی اور لطافت کو سمجھنے پر۔

(۱)ظَھَرَ: ظاہری واقعات وحالات سے واقفیت بہم پہنچنے پر۔

(۲) عَثَرَ: باتوں باتوں میں کسی چیز کا پتہ چل جانے پر۔

(۳)عَلِمَ: کسی چیز کی حقیقت کے متعلق یقین حاصل ہونے پر۔

(۴) خَبُرَ: جب علم کے ساتھ اس کی جانچ بھی ہو چکی ہو۔ تب استعمال ہوتا ہے۔

شَقِیًّا: تمام بھلائی کی باتوں سے بے نصیبی کے لیے آتا ہے۔

(۱) محروم: معاشی لحاظ سے بے نصیب کے لیے۔

شیخ: بوڑھا کے لیے عام لفظ ہے، نیز عزت و شرف اور علم والے کو بھی شیخ کہہ دیتے ہیں۔

(۱) شیب: جس کے بال سفید ہونا شروع ہو چکے ہوں۔

(۲) کھل: چالیس سے ساٹھ سال کی درمیانی عمر۔

(۳) عجوز: بڑھیا (یہ صرف مؤنث کے لیے استعمال ہوتا ہے)۔

(۴) معمّر: کہولت کے بعد کی عمر تک زندہ رہنے والا۔

(۵) عوان: ادھیڑ عمر۔ انسان حیوان، عورت مرد سب کے لیے مستعمل ہے۔

(۶) فارض: عمر رسیدہ گائے یا بیل کے لیے مخصوص لفظ۔

شیعة: عقیدہ کے اختلاف پر مبنی پارٹی یا دھڑا۔

(۱) فِرُقَة: کسی بڑی جماعت سے لوگوں کا الگ شدہ حصہ۔

(۲) فَریق: وہ فرقہ جس کے مقابل بھی کوئی فرقہ موجود ہو یا مذکور ہو۔

(۳) طائفة: چھوٹی سی ہم مذہب اور ہم خیال لوگوں کی جماعت۔

(۴) زُمَر: بمعنی چھوٹے چھوٹے دستے۔ ٹولے۔

(۵) اُناس: قبیلہ یا تقسیم کار کے حساب سے بنے ہوئے فرقہ۔

شیةً: ایسا داغ یا نشان جو سارے بدن کے رنگ کے علاوہ ہو۔

(۱) وَسَمَ: نقش و نگار یا تل وغیرہ کھودنا۔

(۲) کوی، کاویۃ: جلد کو جلا کر داغ دینا۔

شَعَرَ: کسی معاملہ کی باریکی اور لطافت کو سمجھنا۔

(۱) فَهِمَ: کسی معاملہ کے معانی و مطالب کو سمجھنا۔

(۲) فَقِهَ: موجودہ مثالوں پر غور کر کے اس جیسے دوسرے مسائل کا حل نکالنا۔

(۳) عَقَلَ: اپنے نفع و نقصان کو سمجھنا پھر اسے اختیار کرنے یا چھوڑنے کی تدبیر کرنا۔

## ص

صبُر: مصائب و مشکلات پڑنے پر برداشت کر جانا۔

(۱) حلم: غم و غصہ کے موقعہ پر طبیعت کا اعتدال پر رہنا۔ اور کسی مستحق سزا کو دینے میں تاخیر کرنا اور مہلت دینا۔

(۲) صبر: ہر قسم کی سختی اور مصیبت کے وقت بے قراری سے پرہیز اور اسے برداشت کر جانا۔

(۳) کظم: غم اور غصّہ خواہ کتنا ہی زیادہ ہو، کو دبائے رکھنا اور اس کا اظہار نہ ہونے دینا۔

(۴) قناعۃ: ضروریات زندگی میں تھوڑے پر صبر و شکر کرنا۔

صِبُغة: وہ رنگ ہے جو خود چڑھایا جائے خواہ مادی ہو یا معنوی۔

(۱) لون: قدرتی رنگ کو کہتے ہیں۔

صحف: بڑے بڑے صفحات میں لکھے ہونے کو کہتے ہیں۔

(۱) طائر: اعمال کے نتیجہ پر اختیار نہ رہنے کی وجہ سے اعمال نامہ۔

(۲) کتاب: لکھے ہونے کو کہتے ہیں۔

(۳) قِطّ: محاسبہ کی بنیاد ہونے کو کہتے ہیں۔

صرح: ایسی عمارت جو نقش و نگار سے مزین اور نقائص سے پاک ہو۔

(۱)قصر: کوئی بھی عالی شان اور بلند و بالا عمارت۔

صّفی: آمیزے سے آمیزش کو علیحدہ کر کے صاف کرنا۔

(۱)محّص: مرکّبات سے آمیزش کو دور کرنا اور صاف بنانا۔

(۲)طھّر: ظاہری نجاست کو پانی وغیرہ سے صاف کرنا۔

(۳)مسح: ہاتھ پھیر کر گرد اور آلائش وغیرہ کو پونچھنا۔ جھاڑنا۔ صاف کرنا۔

صوف: اون۔

(۲)عِھْنٌ: رنگین اون۔

صیحة: بلند اور بے معنی آواز۔

صیر: کسی کام کا انجام اور اس کے ختم ہونے کا رخ اور طور طریقہ۔

(۱)منتھی: کسی کام انجام جہاں جا کر وہ ختم ہوتا ہے، یہ عام ہے۔

(۲)عاقبة: کسی کام کے انجام اور اس کے بدلہ کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

صیِّب: زوردار بڑے بڑے قطروں والی بارش۔ پھانڈا۔ بوچھاڑ۔

(۱)طر: ہر طرح کی بارش کے لیے اسم جنس ہے۔

(۲)مآء: بمعنی پانی مجازاً استعمال ہوتا ہے۔

(۳)طلّ: شبنم۔ یا پھوہار۔

(۴)وَدْق: دھیمی اور لگاتار بارش۔

(۵)غیث: مناسب وقت پر حسب ضرورت بارش۔

(٦)مِدْرَارٌ: پانی کی فراوانی پر دلالت کرتی ہے۔

(۷)**غدق**:ایسی بارش جس میں پانی وافر ہواور وہ سودمند بھی ہو،یعنی سبزہ اگانے کا باعث بنے۔

(۹)**وابل**:ایسی شدید بارش جو خس وخاشاک بہالے جائے۔

﴿ض﴾

**ضعّف**:اصل مقدار کے برابر زائد۔

(۱)**عفو**:ضرورت سے زائد۔پس انداز شدہ۔

(۲)**نفل**:فرائض وواجبات سے زائد۔

**ضل**:کسی چیز کا اپنے وجود کو دوسرے میں مدغم کر کے نہ مل سکنا۔

(۱)**فات**:موقع ہاتھ سے نکل جانا۔کسی چیز کے ملنے کی امید نہ رہنا۔

(۲)**فقد**:وقتی طور پر کسی چیز کا موجود ہونے کے باوجود نہ ملنا۔

﴿ط﴾

**طعن**:کسی شخص کا کوئی عیب یا کمزوری اس طرح بیان کرنا جو اسے نوک کی طرح چبھ جائے۔

(۱)**لمز**:کسی کے فعل پر بے انصافی کا طعنہ دینا۔

(۲)**همز**:اشارہ کنایہ میں طعنہ زنی کرنا۔

**طلع**:پھل کے شگوفے سے خوشہ نمودار ہونا۔

(۱)**قِطْف**: پک کر چننے کے قابل بن جانے کی حالت۔

(۲) **قنو**: درمیانی حالت کو کہتے ہیں۔مگر قِنْو کا اطلاق صرف کھجور اور انگور کے خوشے پر ہوتا ہے۔

**طمس**:اس طرح مٹانا کہ کچھ اثرات باقی رہ جائیں۔

(۱)**محق**:کسی چیز کا زور ختم کر دینا۔اسے بے جان اور مضمحل بنا دینا۔

(۲)محو: ایسے ختم کرنا کہ کوئی نشان باقی نہ رہے۔

(۳)نسخ: کسی چیز کو مٹا کر اس کی جگہ دوسری چیز لانا۔

طوی: بمعنی کسی چیز کو تہ کرنا جیسے دستر خوان لپیٹنا۔

(۱)لف: ایک چیز پر دوسری چیز رکھکر اسے مدغم کر دینا۔

(۲)کور: گولائی میں لپیٹنا اور جماتے جانا۔

طَغی: ایسا سرکش جس میں غلبہ اور قہر بھی ہو۔

(۱)عَتا: ایسی سرکشی جس کی وجہ تکبّر ہو۔

(۲)عَلا: غلبہ واقتدار حاصل ہونے پر سرکشی اختیار کرنا۔

(۳)مَرَدَ: سرکش ہونا پھر اس میں آگے نکل جانا۔اڑ جانا۔

﴿ظ﴾

ظمئاٰن: پیاس سے بیقرار۔

(۱)ورُد: جو پیاسا پانی کی تلاش میں چل کھڑا ہو۔

(۲)هیم: ایسا سخت پیاسا جس کی پیاس بجھنے میں نہ آئے۔

(۳)لھث: سخت پیاس کی وجہ سے زبان کا باہر نکل آنا۔

﴿ع﴾

عاصی: جو کبھی کبھار کسی حکم کی تعمیل نہ کرے۔خواہ یہ دانستہ طور پر ہو یا نادانستہ۔

(۱)فاسق: جو گناہوں کو اپنا شعار بنالے اور توبہ نہ کرے۔تاہم گناہوں کے کاموں کو گناہ سمجھتا ضرور ہو۔

(۲)فاجر: وہ شخص جو پوری طرح گناہوں میں ڈوب جائے۔اور گناہ بھی نہ سمجھے، نہ توبہ کی

عاقر: وہ جس کے پہلے اولاد ہوتی رہی، بعد میں بند ہو چکی ہو۔
(۱) عقیم وہ ہے جس کے ہاں مطلقاً اولاد پیدا نہ ہوتی ہو۔
عدل: دوسرے کو اس کا حق یا اس کا عوض پورا نہ دینا اور توازن وتناسب کا لحاظ نہ رکھنا۔
(۱)قسط: کسی کے حق کی ادائیگی نہ کرنا۔ (جبکہ یہ دونوں الفاظ ناانصافی کے معنوں میں آئے ہوں)۔
عدل: اصل چیز کے متوازن اور متناسب بدلہ۔
(۱)قسط: کا لفظ دوسرے کو اس کا پورا پورا حق ادا کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے، وہ یکمشت ہو یا بالاقساط۔ خصوصا جبکہ باب افعال سے ہو اور اس کا تعلق ظاہری چیزوں سے ہوتا ہے۔
(۲)عدل: دوسرے کو اس کا پورا پورا حق یا اس کی مالیت کے برابر اس کا عوض دینا اور تناسب ومساوات کو ملحوظ رکھنا اور اس کا استعمال ظاہری اور باطنی امور میں عام ہے۔
عدل کا تعلق ان چیزوں سے ہے جن میں حواس ظاہرہ سے برابری پیدا کی جا سکے۔
(۱) سواء حالت اور مقدار میں برابری اور مساوات کو کہتے ہیں۔
عظم عام ہے۔
(۱)وقر: صرف انسان کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ تقویت دینا۔
عقبة صرف اس گھاٹی کو کہتے ہیں جو دشوار گزار ہو۔
(۱)نجد: گھاٹی کے لیے عام ہے
عکف: کسی متبرک مقام پر بغرض عبادت ٹھہرنے کے لیے آتا ہے۔
(۱)لبث: بہت طویل مدّت تک ٹھہرنے کے لیے۔
(۲)مکث: کسی چیز کے انتظار میں ٹھہرنے کے لیے۔

**عمیق**: گہرا۔عام معنوں میں ہے۔

**(۱)لجة**: گہراپانی اور لج پانی کی گہرائی۔

**(۲)غور**: زیرزمین گہرائی۔سطح زمین سے گہرائی نشیبی زمین۔

**عَبَث**: بےمقصد کام کرنا یابا مقصد کام میں کھیل کو ملا کر اسے بے فائدہ بنادینا۔

**(۱)لَعِبَ**: بمعنی کھیلنا۔

**(۲)لَھی**: لعب سے عام

ہے ہر وہ کام جو اصل مقصد سے غافل کردے۔

**عَبَر**: کا لفظ صرف راستہ بالخصوص پانی طے یا عبور کرنے کے لیے۔

**(۱)قطع** کا لفظ اعم ہے جو معاملات کا طے کرنے اور قطعات ارضی کو پار کر جانے کے لیے آتا ہے

## ﴿غ﴾

**غلی**: گرمی کی وجہ سے کسی مائع چیز کا جوش مارنا اور اپنی اصلی سطح سے بلند ہونا۔

**(۱)نضخ** : کثرتِ آب اور دباؤ کی وجہ سے پانی کا جوش مارنا۔

**(۲)فارَ**: کسی چیز میں شدت اور جلدی کی وجہ سے اس کے ابال میں تسلسل قائم رہنا۔

**غلَّق**: دروازہ وغیرہ بند کرنے کے لیے۔

**(۱)وصد**: کسی چیز کو یوں بند کرنا کہ کوئی چیز باہر نہ نکل سکے۔

**(۲)قصر**: کسی جگہ بند ہونے کے معنوں میں۔

**(۳)قبض**: موجود چیز کو اپنے ہاتھوں میں بند رکھنے کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے

**غنم**: صرف بکریوں کے ریوڑ کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

(۱)معز جب دو یا دو سے زیادہ بکریاں ہوں۔

غَبَرَة: گردو غبار۔خاکی ذرات جو نظر آسکیں۔

(۱)نَقْعَ: گردو غبار کے بھاری ذرّات جو کوئی تیز رفتار سواری اپنے پیچھے چھوڑتی جاتی ہے۔(۲)هَباء: گردو غبار کے وہ باریک ذرات ہیں جو ہر وقت فضا میں بکھرے رہتے ہیں اور نظر نہیں آتے۔

## ﴿ف﴾

فراش: بستر یا بچھونا کے لیے عام استعمال لفظ ہے۔

(۱)مھاد: کنایۃً زمین کو کہتے ہیں کہ وہ تمام جانوروں کے سامان تربیت کے علاوہ آرامگاہ یعنی بستر کا کام دیتی ہے۔

(۲)مضجع: ہر ایسی چیز جس کے ساتھ انسان ٹیک لگا کر ستا سکے یا سو سکے۔خواہ چارپائی اور بستر ہو یا کوئی اور چیز۔

فرَّط: کا لفظ کسی کام کو صحیح طور پر سرانجام نہ دینے اور کوتاہی کرنے کے لیے آتا ہے۔

(۱) قصر: کسی چیز کی مقدار میں کمی کے لیے آتا ہے۔

فُطور: وہ لمبا شگاف ہے جو کسی چیز کے پھٹنے یا چرنے سے پیدا ہو۔

(۱)فُرُوج: صرف درمیان میں کھلی جگہ کو کہتے ہیں،خواہ یہ شگاف پیدائشی ہو یا بعد میں واقع ہو۔

فَتْح: کا لفظ صرف غلبہ کے لئے ہے۔

(۱)اَظْفَرَ میں فتح کے بعد دشمن پر تسلط بھی شامل ہے۔

فُؤاد: جذبات کی شدّت کا مرکز۔

(۱)قلب: عقل و شعور اور فہم و تدّبر کا منبع۔

(۲) صدر: ظرف تنگی اور فراخی۔ اور چھپانے کے لیے۔
(۳) نفس: خواہشات کا مرکز۔ خوش ہونے اور بات چھپانے کے لیے استعمال ہوتا ہے
فواق: بہت تھوڑی مدّت یا وقفہ کے لیے آتا ہے۔
(۱) قلیل: ہر زیادہ چیز کے مقابلہ میں تھوڑی کے لیے۔ اس کا استعمال عام ہے۔
(۲) فلیل: تھوڑی سی مقدار کے لیے۔
(۳) نقیر: بہت تھوڑی مقدار کے لیے۔
(۴) قطمیر: اتنی تھوڑی مقدار جو نہ ہونے کی برابر ہو۔

قام: (ضد قعد اور جلس) کھڑا ہونے کے لیے عام لفظ۔ اور اقام: کسی چیز کو اسی سمت میں کھڑا کرنا۔ قائم کرنا۔
(۱) وقف: بے حس وحرکت کھڑا کرنا یا ہونا۔ چلتے چلتے یا کام کرتے تھوڑی دیر تک رک جانا۔ ٹھہر جانا۔
(۲) نتق: کسی چیز کو الارد دینا۔
(۳) نشر: بمعنی اٹھ کھڑے ہونا اور چل دینا۔ اٹھ جانا۔
قبح: بدحالی یا بدصورت ہونا۔ قول، فعل اور شکل کی برائی کے لیے آتا ہے۔ عموماً ظاہری طور پر استعمال ہوتا ہے۔
(۱) مسخ: اچھی شکل وصورت کو بگاڑنے اور بری بنانے کے لیے۔
(۲) کلح: کسی عارضہ، تکلیف یا جذبات کی وجہ سے عارضی طور پر شکل کے خراب ہونے کے لیے۔
(۳) قبح: پیدائشی طور پر بری شکل وصورت ہونے کے لیے آتا ہے۔ صفات کے لیے بھی۔

**قربان**: جو نیاز محض اللہ کی خوشنودی اور تقرب کے لیے دی جائے۔

**(۱) نذر**: اپنے اوپر واجب کی ہوئی مشروط نیاز۔ منت۔

**قرح**: ایسا زخم جس کا اثر جلد تک محدود ہو۔

**(۱) جرح**: گہرے زخم کو کہتے ہیں

**قطر**: پگھلا ہوا تانبہ۔

**(۲) مُھل**: تانبہ کے علاوہ بعض دوسری پگھلی ہوئی دھاتیں۔ اور ہر بہنے والی مکروہ آلائش۔

**قمر**: ہر شکل کے چاند کو کہہ سکتے ہیں۔

**(۱) ھلال** صرف نئے چاند یا پتلی شکل کے چاند کو کہتے ہیں یعنی چھبیسویں تاریخ کے چاند سے لے کر تیسری تک کا چاند۔

**قِنطار**: مال و دولت کی ایک کثیر مقدار۔

**(۲) کَنز**: پوشیدہ مال۔

**کسوۃ**: جو دوسرے کے لیے تیار کی جائے ہے۔

**(۱) لباس**: جو پوشاک اپنے لیے ہو۔

**کل**: جز کے مقابلہ میں بھی آتا ہے اور کل اجزاء کے احاطہ کے لیے بھی پورا۔ سارا۔ ہر ایک۔

**(۲) کامل**: ناقص کے مقابلہ میں آتا ہے جس میں کوئی کسر یا کمی نہ رہ گئی ہو۔ اور غرض و غایت کو پورا کرے۔

**(۳) کافۃ**: جماعت کے سبھی افراد۔ یا کسی معاملہ کے جملہ پہلوؤں کے لیے آتا ہے پورے کے لیے سب کے سب۔ ان معنوں میں یہ کل سے ابلغ ہے۔

﴿ن﴾

**نجاۃ:** کالفظ صرف کسی مصیبت سے چھوٹنے کے لیے آتا ہے۔

(ا)**فــاز** : کالفظ کسی مصیبت سے چھوٹنے کے ساتھ ساتھ کسی مرغوب چیز سے ہمکنار بھی ہونے کے لیے آتا ہے۔

**نحت** : صرف تراشنے اور باریک کام کے لیے۔

(ا) **جاب**: کاٹنے، شگاف کرنے اور چھیلنے کے معنوں میں آتا ہے۔

﴿و﴾

**وراثت**: عقد شرعی کے تحت قریبی رشتہ داروں کا میراث میں حصہ۔

(ا)**ولایت**: عقد ولاء کے تحت میراث میں حصہ جو بعد میں ختم کر دیا گیا۔

**ووفّق الله** : اللہ کا حالات کو کسی کام کے لیے سازگار بنانا۔

(ا)**وطأ(علی الامر)** انسان کا خود کسی کام میں تبدیلی کر کے اس کو اپنی مرضی کے مطابق بنالینا۔

﴿ہ﴾

**هيّنٌ**: وہ بات یا کام جو فاعل کی قوت وقدرت کے مقابلہ میں بہت کم درجہ کا ہو۔

(ا) **یسیر**: بات یا کام جو فاعل سے بسہولت سرانجام پائے۔

**تحریر** کالفظ صرف غلام کو آزاد کرنے کے لیے مخصوص ہے۔

(ا)**الطلاق** اور **تسریح** دونوں لفظ عورت کی جدائی یا عام مفہوم میں ''طلاق'' کے لیے استعمال ہوئے ہیں۔

**الطلاق** میں تخلیہ ضروری اور ارسال جزوی شرط ہے اور وہ بھی آسان وسہولت کو مدّ نظر رکھتے ہوئے۔

**عُذر** : درست اور معقول وجہ پیش کرنے کے لیے۔

(۱)معذرۃ: جھوٹا بہانہ بنانے کے لیے۔

(۲)فتنۃ :تعذیر اور الزام سے یکسر انکار کردینے کے لیے

جزاء: کام آنا اور مصیبت سے بچ جانا

(۱)اَغنی: کام آنا اور فائدہ پہنچانا۔

صواب: درستی کا تعلق کسی شخص کے قول یا رائے سے ہوتا ہے۔

(۱)حق: ہرُوہ چیز یا بات ہے جو تجربہ اور مشاہدہ سے درست ثابت ہو۔

ینبغی:صرف تخیری امور کے لیے۔

(۱)اجـــدر :اختیاری امور کے لیے۔کسی کے مناسب حال امر پر۔شایان شان بات کے لیے۔

(۲)اولی:یہ اجدر سے زیادہ وسیع معنوں میں استعمال ہوتا ہےاوراختیاری امور میں صرف اثبات کے لیےآتا ہے۔

(۳)حق: جب کسی کے لیے وہی بات ہی سزاوار ہو۔

صدق: خلاف واقعہ کوئی بات نہ کہنا۔

(۱)حق: ہروہ بات جو مشاہدہ اور تجربہ کے بعد سچ ہو۔

جلدۃ:عام ہے خواہ یہ چمڑے کا ہو یا کسی دوسری چیز کا مگر سخت ہو اور زخم نہ کرے جبکہ

(۱)سوط : چمڑے کے کوڑے یا چابک کو کہتے ہیں۔

حمد: اختیاری اوصاف کے لیے۔

(۱)شکر : انعامات واحسانات کے لیے آتا ہے۔

(۲)مدح: ہر طرح کی صفت کی خوبی بیان کرنے کے لیے۔

رجل: اس وقت آتا ہے جب بہادری اور قوت مردی کا اظہار مقصود ہو۔

(۱) امرء: جب مروت اور انسانیت اور اخلاقی اقدار ظاہر کرنا ہو۔

(۲) ذکر: جنس کا اظہار مقصود ہو تو آتا ہے۔

سکینة غم و تفکرات سے سکون کے ۱۱۲۔

(۱) اطمینان: شکوک و شبہات سے نجات کے لیے اطمینان کا لفظ آتا ہے۔

مرعی: تازہ چارہ کے لیے۔

(۱) ابّا: ایسے چارہ کے لیے جو خشک ہو رہا ہو۔

(۲) عصف: چرنے کے بعد چھوڑے ہوئے کے لیے آتا ہے۔

فراغت: ایک کام کے ختم ہونے اور دوسرا شروع کرنے کے درمیانی وقفہ کا نام ہے۔ اور یہ بیکاری کبھی ہوتی ہے کبھی نہیں ہوتی۔ اور اگر ہو تو عارضی ہوتی ہے۔

(۱) عطل: بے کاری جو اضطراراً ہو۔

غلام: چھوٹی عمر کے گھریلو خدمتگار۔

(۱) فَتٰی: جوان خدمتگار اور کارندے۔

(۲) سُخْرِیًّا: اضطراری خدمت گذاری کے لیے آتا ہے۔

لغو: فضول بکواس اور بے سوچے سمجھے شور مچانا۔

(۱) ھزل: دفع الوقتی کے لیے ہنسی مذاق اور خوش گپیوں کو کہتے ہیں۔

(۲) نزف: ان بہکی باتوں کو کہتے ہیں جو نشہ میں بدمست آدمی کیا کرتے ہیں۔

نَفَدَ میں اصل چیز فنا ہو جاتی ہے یا ہاتھ سے نکل جاتی ہے۔

(۱)خَتَمَ میں وہ چیز بحال رہتی ہے۔البتہ اس میں کوئی کمی بیشی نہیں ہوسکتی۔

(۲)ظلم: ہر بے انصافی کی بات خواہ اس کا تعلق حقوق اللہ سے ہو یا معاملات سے۔

(۳)حاف: دوسرے کے حق کی ادائیگی میں جانبداری کرنا اور کم دینا۔

(۴)عال: ایسی بے انصافی کرنا جس میں دوسرے کا حق بھی تلف ہو۔اور دبنے والے کے لیے گراں بار بھی ہو۔

(۵)ضاز: حقوق کے تعین میں انتہائی بے ضابطگی کرنا۔

کفور: احسان ناشناس ہے۔

(۱)کنود: احسان ناشناس ہونے کے علاوہ ہر وقت شاکی بھی رہتا ہے۔

اُنثی: ہر جاندار کی مادہ جب مذکر و مؤنث یا نوانسان کا ذکر ہو تو یہ لفظ عورت کے لیے استعمال ہوگا

(۱)اِمراۃٌ: مَرْءٌ اور اِمرَءٌ کی تانیث۔جب وہ عمر نکاح کو پہنچ جائے۔اور اس کی جمع نِساءٌ بھی آتی ہے۔

(۲)نسوۃ کسی خاص معاملہ سے متعلق عورتوں کا گروہ۔

نعم: مثبت سوال کا مثبت جواب۔

(۲)ای: مثبت سوال کا تاکیدا ثبت جواب۔

(۳)بلیٰ: منفی سوال کی نفی اور جواب اثبات میں۔

نکر: ہر وہ بات جو عام لوگوں کی نظروں میں ناگوار ہو اور اچنبھا بھی ہو۔

(۱)نقم: جو کسی خاص شخص کو بری لگے اور وہ اسے برداشت نہ کرسکے۔اگرچہ فی الواقعہ بات بری نہ ہو۔

نَجَاۃ: کا لفظ عام ہے۔کسی الجھن،افتاد،عذاب،مصیبت وغیرہ سے رہائی پانے کے لیے۔

(۱)نوص: خود کہیں جا کر نجات حاصل کرنا۔

(۲)انقذ: نجات سے اخص ہے۔ خطرہ یا ہلاکت یا عذاب رہائی دلانے کے لیے آتا ہے۔

ولج: تنگ جگہ میں داخل ہونے کے لیے۔

(۱)جاس: لوٹ اور فساد کے لیے گھسنے کے لیے آتا ہے۔

مختلف: اشیا کی نوعیت جدا ہو تو اس کے لیے

(۱)ازواج: اگر ہم جنس میں کئی طرح کے مجموعوں کا اظہار کرنا ہو تو آئے گا۔

مقام: کھڑا ہونے یا قیام کرنے کی جگہ

(۱)مکان: ایسی جگہ جو کسی جسم پر حاوی ہو۔

(۲)مُرَاغَمُ: منازعت اور کوشش سے حاصل شدہ جگہ۔

(۱)حَنَفَ: باطل راہوں کو چھوڑ کر اور یکسو ہو کر سیدھی راہ کی طرف آنا۔اور

تَبَتَّل بمعنی دنیوی جھمیلوں اور دھندوں کو چھوڑ کر یکسو ہونا۔

غسلین: زخموں کا دھوون، خون، پیپ اور میل کچیل کا ملا جلا مجموعہ۔

(۱)غسّاق: بدبودار، ٹھنڈا پانی یا بہتی ہوئی پیپ۔

(۲)صدید: پیپ، خون اور پانی کی آمیزش۔ کچ لہو۔

غسل اور اغتَسَلَ: صرف میل کچیل دور کرنے کے لیے۔

(۱)طہر اور اطہر میل کچیل کے علاوہ ناپاکی کو بھی دور کرنے کے لیے بھی آتا ہے۔

اَنۡفَقَ: خرچ کرنے کے لیے عام لفظ۔

(۱)بَخِلَ: جائز ضرورت پر بھی خرچ نہ کرنا یا کم کرنا۔

(۲)اِقۡتَرَ: اپنے عیال کے نان ونفقہ میں بخل کرنا۔

(۳) اَسْرَفَ: ضرورت سے زیادہ خرچ کرنا۔

(۴) بَذَّرَ: بلاضرورت اور بے دریغ خرچ کرنا۔

(۵) اَھْلَکَ: مذموم مقاصد میں بہت سامال خرچ کرنا۔

اَغْرَقَ: کسی کو پانی میں ڈبو دینا کہ مرجائے۔

(۱) اَصْبغ: لقمہ کو سالن میں یا کپڑے کو رنگدار پانی میں ڈبونا۔

مجلس: اہل خانہ۔ گھر کے افراد اور دوست احباب کے عام اجتماع۔

(۱) نادی: مخصوص جگہیں مثلاً: کلب۔ بزم تفریح گاہ جہاں اجتماعات میں عموماً ناپسندیدہ شغل ہی اختیار کیے جاتے ہیں۔

(۱) عسی: امید غالب کے لیے۔

لَعَلّ: امکان غالب کے لیے آتا ہے۔

سماء: سے مراد محض بلندی بھی ہے اور وہ مخصوص اجسام بھی جن کا قرآن و احادیث میں ذکر ہے۔

(۱) فلک: فلک سے مراد سیاروں کے مدار ہیں۔

## تعارفی جھلکیاں

ترادف الالفاظ فی القران
تصنیف لطیف
جناب مولانا عبد الستار صاحب قاسمی، مکی، اعظمی
استاذ/ جامعہ اسلامیہ اشاعت العلوم اکل کوا

نتیجہ فکر
ولی اللہ ولی قاسمی، بستوی
استاذ/ جامعہ اسلامیہ اشاعت العلوم اکل کوا
مہاراشٹر

بندۂ ستار نے لکّھی ہے اک اچھی کتاب
ہے مثالی اور عمدہ یہ کتابِ مستطاب

اس میں قرآنی ترادف کا ہوا ہے انکشاف
اور قرآنی محاسن سے ہوا ہے اتصاف

یہ ہجائی حرف کی ترتیب پر لکّھی گئی
اور عربی طرز پر ترتیب نَو رکّھی گئی

ضمن میں اک لفظ کے الفاظ ہیں لائے گئے
ساتھ ہیں الفاظِ قرآں طالبیں پائے گئے

اس کے آخر میں حسیں شامل شدہ اک لسٹ ہے
جو تتبّع کیلئے اک قیمتی فہرست ہے

اسمیں معنوں کی عیاں بھرمار بھی پائی گئی
اور کچھ الفاظ کی تکرار بھی پائی گئی

ماہیت کیا ہے لغت کی ؟ یہ بھی بتلایا گیا
ہے مقدم کیا جہاں میں؟ یہ بھی بتلایا گیا

ہے زباں کیا چیز؟ اس کا رونما کردار کیا؟
قوم ہے کیا چیز؟ اس کا لہجہ گفتار کیا؟

کلمہ سازی، جملہ سازی، اور کیا اصوات ہیں ؟
ہے دلالت چیز کیا، کیا قوم کے حالات ہیں؟

ہے معاجم کا تعارف ،دل نشیں تقسیم ہے
کیا ہوئی ترتیبِ صوتی اسکی بھی تفہیم ہے

ہے کتابوں کا تعارف جو بہت مشہور ہیں
علم وحکمت کے خزانوں سے بہت معمور ہیں

تذکرہ شامل ہے اسمیں اہلِ تصنیفات کا — دل نشیں الفاظ میں ہے ذکرتالیفات کا
یہ کتب خانوں کی دنیا میں مثالی ہوگئی — اور یہ انمول اک سِلکِ لآلی ہوگئی
ہیں مرتب ،بندۂ ستار اسکے باہنر — جوکہ ہیں اک قاسمی ،مکی بھی ہیں،بالغ نظر
مہرباں والدہیں ان کے باصفابھائی نثار — جوبرائے دین وملت بے ریاء ہیں جاں نثار
وقف فرمایا انہوں نے دین وملت کیلئے — تاکہ یہ محنت کریں آقا کی امت کیلئے
جامعہ اکل کوا کے ہیں یہ استاذِ لئیق — ہیں ملنسارونرم دل اور ایک مردِ خلیق
بندۂ ستار اس ترتیب کے ساعی ہوئے — اور حذیفہ بن غلام وستانوی داعی ہوئے
کہ انہوں نے اس حسیں ترتیب کی ترغیب دی — امتثالِ امر میں ،مکی نے پھر ترتیب دی
دیکھ کر خوش ہوگئے اسکو غلام وستانوی — راحتِ دل پاگئے دیکھو غلام وستانوی
جامعہ اسلامیہ،اکل کوا،ناشرہوا — اور خود اللہ اس کا حامی وناصر ہوا
طالبوں کے واسطے ،نافع بہت ہے یہ کتاب — اور اظہارِ ترادف میں ہوئی ہے لاجواب
ہے ولی،کی یہ دعاکہ پائے یہ شرفِ قبول — صاحبِ ترتیب پر ہو،رحمتِ حق کا نزول

---

نوٹ:بندۂ ستار سے مراد(مولانا) عبدالستارمکی ہیں۔